# علم الاعداد کا مکمل انسائیکلوپیڈیا

منصور احمد بھٹی

علم و عرفان پبلشرز

الحمد مارکیٹ، 40- اُردو بازار، لاہور۔

فون: 7232336، 7223584 فیکس: 7352332

www.ilmoirfanpublishers.com E-mail: ilmoirfanpublishers@hotmail.co

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ............ | علم الاعداد کا مکمل انسائیکلوپیڈیا |
| مصنف | ............ | منصور احمد بھٹی<br>لکی سٹریٹ، اصغر علی روڈ،<br>نزد تھانہ سول لائنز گوجرانوالہ<br>فون: 055-3255050 |
| ناشر | ............ | گل فراز احمد<br>علم و عرفان پبلشرز، لاہور |
| مطبع | ............ | جوہر رحمانیہ پرنٹرز، لاہور |
| اشاعت اوّل | ............ | مارچ 2003ء |
| اشاعت دوم | ............ | ستمبر 2004ء |
| تعداد | ............ | 1000 |
| کمپوزنگ | ............ | محمد حفیظ |
| قیمت | ............ | -/350 روپے |

☆...... ملنے کے پتے ......☆

**خزینہ علم و ادب**
الکریم مارکیٹ اردو بازار، لاہور فون: 7314169

**مشتاق بک کارنر**
الکریم مارکیٹ اُردو بازار، لاہور

**کتاب گھر**
کمیٹی چوک، راولپنڈی فون: 5552929

**اشرف بک ایجنسی**
کمیٹی چوک، راولپنڈی فون: 5531610

**رحمٰن بک ہاؤس**
اُردو بازار، کراچی

**ویلکم بک پورٹ**
اُردو بازار، کراچی


# انتساب

اپنی بیوی نائلہ منصور

کے نام

جن کی حوصلہ افزائی اور معاونت

نے اس کتاب کی تکمیل میں بھرپور مدد دی

# فہرست



SE

NE

علم الاعداد کا مکمل انسائیکلوپیڈیا





# دیباچہ

علم الاعداد یا نیومرالوجی سے میرا لگاؤ 1984ء سے شروع ہوا جبکہ میری نظر اپنے والد صاحب کی کتابوں کے ذخیرہ میں کیرو کی کتاب "Cheiro's Book of Numbers" پر پڑی۔ میں نے سرسری سی ورق گردانی کی اور اسے اپنے مزاج کے مطابق پایا۔ مارکیٹ سے مجھے یہ کتاب بآسانی مل گئی۔ اس کے بعد اسی موضوع پر متعدد دیگر کتب خریدیں۔ پھر اپنے اوپر، اپنے قریبی اعزاء و اقرباء اور دوستوں پر ریسرچ کی۔ اس سلسلے میں مجھے دست شناسی سے بہت مدد ملی کیونکہ میں اپنے مؤکلوں کے ہاتھوں کی لکیروں اور تواریخ پیدائش اور ناموں کا موازنہ کرتا تھا۔ اور اس طرح بھی میرا نیومرالوجی کا علم بڑھا۔

اگرچہ علم الاعداد سے میرے براہ راست تعلق کو صرف 17 برس ہوئے ہیں لیکن اس طرف رجحان کے بیج بہت پہلے بوئے جا چکے تھے۔ کیونکہ 7 برس کی عمر سے لے کر 12 برس کی عمر تک میں اپنے والدین کے ساتھ 22-D سیٹلائٹ ٹاؤن راولپنڈی میں رہا اور 22 کے ہندسے نے میرے اندر اپنی تاثیر کے عین مطابق شدید ڈپریشن اور احساس کمتری پیدا کر دیا۔ اس کے متعلق تفصیلی ذکر باب 8 میں آئے گا۔



الغرض میرے ذہن کو خودکشی کرنے کے خیالات نے اپنی آماجگاہ بنالیا۔ اس زمانے میں، میں کچھ اردو میگزین مثلاً ماہنامہ "حور"۔ "زیب النساء" وغیرہ پڑھتا تھا۔ ان میگزینوں میں قاری خواتین (اور شاید حضرات کے بھی) نفسیاتی مسائل پر مشوروں کے لیے صفحہ مخصوص ہوتا تھا۔ لیکن یہ مشورے میرے لیے بے سود ثابت ہوئے۔ کیونکہ مرض شدت اختیار کر گیا تھا۔ 12 برس (1965ء) کی عمر کے لگ بھگ میرا قلمی واسطہ اور بحیثیت قاری بھی، رئیس امروہوی صاحب سے ہوا۔ رئیس صاحب ہفتے میں ایک دفعہ جنگ اخبار میں مابعدالنفسیات کے موضوع پر غالباً "لے سانس بھی آہستہ" کے عنوان سے ایک طویل مضمون لکھا کرتے تھے۔ اس کالم میں رئیس صاحب قارئین کو، اور ان سے نفسیاتی الجھنوں کے بارے میں مشورہ کرنے والوں کو، پیراسائیکالوجی کی روشنی میں بڑے مجرب طریقے بتایا کرتے تھے مثلاً مشق تنفس نور، اور مراقبہ نور، وغیرہ۔ ان مشقوں اور مراقبوں کے ذریعے انسان کی سوئی ہوئی ذہنی اور روحانی قوتوں کو بیدار کیا جاتا تھا۔ اور ان کی پرورش کی جاتی تھی۔ میں یہ ہفتہ وار کالم مسلسل 10 برس بلاناغہ پڑھتا رہا۔

مابعدالنفسیات سے میری دلچسپی اس وجہ سے تھی کہ میں کوئی مافوق الفطرت طاقت حاصل کرنا چاہتا تھا تاکہ میں اپنے آپ کو اتنا برتر اور طاقتور محسوس کروں کہ میرا احساس کمتری اور ڈپریشن دور ہو جائے۔ اور یہی جذبہ 1984ء میں نیومرالوجی سے میرے تعلق کی بنیاد بنا۔ علم الاعداد نے واقعی میرے ڈپریشن کو کنٹرول کرنے اور پھر اسے دور کرنے میں اہم کردار ادا کیا۔

قرآن کریم اور نیومرالوجی کا ذکر تو میں نے باب 3 میں بہت تفصیل سے کیا ہے۔ یہاں میں بائبل کے کچھ حوالے پیش کروں گا۔ سینٹ لوک 12:7 کے مطابق بائبل میں درج ہے۔ "حتیٰ کہ تمہارے تمام بالوں کی تعداد بھی مقرر ہے۔" بائبل کے باب Psalm 90 میں درج ہے۔ ترجمہ: "(اے خدا) سکھا ہم کو اپنے

دنوں کی گنتی تا کہ ہم اپنے دلوں کو دانائی سے استعمال میں لائیں۔" بائبل کے آخری حصے Revelation 13:18 میں درج ہے "کیونکہ یہ انسان کا نمبر ہے۔ اور انسان کا نمبر چھ سو چھ دہائیاں اور چھ (666) ہے۔"

میں نے 7 اور 9 اعداد کے متعلق بھی پڑھا جو کہ اس وقت بھی متبرک اور روحانی مانے جاتے تھے اور اب بھی تسلیم کیے جاتے ہیں۔ بائبل میں اعداد کا تذکرہ بہتات سے ہے چنانچہ مجھ پر یہ بات عیاں ہوگئی کہ بائبل کے عروج کے زمانے میں نیومرالوجی کی قدیم مخفی سائنس روزمرہ زندگی کا حصہ تھی۔ علم الاعداد کا تذکرہ ہو تو فیثا غورث کا نام فوراً ذہن میں آتا ہے کیونکہ اس سکالر کو "اعداد کا باپ" تصور کیا جاتا ہے۔ اس کا تعلق یونان سے تھا اور آج سے پچیس صدیاں قبل 580 قبل مسیح سے 507 قبل مسیح اس کا دورِ حیات تھا۔ یہ دنیا کا پہلا سکالر تھا جو فلاسفر کے لقب سے پکارا گیا۔ اس کا صدیوں سے مشہور عالم قول "ہر چیز نمبر ہے" آج بھی فضاؤں میں گونجتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ اس دانا کا کہنا تھا کہ یہ کائنات چار عناصر پر مشتمل ہے...... زمین، پانی، آگ اور ہوا...... اور یہ کہ انسانوں کی طرح اعداد بھی اصل وجود رکھتے ہیں اور انہیں کے جوہر سے اس کائنات کے چاروں عناصر وجود میں لائے گئے۔ اس نے موسیقی اور اعداد کے تعلق پر بھی کڑی ریسرچ کی۔ "تاروں کے راگ میں جیومیٹری ہے اور کروں (Spheres) کے فاصلوں میں موسیقی ہے۔" اس نے کہا اور صدیاں گزر جانے کے باوجود اس کے قول کا حوالہ دیا جاتا ہے۔

فیثا غورث کا خیال تھا کہ سیارے دراصل کرے ہیں جن کے درمیان فاصلہ کسی آلۂ موسیقی کے تاروں کی طرح ہے جس کی وجہ سے وہ اپنی گردش کے دوران ہم آہنگ اور سریلی آواز پیدا کرتے ہیں اور یہ موسیقی صاحب ذوق اور خصوصی ملکہ رکھنے والے لوگ ہی سن سکتے ہیں۔



فیثا غورث کا قول ہے کہ "اعداد میں اس کائنات کے راز پوشیدہ ہیں۔"

یہاں میں مشہور سکالر اور فلاسفر افلاطون کا قول درج کرنا چاہتا ہوں۔ اس نے کہا۔ "خدا تعالیٰ علم اقلیدس استعمال کرتا ہے۔ وہ ایک ماہر ریاضی دان ہے۔" یاد رہے کہ افلاطون کا دورِ حیات 427 ق۔م۔ تا 347 ق۔م۔ ہے۔

میں نے نیومرالوجی کے مطالعہ کے آغاز ہی میں دیکھ لیا تھا کہ فیثا غورث اور اس کے اعداد کے بارے میں دو طبقۂ خیالات ہیں۔ اور یہی بات اس کے حروف ابجد کے اعداد کے بارے میں بھی درست تھی۔ ایک کو فیثا غورث کا حروف ابجد کہا جاتا ہے اور دوسرے کو جو زیادہ قدیم ہے اس کو اہل بابل کا حروف ابجد کہا جاتا ہے۔ مشہور عالم نیومرالوجسٹ کیرو جس کا انتقال 1936ء میں ہوا اس کا خیال تھا کہ فیثا غورث نے اعداد کے مخفی پہلو کا علم مصر سے حاصل کیا۔ چنانچہ اس نے بابلی (Chaldean) حروف ابجد کو استعمال کیا۔ جب قدیم ریاضی دان فیثا غورث یونان سے واپس لوٹا تو اس نے مخفی علوم کی تعلیم کے لیے ایک ادارہ قائم کیا۔ صرف چند منظور نظر لوگوں کو داخلے کی اجازت تھی۔ اور ان تعلیمات کو بہت خفیہ رکھا جاتا تھا۔ معلومات کو لکھنے کی اجازت نہیں تھی اور صرف زبانی طور سینہ بہ سینہ منتقل کیا جاسکتا تھا۔ چنانچہ جب فیثا غورث کا انتقال ہوا تو اس کے پیروکاروں نے اپنے اپنے انداز سے تعلیمی سلسلہ جاری رکھا۔ اور جیسا کہ توقع کی جاسکتی ہے معلم کی تعلیمات کے بارے میں شدید اختلاف رائے پایا جاتا تھا۔ اور نتیجتاً سب کچھ خلط ملط ہوگیا۔

اگرچہ امتداد زمانہ سے بہت سی خصوصی تفصیل ضائع ہوچکی ہے لیکن پھر بھی یہ ایک تسلیم شدہ حقیقت ہے کہ زمانہ قدیم کے لوگ سیاروں کی گردش مکمل کرنے کی مدت سے واقف تھے اور وہ نقطۂ اعتدال لیل و نہار کی پیش روی (Precession of Eqinoxes) کو دریافت کرچکے تھے اور اس حقیقت سے

بھی واقف تھے کہ ایسا ہر 25,827 برس بعد پیش آتا ہے۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ جب یہ بات دریافت کی گئی اس وقت دوربین بھی ایجاد نہیں ہوئی تھی۔ سائنسدانوں نے سینکڑوں برس کی مشقت صرف یہ ثابت کرنے کے لیے کی کہ ان لوگوں کا حساب درست تھا۔ آج تک ہمارے بہترین سائنسدان اس بات کا اندازہ نہیں لگا سکے کہ یونانیوں نے یہ نتائج کیسے اخذ کیے۔ لیکن اس بات پر سب متفق ہیں کہ ان کے نتائج بالکل درست تھے۔

فیثا غورث اور اس کے ایک ساتھی تھیلز (Thales) نے بہت سی حیران کن دریافتیں کی۔ لیکن چونکہ سختی سے رازداری قائم رکھی گئی تھی اور صرف زبانی تبادلہ خیال یا بات چیت کی اجازت تھی۔ چنانچہ سخت بدنظمی پیدا ہوئی۔ اسی لیے مخفی علوم کے بارے میں بہت سے دریافت شدہ بھید عام انسانوں کی نظروں سے بعد میں اوجھل ہوگئے۔ لیکن کچھ شاگردوں نے یاد رکھا اور انہیں کے ذریعے فیثا غورث کا علم جو کہ اپنے زمانے کا جینیئس تھا' اگلی نسلوں کو منتقل ہوا۔ یوں کیرو کو اعداد کا علم ہوا اور انسانی زندگی پر ان کے اثرات اور وقت پر ان کا انطباق بھی اس نے سمجھ لیا۔ پھر وہ اس قابل ہوگیا کہ مزید ریسرچ کر سکے تاکہ اس علم کو بہتر طریقہ سے پیش کرے۔

مصر کے قدیم باشندوں' ہندوؤں' یونانیوں اور اہل بابل کا عقیدہ تھا کہ خدا انسان سے بات چیت کرتا ہے اور روئے زمین پر انسان کے شانہ بہ شانہ چلتا ہے۔ ہمیں تورات (Old Testament) سے پتہ چلتا ہے اور قرآن حکیم کے مطالعہ سے بھی پتہ چلتا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے خدا تعالیٰ نے کوہ طور پر کلام کیا۔ چنانچہ حضرت موسیٰ کے منصوبے قدرت خداوندی کے منصوبے بن جاتے ہیں۔ اور اعداد ان کی زندگی کا فطری حصہ تھے۔

آنحضرت محمد ﷺ پر پہلی وحی 40 برس کی عمر میں نازل ہوئی۔ 40 کا مطلب



ہے 4+0 = 4- اور جیسا کہ ہم جانتے ہیں 4 کا ہندسہ انقلاب کی ترجمانی کرتا ہے۔ چنانچہ 40 برس کی عمر میں آنحضرت ﷺ کی زندگی میں انقلاب آیا اور پھر پورے عرب میں بالخصوص اور پوری دنیا میں بالعموم انقلاب برپا ہوگیا۔ اور اسی طرح جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قیادت میں یہودیوں کا مصر سے خروج ہوا تو حضرت موسیٰ دریائے نیل کو پار کرنے کے بعد بنی اسرائیل کو سیدھا فلسطین نہیں لے کر گئے بلکہ مصر کے وسیع و عریض ریگستان میں بحکم خداوندی 40 برس تک بھٹکنے کے لیے چھوڑ گیا اور 40 برس بعد جب بنی اسرائیل کی قوم سدھر چکی تھی تو ان کو حضرت موسیٰ فلسطین لے گئے۔

اہل بابل کے حروف ابجد جو زمانہ دراز سے استعمال میں ہیں اور جن کو میں بھی استعمال کرتا ہوں' خدا تعالیٰ کی خدائی کو تسلیم کرتے ہیں۔ کسی بھی زمانے میں نیومرالوجی کا کسی مذہب سے ٹکراؤ نہیں رہا۔ اس بات سے قطع نظر کہ آپ کا مذہب کیا ہے...... اسلام' عیسائیت یا یہودیت...... نیومرالوجی نے کبھی مذہب میں مداخلت نہیں کی۔ کئی کٹر مذہبی لوگوں سے میری ملاقات ہوتی رہتی ہے لیکن کسی نے بھی آج تک علم الاعداد کو مذہب کی بنیاد پر تنقید کا نشانہ نہیں بنایا۔

اس کتاب کو لکھنے کا مقصد یہ ہے کہ آپ کو آسان ترین طریقہ سے یہ سمجھایا جاسکے کہ نیومرالوجی دراصل کیا ہے۔ اور آپ اپنی زندگی میں کس طرح بہتری پیدا کر سکتے ہیں۔ اور اپنی تگ و دو کا بہترین پھل حاصل کرسکتے ہیں۔ بیشک میں نے اپنے تجربے سے دریافت کیا ہے کہ اعداد جادوئی اثر رکھتے ہیں اور آپ کے ذاتی اعداد کا ارتعاش آپ کی زندگی میں انقلابی تبدیلیاں لاسکتا ہے۔

یہاں ایک نقطے کی وضاحت بہت ضروری ہے۔ جس طرح کوئی بھی جادوگر اپنی تمام تر حشر سامانیوں کے باوجود کسی بھی فرد یا افراد کے مستقبل کے بارے میں نہیں بتا سکتا۔ اسی طرح نیومرالوجی کے ذریعے قسمت کا حال نہیں بتایا

جاسکتا اور نہ ہی یہ کوئی دیو مالائی شارٹ کٹ ہے جس کے ذریعے کامیابی اور خوشی حاصل کی جاسکتی ہے۔ یہ تو ایک سادہ سا طریقہ ہے جس کے ذریعے زندگی میں غیر ضروری ناموافقت سے محفوظ رہا جاسکتا ہے اور اپنے موافق اعداد کے ذریعے زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ نیومرالوجی کے اصولوں کے مطابق زندگی گزارنا ایسے ہی ہے جیسے اپنے ٹرانسسٹر کو کسی ریڈیو سٹیشن سے ہم آہنگ کرنا۔ اگر آپ سوئی کو دو طاقتور سٹیشنوں کے درمیان رکھیں گے تو آپ کو بے ہنگم شور سنائی دے گا۔ لیکن اگر آپ ڈائل کو ایک طرف گھمائیں' تو ایک سٹیشن رفتہ رفتہ غائب ہو جائے گا جبکہ دوسرا واضح اور طاقتور ہوتا جائے گا۔ اپنے تمام موافق اعداد میں ہم آہنگی پیدا کرنا مثلاً نام' تاریخ پیدائش' ایڈریس وغیرہ اور اپنے تمام غیر موافق اعداد کو اس طرح بدلنے سے کہ آپ کے تمام اعداد کی ارتعاش میں ہم آہنگی پیدا ہو۔ اس طرح آپ اپنی زندگی کے کٹھن راستوں کو ہموار بنالیتے ہیں چاہے آپ کی زندگی کی منزل کوئی بھی ہو۔ میں یہ وعدہ نہیں کرسکتا کہ آپ فی الفور کروڑ پتی یا ارب پتی بن جائیں گے یا مسرت و شادمانی کی انتہا کو چھولیں گے۔ لیکن یہ ضرور ہے کہ اگر آپ کے اعداد میں مطابقت ہے تو یہ جان کر آپ کو یقیناً حیرت ہوگی کہ آپ کی زندگی کے معاملات کتنی سرعت کے ساتھ آپ کی امنگوں کے عین مطابق صحیح رخ اختیار کرتے جائیں گے اور آپ کی زندگی میں کتنی آسانیاں پیدا ہو جائیں گی۔

میرے ساتھ مشورہ کرنے والے اکثر لوگ شکستہ دل اور تباہ حال ہوتے ہیں کیونکہ کسی نہ کسی وجہ سے وہ اپنے ٹارگٹ حاصل نہ کر پائے۔ میں نے ان کے اعداد کو طاقتور بنانے اور ان میں ہم آہنگی پیدا کرنے میں ان کی مدد کی۔ ان کو ان کے لکی دن بتائے۔ اور یوں میں نے ان کو اپنے عظیم خواب شرمندۂ تعبیر کرتے دیکھا اور ان کو خوشیاں حاصل کرتے دیکھا جو انسانیت کا سب سے اعلیٰ حق ہے۔



میں محسوس کرتا ہوں کہ نیومرالوجی کی پریکٹس انسان کی روحانی صلاحیتوں کو بھی پروان چڑھاتی ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس کی پریکٹس کے دوران صرف جائز روپیہ کمانے کی خواہش ہو۔ لالچ حد سے نہ بڑھے۔ کیونکہ ہم اکثر اپنے ساتھ مشورہ کرنے والوں سے انتہائی ہمدردی سے پیش آتے ہیں اور ہر ممکن طریقے سے ان کی مدد کرتے ہیں اور گائیڈ بھی کرتے ہیں۔ علاوہ ازیں میں چونکہ اعداد کے مخفی پہلوؤں پر بھی غور کرتا ہوں۔ چنانچہ اگر مجھ سے کوئی پوچھے کہ تم اپنی مخفی صلاحیت کو کیسے استعمال کرو گے تو میرا مختصر جواب ہوگا کہ دوسروں کی بھلائی کے لیے استعمال کروں گا چاہے مسئلہ بیماری کا ہو یا میاں بیوی کے تعلقات کا یا کوئی اور۔

آخر میں میں اپنے ناشر گل فراز احمد کا انتہائی مشکور ہوں جنہوں نے یہ کتاب انتہائی خوبصورت گیٹ آپ کے ساتھ آپ کے سامنے پیش کی۔

جناب منصور احمد بھٹی صاحب
لکی سٹریٹ، اصغر علی روڈ
نزد چوک تھانہ سول لائنز
گوجرانوالہ
موبائل: 0300-6426412

باب 1

# انگریزی اور عربی حروف ابجد اور علم الاعداد

اگرچہ میں علم الاعداد پر تحقیق وجستجو کے شروع میں ہی اس بات کا قائل ہوگیا تھا کہ کلدانی (اہل بابل کے) حروف ابجد ہی صحیح ہیں کیونکہ یہ مشہور عالم ماہر علم الاعداد کیرو کے لیے بھی درست ثابت ہوئے تھے لیکن پھر بھی میں نے مناسب سمجھا کہ دوسرے حروف ابجد جو آج کل کے ماہرین علم الاعداد کے درمیان بہت مقبول ہیں ان کو بھی آزمایا جائے۔ ان حروف ابجد کو فیثا غورث سے منسوب کیا جاتا ہے۔ میں نے ان پر تحقیق کی اور ان کو لوگوں کے اسماء، ایڈریسز، کاروباری پتوں وغیرہ اور ہر اس شے پر آزمایا جو میرے ذہن میں آ سکتی تھی۔ لیکن اس دوران میں نے محسوس کیا کہ میں کوئی پیشگوئی نہیں کرسکتا تھا اور نہ ہی کسی نام کا صحیح تجزیہ کرسکتا تھا چنانچہ یہ بات طے ہوگئی کہ مجھے کلدانی حروف ابجد ہی استعمال کرنا چاہئیں جو ہمیشہ درست ثابت ہوتے تھے۔

ایک نظر ہم دونوں حروف ابجد پر ڈالتے ہیں:



کلدانی حروف

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A | B | C | D | E | U | O | F |
| I | K | G | M | H | V | Z | P |
| J | R | L | T | N | W | | |
| Q | | S | | X | | | |
| Y | | | | | | | |

فیثا غورث کے حروف ابجد

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A | B | C | D | E | F | G | H | I |
| J | K | L | M | N | O | P | Q | R |
| S | T | U | V | W | X | Y | Z | |

عربی الفابیٹ کو ہم اپنے اگلے کچھ ابواب میں استعمال کریں گے۔ البتہ حروف کی قدر ہم نیچے دے رہے ہیں:

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | | |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | | |
| ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | | | |
| 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | | | |
| ض | ظ | غ | | | | | | | |
| 800 | 900 | 1000 | | | | | | | |

اردو میں کچھ اضافی حروف بھی استعمال ہوتے ہیں جن کی قدر درج ذیل میں دی جا رہی ہے:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پ | ٹ | چ | ڈ | ڑ | ژ | گ |
| 2 | 400 | 3 | 4 | 200 | 7 | 20 |
| ے | | | | | | |
| 10 | | | | | | |

ء کی کوئی عددی قدر نہیں ہے۔

لوگوں کے ناموں، جگہوں اور ہر اس چیز کا تجزیہ کرنے کے لیے جو حروف

پر مبنی ہے اعداد کو ناموں کے حروف کی جگہ استعمال کیا جائے گا۔ آپ دیکھیں گے کہ مختلف الفابیٹ کی صورت میں ان کی عددی حیثیت مختلف ہوگی۔ چنانچہ جب کسی نام کی عددی قدر کو جمع کیا جائے گا تو جواب اکثر مختلف ہوگا۔

اس نقطے کی وضاحت کے لیے اور آپ کو آپ کے نام کی عددی قدر شمار کرنے کا طریقہ بتانے کے لیے ہم "Fatima" (حضرت فاطمہؓ) نام کی دونوں الفابیٹ کے ذریعے عددی قدر معلوم کرتے ہیں:

| کلدانی الفابیٹ | فیثا غورث کے الفابیٹ |
|---|---|
| F A T I M A | F A T I M A |
| 8 1 4 1 4 1 | 6 1 2 9 4 1 |
| = 19 = 1 | = 23 = 5 |

آپ نے مشاہدہ کرلیا ہوگا کہ کلدانی (اہل بابل کے) حروف ابجد میں عدد "9" کا استعمال نہیں کیا جاتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ 9 عدد متبرک ہے۔ یہ آخری اور سب سے ارفع عدد ہے۔ آئیں اب بابلی حروف ابجد کو استعمال کرتے ہوئے ہم Muhammad کے اعداد معلوم کریں:

MU(A)H(A)MAD

4 6 5 1 4 4 1 4

= 29

عدد 29 ظاہر کرتا ہے غیر یقینی حالات، مشکلات اور مصائب، غیر متوقع خطرہ اور جنس مخالف کی طرف سے پہنچنے والا دکھ۔

اگر ہم حضرت محمد ﷺ کی حیات مبارکہ پر غور کریں تو ہمیں ان کی زندگی میں مصائب اور مشکلات اور غیر یقینی حالات کثرت سے نظر آئیں گے۔

آپ کے والد ماجد حضرت عبداللہ آپ کی ولادت سے 6 ماہ پہلے وفات



پا چکے تھے۔ 6 برس کی عمر میں آپ کی والدہ ماجدہ بھی انتقال کر گئیں۔ اس کے بعد آپ کے دادا عبدالمطلب نے آپ کی پرورش کی ذمہ داری سنبھالی۔ لیکن حضور ﷺ صرف آٹھ برس کے تھے کہ آپ کے دادا حضرت عبدالمطلب کا بھی انتقال ہوگیا۔ آپ کے دادا کی وفات کے بعد آپ کے چچا ابو طالب نے آپ کی پرورش کی۔

چنانچہ آپؐ نے اپنے بچپن میں ہی غیر یقینی حالات اور مشکلات کی انتہا دیکھ لی۔ اور جب پھر 40 برس کی عمر میں آپ ﷺ پر پہلی وحی نازل ہوئی تو فتح مکہ تک جب آپ کی عمر 59 برس تھی آپؐ نے انتہائی مشکلات اور مصائب برداشت کیے۔ اس دوران انتہائی غیر یقینی حالات سے بھی آپ کا واسطہ پڑا۔

جنس مخالف یعنی خواتین بھی آپ کو ایذا پہنچانے میں پیش پیش تھیں۔ ابو لہب کی بیوی اُمّ جمیل آپ کے راستے میں کانٹے بچھایا کرتی تھی۔ اور جب سورۃ لہب نازل ہوئی تو وہ آگ بگولا ہوگئی۔ ایک پتھر اٹھا کر وہ مسجد کی طرف بھاگی جہاں حضرت محمد ﷺ حضرت ابوبکرؓ کے ساتھ تشریف فرما تھے۔ اس نازک موقعہ پر حضور ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے اس ملعون کی نظروں سے اوجھل کر دیا۔ اور وہ ملعون عورت اپنے ناپاک ارادے میں ناکام ہوئی۔

فتح خیبر کے موقع پر ایک بدخصال یہودی عورت زینب بنت الحارث نے بھونی ہوئی بھیڑ پر زہر پاشی کرکے آپؐ کی (نعوذ باللہ) جان لینے کی کوشش کی۔ لیکن حضرت محمد ﷺ نے پہلا لقمہ لیتے ہی جان لیا کہ کھانا زہر آلود ہے۔ چنانچہ آپ نے لقمہ منہ سے نکال دیا۔ بعد میں اس یہودی عورت نے اپنے جرم کا اعتراف کرلیا۔ لیکن آپ نے اس عورت کو اس کے تمام شریک جرم ساتھیوں سمیت معاف کر دیا۔

7ھ کے لگ بھگ خیبر کے کچھ یہودی مدینہ آئے اور لبید بن اعصم سے ملاقات کی۔ لبید بن اعصم بہت بڑا جادوگر تھا۔ خیبر کے یہودیوں نے حضرت

محمد ﷺ کے متعلق لبید سے جھوٹی سچی باتیں کر کے ورغلایا اور 3 دینار کے عوض آپؐ پر طاقتور جادو کرنے پر آمادہ کرلیا۔ آپ کی کنگھی کا ٹکڑا جس میں آپ کے کچھ بال لگے ہوئے تھے ایک یہودی لڑکے کے ذریعے حاصل کیے گئے۔ ایک جادو کی رسی کو گیارہ گرہیں دی گئیں۔ اور ایک موم کی پتلی (آپؐ سے مشابہہ) حاصل کی گئی۔ ان تینوں چیزوں پر لبید بن اعصم کی بہنوں نے عملیات کیں۔ اور پھر ایک کنوئیں کی تہہ میں پتھر کے نیچے ان تمام چیزوں کو چھپا دیا گیا۔

ایک برس سے زیادہ عرصہ پیغمبر اسلام شدید اذیت میں رہے۔ آخر سورۃ فلق اور سورۃ الناس کے نازل ہونے پر جادو کے اثرات مکمل طور پر ختم ہو گئے۔

اگر حضرت محمد ﷺ کی زندگی میں غیر متوقع خطرات کا مطالعہ کریں تو ہمیں پتہ چلتا ہے کہ آپ پر کئی اچانک قاتلانہ حملے کیے گئے۔ مثلاً ایک دفعہ آپ ببول کے درخت کے نیچے ستا رہے تھے تو ایک بدو نے درخت کی ٹہنی سے لٹکتی ہوئی آپ ہی کی تلوار سے آپ کو قتل (نعوذ باللہ) کرنے کی کوشش کی۔ لیکن آپؐ کے بیدار ہونے پر بدو دہشت زدہ ہو گیا اور تلوار ہاتھ سے چھوٹ کر نیچے گر گئی۔

آپؐ کی حیات مبارکہ اچانک خطرات سے بھری پڑی ہے۔ ایک مشہور واقعہ ابوجہل کے متعلق ہے۔ ایک دفعہ اس نے قصد کیا کہ جب آپؐ نماز کے دوران سجدے میں جائیں گے تو وہ ایک بھاری بھرکم پتھر سے آپؐ کے سر کو کچل (نعوذ باللہ) دے گا۔ چنانچہ اگلے روز ابوجہل نے ایک بھاری بھرکم پتھر حاصل کیا اور جب آپ نماز پڑھ رہے تھے تو آپ کے قریب ہی بیٹھ گیا۔ جب حضرت محمد ﷺ سجدے میں گئے تو ابوجہل آپ کی طرف تیزی سے بڑھا۔ لیکن اس نے دیکھا کہ ایک بہت بڑا اور ڈراؤنا اونٹ حضرت محمد ﷺ اور اس کے درمیان موجود ہے۔ خوف سے ابوجہل کانپنے لگا۔ دہشت سے اس کا چہرہ کالا پڑ گیا۔ وہ واپس مڑا اور پتھر پھینک دیا۔



قرآن کریم سے بھی ہمیں علم الاعداد کے حق میں دلیل ملتی ہے۔ سورۃ طلاق کی آیت 12 میں درج ہے۔ ترجمہ: ''اللہ وہ ہے جس نے بنائے سات آسمان اور زمین بھی اتنی ہی۔''

سات زمینوں سے یہاں اشارہ ہمارے نظام شمسی کے 7 اہم ترین سیارگان کی طرف ہے۔ یعنی شمس، عطارد، مریخ، مشتری، زحل، قمر اور زہرہ۔

آپ باب 2 میں پڑھیں گے کہ ہر سیارے کو ایک علیحدہ عدد دیا گیا ہے۔ جب قرآن حکیم نازل ہوا اس وقت تک یہی سیارگان دریافت ہوئے تھے۔ نیپچون اور یورینس بہت بعد میں دریافت ہوئے۔ چنانچہ کل 9 سیارگان ہمارے نظام شمسی میں ہیں۔ اور ہماری تمام گنتی کی بنیاد بھی 1 تا 9 اعداد پر ہے۔ اس کے بعد ہندسوں کو محض دہرایا جاتا ہے۔ جب تک یورینس اور نیپچون دریافت نہیں ہوئے تھے شمس کے لیے دو اعداد 1 اور 4 استعمال ہوتے تھے اور قمر کے لیے بھی دو اعداد یعنی 2 اور 7 استعمال کیے جاتے تھے۔ باقی سب سیارگان کے لیے ایک ایک عدد مخصوص تھا، جیسا کہ اب بھی ہے۔

علم و بصیرت اور عقل و فہم سے کام لینے پر جتنا زور قرآن نے دیا ہے، کسی اور آسمانی کتاب نے نہیں دیا۔ علم و عقل کی اہمیت ظاہر کرنے کے لیے قرآن طرح طرح کے الفاظ استعمال کرتا ہے۔ مثلاً

1- یہ رسول تمہیں کتاب اور حکمت و دانائی کی تعلیم دیتا ہے۔ (151:2)
2- جسے حکمت و دانائی عطا ہوئی، اسے بے شمار بھلائیاں مل گئیں۔ (269:2)
3- کاش یہ سمجھ سے کام لیتے۔ (81:9)
4- اہل عقل ہی نصیحت حاصل کرتے ہیں۔ (269:2)
5- تم بصیرت سے کام نہیں لیتے۔ (72:28)
6- یہ شعور سے کام نہیں لیتے۔ (9:2)

-7 تم عقل سے کام نہیں لیتے۔ (44:2)

-8 اس میں غور و فکر کرنے والوں کے لیے نشانیاں ہیں۔ (74:15)

-9 اس میں عقل والوں کے لیے نشانیاں ہیں۔ (74:15)

-10 جو لوگ عقل سے کام نہیں لیتے' اللہ ان پر (کفر کی) گندگی ڈال دیتا ہے۔(100:10)

بائبل سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بہت دکھ پہنچتا تھا جب لوگ ان کی تعلیمات پر کان نہیں دھرتے تھے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پانچ صدیاں قبل یونانی فلسفی فیثا غورث کو بھی بہت تکلیف پہنچتی تھی جب لوگ اعداد کے مخفی مطالب سمجھنے سے بالکل عاری ہو گئے تھے اور وہ ان اعداد کے اپنی زندگیوں پر پڑنے والے اثرات سے لاتعلق ہو گئے تھے۔

موجودہ دور اعداد کا دور ہے۔ چنانچہ اس عہد میں یہ بات اور بھی ضروری ہو گئی ہے کہ ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ اعداد کیا مطلب رکھتے ہیں۔ یہ زندگی اور موت کا معاملہ ہو سکتا ہے۔





باب 2

# آپ کا منطقۃ البروج (ZODIAC) عدد

آپ کے نام کا عدد' جس کو قدیمی بابلی الفابیٹ سے شمار کیا ہوا ہو' آپ کی زندگی کا سب سے اہم عدد ہے۔ کیونکہ اعداد استعمال سے ارتعاش پیدا کرتے ہیں اور آپ کا نام بہت زیادہ استعمال کیا جاتا ہے۔ بہرحال کچھ اور اعداد بھی ہیں جو ہماری زندگی پر مختلف طریقوں سے اثر انداز ہوتے ہیں اور یہ ضروری ہے کہ ہم ان کو نظر انداز نہ کریں۔ ان میں سے ایک آپ کا منطقۃ البروج عدد ہے۔

جیسا کہ آپ کو معلوم ہے علم نجوم ہر سال کو 12 مختلف حصوں میں تقسیم کرتا ہے جن میں سے ہر حصہ تقریباً 30 روز کا ہے۔ ہر حصہ منطقۃ البروج کے ایک نشان کے تحت ہے۔ نیومرالوجی میں' ہر نشان کے لیے ایک سنگل ہندسہ متعین ہے جو حاکم سیارے کو ظاہر کرتا ہے' مثال کے طور پر اگر آپ 21 مارچ اور 20 اپریل کے درمیان پیدا ہوئے ہیں کسی بھی سال میں' آپ کا برج حمل ہوگا۔ جو لوگ حمل کے برج کے دوران پیدا ہوئے ہوں ان کا منطقۃ البروج عدد 9 ہے' جو مریخ کی نمائندگی کرتا ہے۔

اپنی تاریخ پیدائش مندرجہ ذیل گوشوارے میں دیکھیں تاکہ اپنا منطقۃ البروج (Zodiac) عدد معلوم کر سکیں۔

| سال کا حصہ | برج (نشان) | مطابقۃ البروج عدد |
|---|---|---|
| 21 مارچ سے 20 اپریل | حمل (مینڈھا) | 9 |
| 21 اپریل سے 20 مئی | ثور (بیل) | 6 |
| 21 مئی سے 20 جون | جوزا (جڑواں بچے) | 5 |
| 21 جون سے 20 جولائی | سرطان (کیکڑا) | 2 |
| 21 جولائی سے 21 اگست | اسد (شیر) | 1 |
| 22 اگست سے 22 ستمبر | سنبلہ (کنواری دوشیزہ) | 5 |
| 23 ستمبر سے 22 اکتوبر | میزان (ترازو) | 6 |
| 23 اکتوبر سے 22 نومبر | عقرب (بچھو) | 9 |
| 23 نومبر سے 20 دسمبر | قوس (کماندار) | 3 |
| 21 دسمبر سے 19 جنوری | جدی (بکرا) | 8 |
| 20 جنوری سے 18 فروری | دلو (مشکیزہ بردار) | 4 |
| 19 فروری سے 20 مارچ | حوت (مچھلی) | 7 |

ہر سنگل ہندسہ 1 تا 9 کسی نہ کسی سیارے کے مطابق ارتعاش رکھتا ہے بمطابق قدیم علم ہیئت۔ آپ دیکھیں گے کہ پلوٹو (Pluto) کی بجائے ان نو سیاروں میں سورج اور چاند استعمال ہوئے ہیں کیونکہ پلوٹو اس وقت تک دریافت نہیں ہوا تھا۔

| | سیارگان | خصوصیات |
|---|---|---|
| -1 | سورج | مذکر' تخلیق' لیڈرز' منتظمین |
| -2 | چاند | مونث' تبدیلیاں' دوستی' میوزک |
| -3 | مشتری | مذکر' روپیہ پیسہ' قانون' مذہب |
| -4 | یورینس | سائنس' ریڈیو اور ٹیلیویژن |



| | | |
|---|---|---|
| -5 | عطارد | مخنث' سفر' ادبی تنظیمیں' مواصلات |
| -6 | زہرہ | مونث' محبت' آرٹ' کاسمیٹکس' زیورات |
| -7 | نیپچون | راز' مخفی علوم' فوٹوگرافی' صنعت تفریح و طبع |
| -8 | زحل | مذکر' پابندیاں' پراپرٹی' زمینی معاملات' سیاست |
| -9 | مریخ | مذکر' جنگ' ادویات' فوجی لیڈرز |

ہفتے کے دن بھی کچھ اعداد کے ساتھ ارتعاش رکھتے ہیں۔ کسی دن کا عدد اگر آپ کے برج کے عدد سے مطابقت رکھتا ہو تو یہ آپ کو اضافی طاقت بہم پہنچائے گا۔ مثال کے طور پر اگر آپ کے برج کا عدد 3 ہے (یعنی برج قوس) تو جمعرات کا دن جو عدد 3 کے ساتھ ارتعاش رکھتا ہے' آپ کا بہترین دن ہوگا۔ یہ خصوصاً ان دنوں میں زیادہ موافق ہوگا اگر جمعرات 3 عدد کے دن میں آئے۔

(3-12-21-30) یا اس تاریخ کو جو آپ کے عدد سے مطابقت رکھتی ہو (یہ آپ نیم نمبر چارٹ باب 9) میں دیکھ سکتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| اتوار | 1 اور 4 |
| سوموار | 2 اور 7 |
| منگل | 9 |
| بدھ | 5 |
| جمعرات | 3 |
| جمعہ | 6 |
| ہفتہ | 8 |

آپ دیکھیں گے کہ اتوار 1 اور 4 دونوں سے ارتعاش رکھتا ہے اور سوموار بھی دونوں سے ارتعاش رکھتا ہے یعنی 2 اور 7 سے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ اعداد کے جوڑے آپس میں بہت زیادہ مطابقت رکھتے ہیں۔

اگر کسی کو اپنی تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو پکارے جانے والے نام کے پہلے الفابیٹ سے بھی اپنا برج معلوم کیا جاسکتا ہے۔ مثلاً:

| | | |
|---|---|---|
| ا ـ ل ـ ع ـ ی | = | برج حمل |
| ب ـ و | = | برج ثور |
| ق ـ ک | = | برج جوزا |
| ح ـ ہ | = | برج سرطان |
| م | = | برج اسد |
| پ ـ ء | = | برج سنبلہ |
| ر ـ ت ـ ط | = | برج میزان |
| ظ ـ ذ ـ ض ـ ز ـ ن | = | برج عقرب |
| ف | = | برج قوس |
| ج ـ خ ـ گ | = | برج جدی |
| س ـ ش ـ ص ـ ث | = | برج دلو |
| د ـ چ | = | برج حوت |

چنانچہ اگر کسی شخص کا نام طارق حمید ہے اور اس کو اپنی تاریخ پیدائش معلوم نہیں تو اس کا برج میزان تصور کیا جائے گا۔





باب 3

# قرآن کریم اور علم الاعداد

علم الاعداد میں استعمال ہونے والا سب سے چھوٹا ہندسہ ''ایک'' ہے اور سب سے بڑا ہندسہ ''نو'' ہے۔ ان دونوں کے ملاپ سے مرکب ہندسہ "19" بنتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کی عبارت اس طرح سے مرتب کی ہے کہ ہر کوئی پڑھنے والا مضمون میں 19 عدد کے ڈیزائن اور وضع قطع کو دیکھ سکتا ہے۔

مصر کے ایک شخص راشد خلیفہ مصری نے 1976ء میں علم کیمیا میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی۔ ڈاکٹریٹ حاصل کرنے وہ امریکہ گئے تو قرآن کریم کے حروف کی گنتی کا صبر آزما اور محنت طلب کام سرانجام دیا۔ وہ اس ریسرچ کے حیرت انگیز نتائج پر مبنی رپورٹ کے لیے بہت مشہور ہوئے۔ ان کی اس تحقیق کو مصری میگزین ''ساعتہ'' اور بھارت کے مشہور رسالہ ''معارف'' کی اشاعت خاص میں شائع کیا گیا۔ قرآن کریم کے مطالعہ کے دوران ڈاکٹر موصوف نے سورۃ مدثر کی تلاوت کی تو معلوم ہوا کہ خدا نے قرآن کریم کو جادو اور بشر کا کلام قرار دینے والوں کے لیے نار جہنم کا وعدہ کیا ہے جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے اور جس پر 19 فرشتے تعینات ہیں۔ اس آیت میں درج شدہ انیس کے ہندسے نے ڈاکٹر موصوف کو فکر کا ایک میدان مہیا کر دیا۔ انہوں نے اس پر غور کیا کہ اللہ تعالیٰ نے

19 کے ہندسے کو ہی کیوں منتخب فرمایا۔ اگر اس میں کوئی حکمت ہے تو اس حکمت کی تہ تک پہنچنے کی کوشش کرنا چاہیے۔ چنانچہ انہوں نے جو کچھ اس ضمن میں دریافت کیا وہ درج ذیل میں سپردِ قلم کیا جا رہا ہے:

1- قرآن مجید کی سب سے پہلی آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں استعمال شدہ حروف کی کل تعداد 19 ہے۔

2- مذکورہ آیت بسم اللہ قرآن شریف میں 114 دفعہ آئی ہے جو کہ 19x6 کا حاصل ضرب ہے۔

نوٹ :- سورۃ توبہ کے شروع میں کفار کو اعلانِ برأت کی وجہ سے یہ آیت شامل نہیں کی گئی۔ لیکن سورۃ النمل میں حضرت سلیمان کے خط بنام ملکہ صبا کو نقل کرتے وقت یہ آیت دوبارہ شامل کر دی گئی ہے۔ اور اس طرح سے آیت بسم اللہ کی تعداد 114 ہوگی' اور 19 کا حاصل ضرب بن گئی۔

3- اس آیت بسم اللہ کا لفظ "اسم" قرآن مجید میں 19 مرتبہ آیا ہے۔

4- اس آیت بسم اللہ کا لفظ "اللہ" قرآن مجید میں 2698 مرتبہ آیا ہے۔ جو کہ 19x142 کا حاصل ضرب ہے۔

5- اس آیت بسم اللہ کا لفظ الرحمٰن قرآن میں 57 مرتبہ آیا ہے۔ جو کہ 19x3 کا حاصل ضرب ہے۔

6- اس آیت بسم اللہ کا لفظ "الرحیم" قرآن مجید میں 114 مرتبہ آیا ہے جو کہ 19x6 کا حاصل ضرب ہے۔

7- قرآن شریف کی کل سورتوں کی تعداد 114 ہے جو کہ 19x6 کا حاصل ضرب ہے۔

8- سب سے پہلے وحی میں سورۃ علق کی صرف 5 آیات نازل ہوئیں۔ اس کے تین سال بعد سورۃ مدثر کی پہلی 30 آیات نازل ہوئیں جس کی آیت



نمبر 30 میں خداوند تعالیٰ نے 19 کے عدد کا ذکر فرمایا۔ اب بجائے اس کے کہ اس کے بعد والی اسی سورۃ مدثر کی بقایا 26 آیات کی تلاوت بھی حضرت جبرائیل کر دیتے انہوں نے عدد 19 کے ذکر کے فوراً بعد سورۃ علق کی بقایا 14 آیات تلاوت فرما کر اس سورۃ کی تمام 19 آیات کو مکمل کر دیا (14+5) اور اس بات کو اتفاق نہیں کہا جا سکتا۔

9- اس پہلی وحی میں نازل ہونے والی سورۃ علق میں استعمال شدہ الفاظ کی کل تعداد 76 بنتی ہے جو کہ 19x4 کا حاصل ضرب ہے۔

10- قرآن کا لفظ حرف "ق" سے شروع ہوتا ہے اور یہ حرف متعلقہ مقطعات والی سورتوں الشوریٰ اور سورۃ ق میں 57' 57 دفعہ استعمال ہوا ہے۔ یعنی کل تعداد 114 (57+57) بنتی ہے جو کہ 19x6 کا حاصل ضرب ہے۔ یعنی قرآن کی کل 114 سورتوں کے حصے میں ایک ایک ق آتا ہے۔ اس طرح مصنف کے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ ہر سورۃ بذات خود ایک قرآن ہے۔

نوٹ:- پورے قرآن مجید میں 12 جگہوں پر حضرت لوط کی قوم کے لیے "قوم لوط" کے الفاظ آئے ہیں لیکن سورۃ الشوریٰ اور سورۃ ق میں حرف ق کی تعداد 114 یا عدد 19 کا حاصل ضرب قائم رکھنے کے لیے خدا تعالیٰ نے سورۃ ق میں خلافِ معمول "قوم لوط" کی بجائے "اخوان لوط" کے الفاظ استعمال کیے ہیں۔ ورنہ سورۃ ق میں قوم لوط لکھنے سے حرف "ق" کی تعداد اس سورۃ میں 58 ہو جاتی اور اس طرح عدد 19 کی ترکیب قائم نہ رہتی۔

11- مذکورہ حقائق معلوم کرنے کے بعد ڈاکٹر موصوف نے حروف مقطعات والی 29 سورتوں پر ہندسہ 19 کی چھاپ پر تحقیق کی۔ علماء کے نزدیک جو قرآن کی 29 سورتوں میں بطور حروف فاتحہ آتے ہیں ان کے حتمی معنی

کوئی نہیں ہیں۔ اگر کچھ ہیں بھی تو انہیں اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے۔
عربی زبان میں 28 حروف تہجی ہیں۔ جن میں سے صرف 14 حروف (ا۔ ح۔ ر۔س۔ص۔ط۔ع۔ق۔ک۔ل۔م۔ن۔ہ۔ی) مذکورہ مقطعات میں استعمال ہوئے ہیں۔ ان مقطعات کی تعداد بھی 14 ہے۔ (الم۔حم۔کھیعص۔ص۔ق۔عسق۔طسم۔یس۔المص۔ن۔طہ۔ الر۔المر۔طس) اگر ہم ان 14 حروف' 14 مقطعات اور 29 سورتوں کے اعداد جمع کریں تو ان کی میزان (14+14+29)57 بنتی ہے جو کہ 19x3 کا حاصل ضرب ہے۔

-12 سورۃ الشوریٰ میں مقطع حم' عسق' میں 5 حروف (ح۔م۔ع۔س۔ق) استعمال ہوئے ہیں۔ اگر ان پانچوں حروف کا استعمال اس ساری سورۃ میں شمار کریں تو تعداد (57+53+99+308+53)= 570 بنتی ہے جو کہ 19x30 کا حاصل ضرب ہے۔

-13 اسی طرح حرف ص' 3 سورتوں (الاعراف' مریم' ص) کے مقطعات میں آیا ہے۔ اب ان سورتوں میں حرف ص کا شمار کریں۔

ا۔ سورۃ الاعراف میں حرف ص 98 دفعہ استعمال ہوا ہے۔
ب۔ سورہ مریم میں حرف ص 26 دفعہ استعمال ہوا ہے۔
ج۔ سورۃ ص میں حرف ص28 دفعہ استعمال ہوا ہے۔ چنانچہ "ص" والے مقطعات' المص' کھیعص اور ص والی ان تینوں سورتوں میں حرف ص' کے استعمال کی کل تعداد 152 بنتی ہے جو کہ 19x8 کا حاصل ضرب ہے۔

نوٹ:۔ قرآن کی آیت البقرہ 2:247 میں لفظ بسطۃ میں حرف س لغت اور صوتی اثر کے تحت صحیح طور پر استعمال ہوا ہے۔ لیکن سورۃ الاعراف میں آیت 7:69 میں بسطۃ لکھا جاتا ہے تا کہ مذکورہ تینوں سورتوں میں حرف ص کے استعمال



کی کل تعداد 152 بنتی ہے تا کہ 19 کا حاصل ضرب قائم رہے۔ البتہ اس لفظ بسطۃ میں حرف ص کے اوپر چھوٹا سا "س" لکھا گیا ہے۔ تاکہ صوتی اثر حرف س کا قائم رہے۔ ملاحظہ فرمائیے ایک دفعہ پھر خداوند کریم نے عدد19 کی ترکیب کو کیسے قائم رکھا۔

-14 ڈاکٹر راشد خلیفہ مصری نے کئی برس کی ریسرچ کے بعد 1976ء میں قرآن مجید پر تحقیق مکمل کی تھی۔ 1976ء 19x104 کا حاصل ضرب ہے۔

-15 اگر قرآن کی آخری سورۃ 114 سے الٹی گنتی سے سورتیں شمار کرنا شروع کریں یعنی 111,112,113 علیٰ ہذا القیاس' تو جب ہم پہلی وحی والی سورۃ العلق جو نمبر96 پر ہے تک پہنچیں گے تو ہمیں معلوم ہوگا کہ یہ سورۃ آخری سورۃ سے 19 ویں نمبر پر ہے۔ اس سورۃ کی کل آیات بھی 19 ہیں۔

-16 سورۃ الاعراف کا مقطع المص چار حروف (ا۔ل۔م۔ص) پر مشتمل ہے۔ اگر ان چاروں حروف کا استعمال اس ساری سورۃ میں شمار کریں تو ان کا مجموعہ (98+2572+1523+1165) = 5358 بنتا ہے جو 19x282 کا حاصل ضرب ہے۔

-17 اسی طرح سورۃ مریم کا مقطع کھیعص پانچ حروف (ک۔ھ۔ی۔ع۔ص) پر مشتمل ہے۔ اگر ان پانچوں حروف کا استعمال اس ساری سورۃ میں شمار کریں تو ان کا مجموعہ 137+168+345+122+26 = 798 بنتا ہے جو کہ 19x42 کا حاصل ضرب ہے۔

-18 اسی طرح سورۃ یس کا مقطع دو حروف ی۔س پر مشتمل ہے۔ اگر ان دونوں حروف کا استعمال اس ساری سورۃ میں شمار کریں تو ان کا مجموعہ

(237+48) = 285 بنتا ہے کہ 15×19 کا حاصل ضرب ہے۔

19- اسی طرح سورۃ طٰہٰ کا مقطع دو حروف (ط۔ھ) پر مشتمل ہے۔ اگر ان دونوں حروف کا استعمال اس ساری سورۃ میں شمار کریں تو ان کا مجموعہ (314+28)=342 بنتا ہے جو کہ 18×19 کا حاصل ضرب ہے۔

20- اسی طرح سورۃ الشوریٰ کے مقطع حمٓ، عسٓقٓ میں عسٓق حصہ کے تین حروف (ع۔س۔ق) ہیں۔ اگر ان تینوں حروف کا شمار ساری سورۃ میں کریں تو ان کا مجموعہ (57+53+99) = 209 بنتا ہے جو کہ 11×19 کا حاصل ضرب ہے۔

21- اسی طرح سورۃ الرعد کا مقطع المٓرا چار حروف (ا۔ل۔م۔ر) پر مشتمل ہے۔ اگر ان چاروں حروف کا استعمال اس ساری سورۃ میں شمار کریں تو حاصل جمع (137+260+479+625)=1501 بنتا ہے جو 79×19 کا حاصل ضرب ہے۔

نوٹ:۔ اسی طرح مزید تحقیق کے لیے منسلک مقطعات والی 29 سورتوں کا نقشہ بمعہ تعداد حروف مستعمل نہایت مددگار ثابت ہوگا۔

22- پانچ سورۃ (یونس، ہود، یوسف، ابراہیم، الحجر) مقطع الرٰ سے شروع ہوتی ہیں۔ ان سورتوں میں حروف مقطع (ا۔ل۔ر) کے استعمال کی تعداد شمار کریں جو کہ (925+2405+2514+2522) = 9709 بنتی ہے۔ اب اس میں سورۃ الرعد کے مقطع المرٓ میں شامل حروف 'ر' کی تعداد 137 جمع کریں تو ٹوٹل (137+9572)=9709 بنتا ہے جو کہ 511×19 کا حاصل ضرب ہے۔

نوٹ:۔ سورۃ الرعد کے مقطع میں شامل حروف (ا۔ل۔م) کے استعمال کی تعداد الم مقطع والی سورتوں میں لے جائیں گیا س لیے ان کو یہاں شامل نہیں



کیا گیا۔

23- قرآن مجید میں آٹھ سورتیں الم سے شروع ہوتی ہیں (البقرہ۔ آل عمران۔ الاعراف۔ الرعد۔ العنکبوت۔ الروم۔ لقمان۔ السجدہ)۔ صرف سورۃ الرعد کے مقطع میں حرف رٰ اور سورۃ الاعراف کے مقطع میں حرف "ص" زائد ہیں۔ ان سورتوں میں (ا۔ل۔م) کے استعمال کی تعداد کا شمار کریں جو کہ (5871+493+12312) = 26676 بنتی ہے جو کہ 19x1404 کا حاصل ضرب ہے۔

24- قرآن مجید کی سات سورتیں (المومن۔ السجدہ۔ حم۔ الزخرف۔ الدخان۔ الجاثیہ۔ الاحقاف اور الشوریٰ) مقطع حٰم سے شروع ہوتی ہیں۔ ان سورتوں میں مقطع حٰم کے حروف (ح۔م) کے استعمال کی تعداد شمار کریں جو کہ (361+1805) = 2166 بنتی ہے اور یہ مجموعہ 19x114 کا حاصل ضرب ہے۔

25- قرآن مجید کی 6 سورتوں (الشوریٰ۔ النمل۔ الشعراء۔ القصص۔ طٰہٰ اور یٰسین) کے مقطعات حٰم۔ عسق۔ طس۔ طسم۔ طٰہٰ۔ یٰس میں حروف "ط" اور "س" کے استعمال کا مجموعہ (387+107) = 494 بنتا ہے جو کہ 19x26 کا حاصل ضرب ہے۔

26- مذکورہ نقشہ کی مدد سے مقطعات والی تمام سورتوں میں سے صرف متعلقہ مقطعات والی سورتوں میں حرف الف کا استعمال 17499 دفعہ ہوا ہے جو کہ 19x921 کا حاصل ضرب ہے۔

27- مقطعات والی تمام سورتوں میں سے صرف متعلقہ مقطعات والی سورتوں میں حرف "ل" کا استعمال 11780 دفعہ ہوا ہے جو کہ 19x620 کا حاصل ضرب ہے۔

-28 مقطعات والی سورتوں میں حرف "م" کا استعمال 8683 دفعہ ہوا ہے جو کہ 19x547 کا حاصل ضرب ہے۔

-29 مقطعات والی سورتوں میں سے صرف متعلقہ مقطعات والی سورتوں میں حرف "ر" کا استعمال 1235 دفعہ ہوا ہے جو کہ 19x65 کا حاصل ضرب ہے۔

میرے خیال میں علم الاعداد کے حق میں قرآن مجید سے اتنے دلائل ہی کافی ہیں۔ ڈاکٹر راشد خلیفہ مصری نے صرف 29 سورتوں پر کمپیوٹر کے ذریعے علم الاعداد کی رو سے تحقیق کی۔ اسی طرح اگر قرآن مجید کی بقایا 85 سورتوں پر بھی تحقیق کی جائے تو مندرجہ بالا حقائق کو مزید تقویت ملے گی۔





باب 4

# اعداد 1 سے لے کر 9 تک

## پیدائشی عدد 1

عدد 1 سورج کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ یہ ایک مفید نمبر ہے اور خوشی، کامیابی اور ترقی اسی نمبر کے تحت آتے ہیں۔ یہ آغاز کی نشاندہی کرتا ہے جس سے بقیہ 9 اعداد تخلیق پاتے ہیں۔ تمام اعداد کی بنیاد "1" ہے۔ چنانچہ یہ عدد ہر اس شے کے لیے استعمال ہوتا ہے جو تخلیقی، انفرادی اور مثبت ہو۔ چنانچہ ہر وہ شخص جس کی پیدائش کا بنیادی عدد "1" ہو یعنی وہ کسی بھی ماہ کی یکم۔ دس۔ انیس یا اٹھائیس تاریخ کو پیدا ہوا ہو۔ اس کے کام میں تخلیقی اور موجدانہ عنصر ہوتا ہے اور وہ نہایت منفرد مزاج اور اپنے خیالات اور آراء میں نہایت مستحکم اور اسی وجہ سے اپنے ارادوں میں ضدی اور مستقل مزاج ہوتا ہے۔ اور یہ خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو 21 جولائی سے لے کر 28 اگست یا 21 مارچ سے لے کر 28 اپریل کی درمیانی مدت کے دوران پیدا ہوئے ہوں۔

عدد "1" کے حامل محنتی لوگ ہوتے ہیں لیکن وہ دوسروں کے ماتحت کام کرنے اور ان کے احکامات پر چلنے کا برا مانتے ہیں اور اس وقت بہتر کارکردگی دکھاتے ہیں جب ان کو آزادانہ اپنی مرضی سے کام کرنے دیا جائے۔ جب یہ لوگ

خوش نہیں ہوتے تب بھی یہ دوسروں کو یہ خوشگوار تاثر دیتے ہیں کہ وہ درحقیقت خوش ہیں۔ عدد "1" کے حامل لوگ قائدانہ صلاحیتیں رکھتے ہیں اور جس بھی پیشے سے منسلک ہوں صف اوّل میں نظر آتے ہیں۔

عدد 1 کے حامل لوگ دانشور ہوتے ہیں اور کتابیں پڑھنا ان کا محبوب مشغلہ ہوتا ہے۔ انتظامیہ سے منسلک لوگ' ادبی معاملات اور اونچی پوزیشن رکھنے والے لوگ اسی نمبر کے تحت آتے ہیں۔

اگر آپ 19 تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں تو اپنے آپ کو خوش قسمت گردانیئے۔ 19 تمام اعداد میں مبارک ترین عدد ہے۔ یہ مرکب نمبر کامیابی' خوشی اور عزت واحترام کی نوید دیتا ہے۔ یہ اس بات کی بھی نشاندہی کرتا ہے کہ آپ کے منصوبے پایہ تکمیل کو پہنچیں گے۔ البتہ آپ کو خودغرضی اور انا پرستی سے گریز کرنا چاہیے۔

تمام 1 نمبر کے حاملین خصوصاً جن کی تاریخ پیدائش 19 ہو بحث مباحثہ میں ہار کو ناپسند کرتے ہیں' اپنے بارے میں دوسروں کی آراء سے کوئی تعرض نہیں رکھتے (اہمیت نہیں دیتے) اور بسا اوقات بہت کینہ پرور ہو جاتے ہیں۔

مرکب عدد 28 غیر موافق عدد ہے۔ اس تاریخ پیدائش کو پیدا ہونے والے لوگوں کو تمام قانونی معاملات میں محتاط رہنا چاہیے۔ اپنا وکیل چنتے وقت احتیاط سے کام لیں ورنہ ہار آپ کا مقدر ہوگی۔ اگر آپ سب کچھ ہارنا پسند نہیں کرتے تو اپنے معاملات کی تفصیلات میں محتاط رہیں۔ ورنہ آپ سب کچھ کھو دیں گے اور زندگی میں دوبارہ (توقف کے بعد) نیا آغاز کرنا پڑے گا۔ عدد 28 طلاق کا بھی عدد ہے۔

غلط لوگوں پر اعتماد کرنے سے محتاط رہیں۔ وکلاء جج صاحبان اور کارپوریشنوں کے منیجر عموماً 28 تاریخ پیدائش رکھتے ہیں۔ 28 عدد رکھنے والے تمام



لوگوں کو اس بات کی ٹریننگ لینا پڑے گی کہ وہ غلط لوگوں پر اعتماد نہ کریں۔

## موافق رنگ

نمبر 1 رکھنے والوں کے موافق رنگ مندرجہ ذیل ہیں:

پیلے رنگ کے تمام شیڈ' اورنج' گولڈن براؤن' سبز' کریم اور سفید۔ اپنے لباس' بیڈروم اور آفس میں ان رنگوں کا استعمال کریں۔

## موافق نگینے

آپ کے موافق پتھر پکھراج اور عنبر (کہربا) ہیں۔ پکھراج کو انگوٹھی میں لگوائیں اور عنبر کو لاکٹ میں پہنیں۔

## مشہور شخصیات:

مشہور مصنفہ بانو قدسیہ 28.11.1928 کو پیدا ہوئیں مشہور لوک گلوکار عطاء اللہ عیسیٰ خیلوی 19.9.1951 کو پیدا ہوئے۔ طاہر القادری 19.2.1951 کو پیدا ہوئے۔

## پیدائشی عدد 2

پیدائشی عدد 2 سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 20.11.2 یا 29 تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں۔

## خصوصیات:

عدد 2 چاند کے لیے استعمال ہوتا ہے اور یہ عدد تبدیلی۔ بے چینی اور غیر یقینی حالات کی نمائندگی کرتا ہے۔ یہ موسیقی اور عوامی سرگرمیوں کا عدد ہے۔ یہ دوستی کا عدد ہے۔

2 نمبر کی خصوصیات ان لوگوں میں خاص طور پر زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو 20 جون سے لے کر 27 جولائی کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں۔

عدد 2 کے لوگ مزاجاً مہربان' تعاون کرنے والے اور مددگار ہوتے ہیں۔

ان کے لب و لہجے میں ملائمت ہوتی ہے۔ یہ فرض شناس، سیدھے رستے پر چلنے والے اور اچھی، خوشگوار صحبت کو پسند کرنے والے ہوتے ہیں۔ چنانچہ خوش دلی سے محفلوں میں شریک ہوتے ہیں۔

2 عدد کے حامل لوگ امن پسند، اچھے ثالث اور امن قائم کرنے والے ہوتے ہیں۔ ڈپلومیسی اور مصلحت اندیشی ان کے مزاج کا ایک اہم عنصر ہوتا ہے۔

لیکن کبھی کبھی 2 کا عدد آمروں کا عدد بھی ثابت ہوتا ہے مثلاً ایڈولف ہٹلر (جرمنی) کی تاریخ پیدائش 20 اپریل تھی، بینیٹو مسولینی (اٹلی) کی 20 جولائی اور جوزف سٹالن (روس) کی 2 جنوری تھی۔

کسی بھی ماہ کی 20.11.2 یا 29 کو پیدا ہونے والے لوگ اس وقت بہتر کارکردگی دکھاتے ہیں جبکہ وہ شادی شدہ ہوں۔ غیر شادی شدہ ہونے کی صورت میں رومانوی مسائل کا شکار ہو سکتے ہیں۔ اگر ان کو صحیح شریک حیات مل جائے یا کم از کم ایک قریبی، قابل اعتماد دوست تو پھر ان کو بحرانی اوقات میں راہنمائی مل سکتی ہے۔ عدد2 کے حامل لوگ بچپن اور نروس طبیعت کے لوگ ہوتے ہیں چنانچہ انہیں ہر وقت مصروف رہنا چاہیے اور کچھ نہ کچھ کرتے رہنا چاہیے۔ جب تک آپ گردش کرتے رہیں گے، سیر کرتے رہیں گے اور مصروف رہیں گے آپ خوش رہیں گے۔ آپ کو تنہائی اور فرصت سے نفرت ہے۔ آپ کی وضع قطع آپ کے لیے بہت اہم ہے اور آپ اپنی صلاحیتوں پر اور اپنے متعلق فخر محسوس کرتے ہیں۔ آپ بہت محبت کرنے والی اور جذباتی شخصیت کے مالک ہیں۔ بچپن میں آپ کی والدہ آپ کو کبھی تلاش نہیں کر پاتی تھی۔ کیونکہ آپ اپنی حرکت میں رہنے کی خواہش کی وجہ سے محلے میں گھوم رہے ہوتے تھے۔ جبکہ آپ کی والدہ کا خیال ہوتا تھا کہ آپ گھر کے آس پاس ہوں گے۔

عدد2 کے حامل لوگ آزادی کے متوالے ہوتے ہیں اور وہ نئے علاقے



دریافت کرنے اور کسی نئی چیز کی بنیاد (Pioneer) رکھنے میں بہت مہارت رکھتے ہیں۔ لیکن یہ اپنے خیالات کو عملی جامہ پہنانے میں اتنی اچھی قوت ارادی کا مظاہرہ نہیں کرتے جیسا کہ نمبر1 کے حامل لوگ۔ ان کی بے چینی، غیر یقینی کیفیت اور ان کے خیالات اور منصوبوں میں تسلسل کی کمی ان کی سب سے بڑی خامی ہوتی ہے۔ ان یں خود اعتمادی کی بھی کمی پائی جاتی ہے اور جسمانی طور پر بھی یہ شاذ ہی عدد 1 کے لوگوں (وہ تمام لوگ جو کسی بھی ماہ کی 1-10-19 یا 28 کو پیدا ہوئے ہوں)۔ جتنے طاقتور ہوتے ہیں۔ لیکن اگر انہیں کوئی کام کرنا ہو تو یہ دوسروں کے مقابلے میں زیادہ سرعت سے اسے نمٹاتے ہیں۔

آپ انسانوں کی بڑی گہری پرکھ رکھتے ہیں اور پبلک ڈیلنگ آپ کی شخصیت کا خاصہ ہے۔ آپ قصداً کسی کے جذبات مجروح نہیں کرتے۔ پر آسائش گھر آپ کے لیے بہت ضروری ہے۔ بہت سے مشاق موسیقار، گلوکار، تفریح مہیا کرنے اور دل بہلاوہ کرنے والے لوگ (Entertainers)، اور نرسیں عدد نمبر "2" کی حامل شخصیت کے مالک ہوتے ہیں۔ پبلک ریلیشنگ اور ایسا کوئی بھی پیشہ جس میں پبلک سے واسطہ پڑتا ہو آپ کے لیے موزوں ہے۔

11 تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ اتنے خوش قسمت نہیں ہوتے جتنا کہ 20 تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ دوسروں سے دھوکہ، زندگی میں مشکلات، دشمنیاں، معاشرتی مصروفیات میں خرابی 11 عدد کے تحت آتے ہیں۔ جنس مخالف سے الجھنے سے بچیں تمام خارجی (Outdoor) پیشے اور مصروفیات آپ کے لیے موزوں ہیں۔ بہت سے 11 عدد والے لوگ قدرتی مناظر کی مصوری میں مہارت رکھتے ہیں۔

29 تاریخ پیدائش رکھنے والے لوگ بھی "2" عدد کی کیٹیگری میں زیادہ خوش قسمت نہیں ہیں۔ پیار و محبت کے معاملات میں یہ لوگ بہت دکھ اٹھاتے ہیں۔

اور اگر ان کی شادی موزوں ساتھی سے ہو جائے تو بہت خوش رہتے ہیں۔ اگر آپ کی تاریخ پیدائش 29 ہے تو آپ کو معلوم ہے کہ جنس مخالف کے لوگ آپ کو تنہا نہیں چھوڑیں گے۔ وہ آپ کی طرف اسی طرح سے کھنچے چلے آتے ہیں جیسے مکھیاں شہد کی طرف۔ یہ دوستیوں کا عدد ہے۔ ملبوسات اور کاسمیٹکس کے شعبے آپ کے لیے موزوں ہیں۔

### موافق رنگ:

آپ کے لیے موافق رنگ سفید' کریم' ہلکا گرے اور سبز کے تمام شیڈ ہیں۔ اپنے لباس' بیڈ روم اور آفس میں ان رنگوں کا استعمال کریں۔

### موافق پتھر:

آپ کے لکی پتھر مون سٹون' موتی اور سنگ سیم ہیں۔ مون سٹون کو انگوٹھی میں پہنیں اور موتیوں (Pearls) کا ہار گلے میں پہنیں مرد حضرات (اور خواتین بھی) گلے میں سنگ سیم کا لاکٹ پہنیں۔ یاد رہے کہ سٹون کا جلد سے چھونا ضروری ہے۔

### 2 عدد پیدائش کے حامل مشاہیر:

بابائے اردو مولوی عبدالحق 20.8.1870 کو بھارت میں پیدا ہوئے۔ سعادت علی منٹو 11.5.1912 کو بھارت میں پیدا ہوئے جنرل پرویز مشرف 11.8.1943 کو اور احمد ندیم قاسمی 20.11.1916 کو پیدا ہوئے۔

## پیدائشی عدد 3

عدد 3 مشتری کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ نمبر 3 مقصد حیات (Ambition) اور اتھارٹی سے متعلق ہے۔ مذہب' قانون' دولت اور اشاعت اسی نمبر کے تحت آتے ہیں۔



### خصوصیات:

عدد 3 کے حامل لوگ ہمیشہ بلند مقصد حیات رکھتے ہیں اور اونچے عہدوں تک رسائی کی کوشش کرتے ہیں۔ آپ کبھی بھی کسی ایسے موضوع کو جس کے متعلق آپ کچھ نہیں جانتے مخالفت نہیں کریں گے۔ بلکہ آپ ہر لفظ غور سے سنیں گے اور پرکھیں گے۔ 3 عدد کے لوگ ہمیشہ اپنی فیملی خاص طور پر بہن بھائیوں سے بہت محبت کرتے ہیں۔ اور لوگ جلد ان کے دوست بن جاتے ہیں۔ یہ علوم مخفی (دست شناسی' نیومرالوجی' علم نجوم وغیرہ) میں خصوصی دلچسپی لیتے ہیں اور مذہب کے متعلق اپنی الگ رائے رکھتے ہیں جو باقی لوگوں سے مختلف ہوتی ہے۔ یہ اداروں کو عموماً بہت مال و دولت خیرات کے طور پر دیتے ہیں اور بڑے بڑے کاروباری منصوبوں میں روپیہ لگاتے ہیں۔ اپنی کامیابی کی وجہ سے بہت سے حاسد پال لیتے ہیں۔ یہ کبھی بھی ماتحت عہدوں پر خوش نہیں رہتے اور ہمیشہ بلندی پر پھلتے پھولتے ہیں۔ عدد3 کے حامل لوگ تیز قوت مکاشفہ رکھتے ہیں اور ان کے خیالات اور آراء کسی سے مستعار لیے ہوئے نہیں ہوتے۔ یعنی اوریجنل خیالات کے مالک ہوتے ہیں یہ کبھی بھی فراڈ اور دھوکے بازی پر مبنی لین دین کو برداشت نہیں کرتے۔ ان کی قوت ارادی اور عزم صمیم کامیابی کی راہ ہموار کرتے ہیں۔ پیدائشی عدد3 کے لوگ اپنی سخاوت کو چھپانے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں اور ان پر اعتماد کیا جاسکتا ہے۔ اگرچہ یہ زندگی ذہانت سے گزارتے ہیں لیکن کنجوسی نہیں کرتے اور نہ کنجوس لوگوں کو پسند کرتے ہیں۔ بری اور بحری افواج سے تعلق رکھنے والے' صدور' لیکچرارز' وکلاء' سیاست دان اور بڑے اداروں کے منتظمین اکثر 3 عدد کے حامل لوگ ہوتے ہیں۔

12 تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ 3 نمبر گروپ میں بدقسمت گردانے جاتے ہیں۔ ان لوگوں کو دوسرے لوگ اپنے مفاد کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ قطعہ نظر اس کے کہ وہ کتنا کماتے ہیں ان کو ہمیشہ کسی نہ کسی مالی امداد کے طالب

سے واسطہ پڑتا رہتا ہے۔ خاندانی ذمہ داریوں سے اکثر پالا پڑتا ہے جس کی وجہ سے انہیں مالی پریشانیوں کا سامنا رہتا ہے۔ 12 ایک ایسا ہندسہ ہے جو ضرورت مندوں کے لیے باعث کشش ہے۔ اور 12 عدد والے لوگ ان کو زیادہ تر مایوس نہیں کرتے۔ فرینک ساناترا (Frank Sinatra) کی تاریخ پیدائش 12 دسمبر ہے جو اپنی جود وسخا کی وجہ سے مشہور ہے۔ وہ دوستوں کو قرض دیتا ہے اور ان کو اپنے گھروں کو استعمال کرنے کی اجازت دیتا ہے۔ فرینک اس بات کو پسند نہیں کرتا کہ کوئی بھی فرد اس کی دریا دلی کو جانے اور یہ بات بھی پیدائشی عدد3 کے حامل لوگوں کے مزاج کے عین مطابق ہے۔

3 عدد کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو کہ 19 فروری سے لے کر 27 مارچ یا 21 نومبر سے لے کر 27 دسمبر کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں۔

### مشہور شخصیات:

بے نظیر بھٹو 21 جون 1953ء کو پیدا ہوئیں۔ مشہور مزاح نگار Mark Twain 30 نومبر کو پیدا ہوا۔ محمد ضیاء الحق 12.8.1924۔

### موافق رنگ:

پیدائش عدد3 کے لوگوں کے موافق رنگ مندرجہ ذیل ہیں:

موو، سرخ، گہرا سرخ رنگ اور بنفشی (Violet)۔ آفس، گھر اور کپڑوں میں یہ رنگ استعمال کریں۔

### موافق پتھر:

آپ کے موافق پتھر ایمیتھسٹ اور ارغوانی رنگ کے دیگر پتھر ہیں۔ فیروزہ اور زمرد بھی آپ کے لیے موافق ہیں۔ پتھر جلد کو چھونا چاہیے۔



## پیدائشی عدد4

پیدائش کا عدد4 کے حامل لوگوں سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 4-13-22 یا31 کو پیدا ہوئے ہوں۔

4 عدد یورینس (Uranus) کے لیے استعمال کیا جاتا ہے اور یہ عدد موسیقی، سائنس، انصاف اور بغاوت کی ترجمانی کرتا ہے۔ اگر آپ کی پیدائش کا عدد4 ہے تو آپ عجیب وغریب شخصیت کے مالک ہیں اور اکثر آپ کو سمجھنا دشوار ہوتا ہے۔ آپ ہمیشہ دوسروں سے مخالف زاویہ نگاہ رکھتے ہیں اور کسی بھی بحث مباحثہ میں ہمیشہ مخالفت میں دلائل دیتے ہیں۔ آپ کا کام کرنے کا طریقہ نرالا ہوتا ہے اور دوسرے تمام لوگوں سے مختلف۔ اگر قواعد وضوابط آپ کے موافق نہ آئیں تو آپ ان کو بدلنے سے نہیں چوکتے۔ محبت، لگاؤ، رحمدلی اور فراخ دلی آپ کے لیے بہت ضروری عناصر ہیں۔ عدد نمبر4 کے لوگ بہترین دوست ہوتے ہیں اور ہمیشہ وفادار رہتے ہیں۔ شادی شدہ زندگی میں آپ اپنے آپ کو شریک حیات کے لیے وقف کر دیتے ہیں اور اس سے پرستش کی حد تک محبت کرتے ہیں۔ اس لحاظ سے آپ کا شریک حیات بہت خوش قسمت ہوگا۔ آپ جنس مخالف کے لیے نہایت احترام کے جذبات رکھتے ہیں۔ 4عدد کے حامل لوگ بڑی بڑی تقریبات اور اجتماعات کو بہت پسند کرتے ہیں۔ آرکسٹرا پر اچھی دھنیں ان کو بہت محبوب ہیں۔ بہت سے مشہور سائنسدان، لکھاری اور تفریح کے شعبے سے منسلک منتظمین عدد نمبر4 سے تعلق رکھتے ہیں۔

کسی بھی ماہ کی 4-13-22 یا 31 کو پیدا ہونے والے لوگ بہت مشکل سے دوست بنا پاتے ہیں۔ لیکن جس کو دوست بنالیں اس کے لیے اپنے آپ کو وقف کر دیتے ہیں۔ اور ہمیشہ وفاداری کا ثبوت دیتے ہیں۔

4 عدد کے لوگ اکثر اصلاحی تحاریک اور معاشرتی معاملات کی طرف متوجہ

ہوتے ہیں۔ اصول و قوانین سے بغاوت ان کی جبلت میں شامل ہے۔ اور اگر ان کو اپنی من مانی کرنے کا موقعہ دیا جائے تو وہ اپنی برادری بلکہ حکومت کے معاملات میں انقلابی تبدیلیاں کر دیتے ہیں۔

4 عدد کی خصوصیات ان لوگوں میں خصوصاً زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو 21 جون سے لے کر اواخر اگست کے دوران پیدا ہوئے ہوں۔

عدد22 کے حامل (یعنی کسی بھی ماہ کی 22 تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ) خوش بختی میں 4 عدد اور 13 عدد سے کم ہیں۔ اگر یہ آپ کی تاریخ پیدائش ہے تو پھر آپ اپنے خیالات اور عمل میں قطعی آزادانہ طرز عمل رکھتے ہیں۔ یہ عام ڈگر سے ہٹ کر چلنے والوں کا نمبر ہے۔ اور لوگ آپ کو عجوبہ اور نرالا تصور کر سکتے ہیں۔ دوسروں سے مختلف معاملات میں اتفاق رائے رکھنا آپ کے لیے بہت مشکل ہے اور آپ کو اپنے دوستوں اور اقرباء سے تعلقات میں مشکلات پیش آ سکتی ہیں۔ آپ تنقید کرنا پسند کرتے ہیں اور گھر میں مقید نہیں رہ سکتے۔ آپ حالت سفر میں بہت خوش رہتے ہیں۔ اور آپ ہر اس پیشے یا کیریئر کو اپناتے ہیں جو انوکھا یا عام ڈگر سے ہٹ کر ہو۔ آپ کے مذہبی خیالات کی وجہ سے آپ کی دوستوں سے ان بن ہو سکتی ہے کیونکہ ان معاملات میں آپ سچائی پر یقین رکھتے ہیں۔ آپ کام کے دوران تنہائی میں خوش رہتے ہیں کیونکہ آپ کو اپنے کام میں کسی کی مداخلت پسند نہیں۔ مالی معاملات میں آپ کو محتاط رہنے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ لوگ آپ کو اپنے مفادات کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ آپ کو دوسروں کے مسائل اپنے کندھوں پر اٹھانے سے اجتناب کرنا چاہیے۔

4 نمبر کی کیٹیگری میں 31 نمبر سب سے زیادہ بدقسمت ہے۔ اگر یہ آپ کی تاریخ پیدائش ہے تو پھر آپ اپنی ہی دنیا میں رہتے ہیں اور آپ کے خیالات اور طرز زندگی کو سمجھنا بہت دشوار ہے۔ آپ زندگی میں تنہا ہیں، اکثر افسردہ رہتے



ہیں اور بہت سے پوشیدہ دشمن بنا لیتے ہیں جو آپ کے خلاف چلتے ہیں۔ آپ ضابطہ اور آئین سے بغاوت کرتے ہیں اور کسی اعلیٰ مقصد کے لیے بھرپور جنگ کرتے ہیں۔ دوستوں سے وفاداری آپ کے لیے بہت اہم ہے اور آپ اپنے گھر اور بچوں سے دلی پیار کرتے ہیں۔ لیکن آپ اکثر تنہائی محسوس کرتے ہیں۔ کیونکہ یہ تنہائی کا نمبر ہے۔(This is the number of the lone wolf)

**موافق رنگ:**

عدد پیدائش 4 والوں کے موافق رنگ نیلا، گرے، ارغوانی اور گولڈن ہیں۔ اپنے لباس، بیڈروم اور آفس میں ان رنگوں کا استعمال کریں۔

**موافق پتھر:**

آپ کے موافق پتھر نیلم اور پکھراج ہیں۔ نیلم آپ کے لیے زیادہ بہتر ہے۔ انگوٹھی میں نیلم اس طرح لگوائیں کہ انگلی سے مس کرے۔

**مشہور شخصیات:**

نصرت فتح علی خاں 13.10.1948 کو پیدا ہوئے اور اداکارہ صبیحہ خانم 22.9.1934 کو پیدا ہوئیں۔ فیض احمد فیض22.9.1934 کو پیدا ہوئے۔

## پیدائش کا عدد5

پیدائش کا عدد5 رکھنے والے لوگوں سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 5-14 یا23 کو پیدا ہوئے ہوں۔

5 عدد تیزی سے حرکت کرنے والے سیارے عطارد کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ عدد5 سفر، اضطراب اور ادبی امور کی نمائندگی کرتا ہے۔ گفتگو، اظہار (Communication) اور جوا، اس نمبر کے ماتحت ہیں۔

اگر آپ کی پیدائش کا عدد5 ہے تو آپ روپیہ کمانے کے منفرد طریقے

جانتے ہیں اور آپ ہر اس کاروباری معاہدے میں رسک لینے کو تیار ہو جاتے ہیں جہاں بہت زیادہ منافع کی توقع ہو۔ آپ جگہ جگہ گھومتے ہیں اور اپنی اعصابی توانائی پر زندہ رہتے ہیں۔ شادی کے لیے آپ کو ایسا ساتھی تلاش کرنا چاہیے جو سفر کو پسند کرتا ہو۔ یا کم از کم روزمرہ زندگی میں نچلا نہ بیٹھتا ہو۔

عدد5 کے حامل لوگ اپنی شخصیت میں بہت کشش رکھتے ہیں اور بہت آسانی سے دوست بنا لیتے ہیں۔ جب تک تبدیلی اور جذباتی ہلچل ہو آپ خوش رہتے ہیں۔ لیکن آرام سے بیٹھ کر حالات کی تبدیلی کا انتظار کرنا آپ برداشت نہیں کرسکتے۔ آپ اس وقت تک چین سے نہیں بیٹھتے جب تک کہ جو منصوبہ آپ کے ذہن میں ہے اسے عملی جامہ نہ پہنالیں۔ آپ دوستوں کے چناؤ میں ہمیشہ اپنی پسند اور ناپسند کا خیال رکھتے ہیں۔ اور آپ لوگوں کی شخصیت پرکھنے کی اچھی صلاحیت رکھتے ہیں۔ آپ کبھی کبھی اس وجہ سے احساس جرم میں مبتلا ہو جاتے ہیں کیونکہ بیک وقت اپنی کشش کی وجہ سے کئی لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرلیتے ہیں۔ لیکن کیونکہ آپ اس معاملے میں کچھ نہیں کرسکتے۔ اس لیے آپ کو اپنا احساس جرم ختم کر دینا چاہیے۔

آپ بطور مشیر یا ٹیچر دوسروں سے بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ ایک دفعہ آپ کامیاب ہونے کا ارادہ کرلیں تو ضرور کامیاب ہو جاتے ہیں۔ آپ دوسروں کے مقابلے میں استدلال کی بہتر صلاحیت رکھتے ہیں۔ آپ اوائل عمر میں ہی اپنی انفرادیت، قابلیت اور اپنی ہنر سیکھنے کی عمدہ اور سریع صلاحیت کے متعلق جان جاتے ہیں۔ یہ اچھا عدد بھی ہے اور برا بھی ہے۔ اور اگر کوئی برائی غالب آجائے تو دنیا کی کوئی پند ونصیحت آپ کو راہ راست پر نہیں لاسکتی۔ نمبر5 مقررین، سرکاری افسران، ادبی منتظمین، مالی ماہرین اور سفری سیلز مین (Travelling Salesman) پر حاکم ہے۔



14 عدد، خوش قسمتی میں5 اور 23 عدد سے کم ہے۔ 14 عدد تیز خرید و فروخت اور مال و دولت کی تیز گردش کا عدد ہے۔ اراضی یا پراپرٹی خریدیں، ایک دو سال رکھیں اور پھر بیچ دیں۔ یہ عدد آپ کو بنا بھی سکتا ہے اور بگاڑ بھی سکتا ہے۔
14 تاریخ پیدائش رکھنے والوں کو بددیانتی پر مبنی کاروباری اور مالی معاملات سے بچنا چاہیے۔ تسلی کرلیں کہ آپ کے تمام کاروباری معاہدے دیانت داری پر مبنی ہیں۔
14 عدد حسابات رکھنے والوں، اکاؤنٹنٹ حضرات اور Loan Agents پر حاکم ہے۔

اس کے برخلاف 23 عدد علم الاعداد میں بہترین عدد ہے اور 5 عدد گروپ کی بہترین خصوصیات کا عکاس۔

## موافق رنگ:

5 عدد کے لوگوں کے موافق رنگ ہلکا گرے، سفید اور تمام چمکدار میٹریل ہیں۔ اپنے لباس، آفس اور گھروں میں ان رنگوں کا استعمال کروائیں۔ آپ صرف پھیکے رنگ استعمال کریں اور گہرے رنگوں سے جہاں تک ممکن ہو اجتناب کریں۔

## موافق پتھر:

آپ کا لکی پتھر ہیرا ہے۔ علاوہ ازیں چاندی اور پلاٹینم کے زیور بھی آپ کے لیے موافق ہیں۔ اگر ممکن ہو تو پلاٹینم کی انگوٹھی میں ہیرا اس طرح سیٹ کروائیں کہ ہیرا انگلی سے مس کرے۔ فیروزہ اور زمرد آپ کے لیے سیکنڈ چوائس ہیں۔

## مشہور شخصیات:

عظیم پاکستانی شاعر حفیظ جالندھری 14.1.1900 کو اور محمد ایوب خان 14.5.1907 کو پیدا ہوئے۔

قد آور سیاست دان ذوالفقار علی بھٹو 5.1.1928 کو پیدا ہوئے۔

# پیدائشی عدد 6

پیدائشی عدد 6 سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 6-15 یا 24 کو پیدا ہوئے ہوں۔

6 عدد، زہرہ سیارے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ مقناطیسی کشش اور شاندار شخصیت کا عدد ہے۔ 6 نمبر سیکس، محبت، فنونِ لطیفہ اور لیکچراروں کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر آپ کسی بھی ماہ کی 6-15 یا 24 کو پیدا ہوئے ہیں تو جنس مخالف کے لیے بڑی کشش کا باعث ہیں اور وہ آپ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے اکثر تیار ہوں گے۔ آپ کی شخصیت میں کشش ہے اور لوگ آپ کی طرف کھنچے چلے آتے ہیں۔ آپ لوگوں کو اپنے گھر میں دعوتیں دے کر اور تفریح کا سامان بہم پہنچا کر خوش ہوتے ہیں۔ اور ضیافتوں پر اور سوشل معاملات پر شاہ خرچی کرتے ہیں۔ مالی معاملات میں آپ خوش قسمت ہیں اور آپ کو وراثت میں پراپرٹی یا دولت مل سکتی ہے۔ کاروباری سرمایہ کاری اور پارٹنر شپ آپ کے لیے مفید ہے۔ لیکن لطف و لذت آپ کی زندگی کا بنیادی جزو ہیں۔ اور آپ کبھی بھی تارک الدنیا کی طرح زندگی نہیں گزار سکتے۔ آپ کے لیے مفید ہوگا کہ کسی ملنسار شخصیت سے شادی کریں جو آپ کے متحرک رہنے کی ضرورت کو پورا کرے۔ جنسی معاملات اور تعلقات اور ایک خوش گوار شادی شدہ زندگی آپ کے لیے بہت اہم ہیں۔ ایک ناکام بندھن آپ کو دکھی کر دیتا ہے۔ اور اس کے مقابلے میں آپ تجرد کی زندگی کو زیادہ پسند کریں گے۔ حالانکہ اس طرح بھی آپ دکھی ہی رہیں گے۔ ماحول کی نسبت، لوگ آپ کے لیے زیادہ اہم ہیں حالانکہ آپ تھوڑی سی کوشش سے کسی بھی ماحول کو بہتر بنانے کی قدرت رکھتے ہیں۔ آپ زندگی سے محبت کرتے ہیں اور اوائل عمر میں ہی محبت میں گرفتار ہو جاتے ہیں۔ جو لوگ آپ کے پاس موجود ہوں آپ ان کو آرام و آسائش مہیا کر کے خوش ہوتے ہیں۔



جس طرح آپ چاہتے ہیں اپنی ہوشیاری سے ویسے ہی کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اور آپ کے ساتھ رہنا اس وقت تک آسان ہے جب تک آپ اپنی مرضی کر لیتے ہیں۔ آپ زندگی کو رومانوی نقطہ نظر سے دیکھتے ہیں۔ اور لوگ آپ کی گرمجوشی اور جاندار شخصیت سے متاثر ہوتے ہیں۔ 6 عدد کے لوگ بعض اوقات قابل نفرت بھی ہوسکتے ہیں اور ان میں سے بہت سے شک پرست ہوسکتے ہیں اور ان کو قائل کرنے کے لیے ٹھوس حقائق پیش کرنا پڑتے ہیں۔

مقررین، رائٹرز، رہائشوں اور دفاتر کی اندرونی آرائش کرنے والے، جیولرز، پھولوں کی دکان، کاسمیٹکس کا کاروبار، صحت افزا ادارے اور ورزش گاہیں آپ کے لیے موزوں ہیں۔ علاوہ ازیں ہر وہ پیشہ جو آرائش و زیبائش سے متعلق ہو 6 عدد کے تحت آتا ہے۔

کسی بھی ماہ کی 15 تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ اکثر کنجوس ہوتے ہیں۔ اور اگر کبھی خرچ کریں تو اپنے ہی اوپر خرچ کرتے ہیں۔ اگر کسی دوسرے پر خرچ کریں تو اس کے پیچھے بھی کوئی پوشیدہ مطلب کارفرما ہوتا ہے۔ یعنی وہ کچھ حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ لیکن 15 عدد کے لوگ دوسروں سے تحائف اور عنایات حاصل کرنے میں خوش قسمت ہوتے ہیں۔ اگر یہ آپ کا عدد ہے تو تھوڑا دوسروں پر خرچ کرنا سیکھیں۔ اور اس طرح کے سودے میں آپ نقصان میں بہرحال نہیں رہیں گے۔ شریک حیات کے چناؤ میں احتیاط سے کام لیں۔ کسی بھی ماہ کی 4-8-13-17-22-26-31 کو پیدا ہونے والے اشخاص کی مصاحبت سے پرہیز کریں۔ نمبر 4 اور 8 آپ کے لیے موزوں نہیں ہیں۔

## موافق رنگ:

پیدائشی عدد 6 کے موافق رنگ نیلا، سبز، گلابی اور پیازی ہیں۔ اپنے لباس، آفس اور گھروں میں ان رنگوں کو استعمال کریں۔ البتہ کالے اور گہرے جامنی رنگ

سے احتراز کریں۔

## موافق پتھر:

فیروزہ آپ کا لکی پتھر ہے۔ اس کو انگوٹھی میں پہنیں۔ زمرد بھی آپ کے لیے اچھا ہے۔ زمرد کو لاکٹ میں پہنیں لیکن خیال رکھیں پتھر کا جلد سے مس کرنا ضروری ہے۔

## مشہور شخصیات

نپولین کی تاریخ پیدائش 15.8.1769 ہے اور مصر کے سابق صدر جمال عبدالناصر کی تاریخ پیدائش 15.1.1918 ہے۔ پاکستانی صحافی ارشاد احمد حقانی 6.9.1928 کو قصور میں پیدا ہوئے۔ شوکت عزیز 6.3.1949 کو پیدا ہوئے۔

## پیدائش کا عدد 7

7 عدد سیارہ نیپچون کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ یہ عدد مخفی علوم یعنی علم نجوم، علم الاعداد اور پامسٹری کی نمائندگی کرتا ہے۔ یہ دل بہلاوے اور تفریح بہم پہنچانے کے شعبے پر حاکم ہے۔

اگر آپ کا پیدائشی عدد 7 ہے تو آپ جلدی پریشان ہو جاتے ہیں اور اختلاف رائے سے بہت متاثر ہوتے ہیں۔ آپ بہت محنتی ہیں لیکن پریشان کن حالات میں آپ بالکل کام نہیں کرسکتے اور افسردہ ہو جاتے ہیں۔ آپ ہمیشہ دوسروں کی مدد کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور دوسرے اپنا بوجھ آپ پر منتقل کرنے میں دیر نہیں کرتے۔ آپ کو اس بات سے محتاط رہنا چاہیے کہ لوگ آپ کو وہ کچھ کرنے پر مائل نہ کریں جو آپ کرنا نہیں چاہتے۔ آپ اپنی فیملی سے بہت محبت کرتے ہیں اور ان کے مسائل کو اپنے کندھوں پر سوار کر لیتے ہیں۔ لیکن آپ کو اس معاملے میں بھی محتاط رہنے کی تلقین کی جاتی ہے ورنہ آپ کو بہت پریشانی



اور تکلیف اٹھانی پڑے گی۔ شادی شدہ زندگی میں آپ کو شریک حیات کی نسبت اپنی فیملی کو پس پشت ڈالنے سے احتراز کرنا چاہیے۔ آپ جلدی شادی کرنے کی طرف مائل ہیں۔ تاکہ اپنی فیملی اور ناخوشگوار حالات سے چھٹکارا حاصل کرسکیں۔

آپ دلی طور پر تبدیلی آب و ہوا اور سفر کو پسند کرتے ہیں کیونکہ آپ بے چین طبیعت کے مالک ہیں اسی لیے اگر آپ استطاعت رکھتے ہوں تو غیر ممالک کا سفر کرتے ہیں۔ اور دور دراز علاقوں کی سیاحت میں گہری دلچسپی ظاہر کرتے ہیں۔ آپ سفر نامے بہت شوق سے پڑھتے ہیں اور دنیا کے متعلق وسیع جنرل نالج رکھتے ہیں۔ 7 عدد پیدائش کے حامل اکثر لوگ امپورٹ، ایکسپورٹ اور غیر ممالک سے تجارت کرنے والے اور بحری جہازوں کے کپتان یا مالک بن جاتے ہیں۔ آپ جھیل، سمندر یا دریا کے قریب رہ کر بہت زیادہ خوش رہتے ہیں۔

عدد 7 کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو 21 جون سے لے کر 27 جولائی کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں۔ 7 عدد کے لوگ نہایت خود مختار اور اوریجنل طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کی شخصیت بہت منفرد، اور نمایاں ہوتی ہے۔ کسی بھی ماہ کی 16,7 یا 25 کو پیدا ہونے والے لوگ اکثر انتہائی اچھے رائٹرز، مصور اور شاعر ہوتے ہیں۔ لیکن یہ جو بھی کام کریں جلد یا بدیر زندگی کے متعلق اپنا فلسفیانہ زاویہ نظر عیاں کرتے ہیں اور اس کی جھلک ان کے ہر کام میں نظر آتی ہے۔

عدد 7 کے لوگ مجموعی طور پر مادہ پرست نہیں ہوتے یہ اکثر اپنے اوریجنل خیالات اور طریق بزنس سے دولت مند ہو جاتے ہیں۔ لیکن اگر یہ امیر ہو جائیں تو اکثر خیراتی اداروں اور تنظیموں کو بڑے بڑے عطیات دیتے ہیں۔ عدد پیدائش 7 کی خواتین عموماً متمول شخصیات سے شادی کرتی ہیں کیونکہ وہ مستقبل کے بارے میں ہمیشہ فکر مند رہتی ہیں۔ اور وہ یہ محسوس کرتی ہیں کہ انہیں قسمت کی بے رحم

موجوں سے بچاؤ کے لیے کسی مضبوط پتھر پر آرام کی ضرورت ہوتی ہے۔

7 نمبر کے گروپ میں 16 تاریخ سب سے زیادہ غیر موافق ہے۔ اگر آپ کا نمبر 16 ہے یعنی آپ کسی بھی ماہ کی 16 تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں تو اپنے منصوبوں میں محتاط رہیں۔ اپنے راز افشاء نہ کریں۔ آپ کے دوست زیادہ دیر تک آپ کے دوست نہیں رہتے۔ لیکن ان حالات کے آپ ذمہ دار نہیں ہیں۔ مخفی علوم (علم نجوم۔ دست شناسی وغیرہ) کی پراسراریت آپ کے دل کو موہ لیتی ہے۔

### موافق رنگ:

عدد پیدائش 7 کے حامل لوگوں کے موافق رنگ سبز' پیلا' سفید' گرے اور ہلکا نیلا ہیں۔ اپنے لباس' گھروں اور آفس میں ان رنگوں کو زیادہ استعمال کریں۔

### موافق پتھر:

عین الہریرہ (Cat's Eye)' حجر القمر' سنگ سیم' موتی' موس اگیٹ آپ کے موافق پتھر ہیں۔ عین الہریرہ یا مون سٹون کو انگوٹھی میں پہنیں۔ موس اگیٹ یا سنگ سیم کو لاکٹ میں پہنیں۔ پتھر کا جسم سے مس کرنا ضروری ہے۔

### مشہور شخصیات:

پاکستان کے بانی محمد علی جناح 25.12.1876 کو اور سابق پاکستانی وزیراعظم نواز شریف 25.12.1949 کو پیدا ہوئے۔ وقار یونس 16.11.1971 کو پیدا ہوئے۔

## پیدائشی عدد 8

پیدائشی عدد 8 سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 17،8 یا 26 کو پیدا ہوئے ہوں۔

عدد 8 زحل کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ بزنس' زمین' پراپرٹی' تیل کے کنوئیں' ریل کی پٹری اور زمین سے تعلق رکھنے والی ہر چیز کی ترجمانی کرتا ہے۔



یہ فکر اور افسردگی کا عدد ہے۔

اگر آپ کا تعلق عدد 8 کے گروپ سے ہے تو آپ تنہائی محسوس کرتے ہیں اور لوگ آپ کے متعلق غلط فہمیوں کا شکار رہتے ہیں۔ اور اکثر اپنی زندگی میں اپنی کاوشوں کا پھل نہیں پاتے۔ لیکن موت کے بعد ان کی بڑی تعریف و توصیف ہوتی ہے۔ 8 عدد کے لوگ یا تو زندگی میں بہت کامیاب ہوتے ہیں یا بالکل ناکام ہوتے ہیں اس معاملے میں یہ خوشگوار میانہ روی سے عاری ہیں۔

مغربی ماہرین علم الاعداد 8 عدد کا تعلق غیر متوقع واقعات' رکاوٹوں اور ناکامیوں سے ملاتے ہیں۔ بقول کیرو دنیاوی نقطۂ نظر سے 8 نمبر خوش قسمتی کی علامت نہیں ہے۔ اور اس نمبر سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو اکثر بدترین نقصانات' اندوہناک واقعات اور ذلت آمیز حالات سے واسطہ پڑتا ہے۔ لیکن مشرقی ماہرین ان تمام باتوں کے باوجود اس کو ایک طاقتور عدد تسلیم کرتے ہیں۔ اور اتنا منحوس نہیں گردانتے۔ اگرچہ یہ عدد جدوجہد اور مشکلات کا عدد ہے لیکن یہ ایک طاقتور نمبر ہے اور جدوجہد کے بعد زبردست کامیابی لاتا ہے۔

پیدائشی عدد 8 کے حامل لوگوں کو مشورہ دوں گا کہ وہ اپنی زندگی میں 8 یا 4 اعداد کا زیادہ استعمال نہ کریں اور اگر 4 یا 8 عدد کی تاریخیں ہفتے کے دن آئیں تو کوئی اہم یا مبارک کام شروع نہ کریں۔

8 عدد کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوں گی جو 21 دسمبر سے لے کر 27 جنوری کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں۔

اگر آپ کا عدد 8 ہے تو آپ کو زندگی میں دیر سے شادی کرنا چاہیے۔ قرین قیاس ہے کہ آپ اپنے سے چھوٹی عمر کی شخصیت سے شادی کریں گے۔ آپ اکثر سرد مزاج نظر آتے ہیں لیکن دلی طور پر گرمجوش طبیعت کے مالک ہیں۔ آپ اپنے مزاج کو چھپاتے ہیں اور لوگوں کو اپنی رائے قائم کرنے کے لیے آزاد چھوڑ

دیتے ہیں۔ آپ کو درپردہ محبت یعنی لوافیئر سے پرہیز کرنا چاہیے۔ کیونکہ لوافیئر آپ کے لیے بدنامی کا باعث بن سکتا ہے۔ آپ کا تعلق زمین پراپرٹی' سیاسی پارٹی اور انتظامیہ سے ہوسکتا۔ کئی معروف شخصیات پیدائشی عدد8 سے تعلق رکھتی ہیں۔

17 عدد محبت اور خوشیوں کا عدد ہے۔ اگر آپ کسی بھی ماہ کی 17 تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں تو پھر آپ خوش مزاج ہیں اور شہرت اور ناموری حاصل کرنے کی زبردست صلاحیت رکھتے ہیں۔ یہ عدد تفریح اور دل بہلاوے (Amusements) کے شعبے سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ 8 نمبر کے گروپ کا بہترین نمبر ہے۔

البتہ 26 ایک غیر موافق عدد ہے۔ اگر یہ آپ کی تاریخ پیدائش ہے تو آپ کو ہر قسم کی شراکت سے پرہیز کرنا چاہیے۔ یہ عدد دشمنوں اور الحاق کے ذریعے خرابی پر حاکم ہے۔ چنانچہ آپ کو اپنی رقم کی سرمایہ کاری کے سلسلے میں محتاط رہنا چاہیے۔ جن لوگوں کے ساتھ آپ اٹھتے بیٹھتے ہیں ان کو اچھی طرح چیک کریں اور اپنی صحبت کا انتخاب بہت ذہانت سے کیجئے۔

موافق رنگ:

8 عدد کے موافق رنگ گرے' بلو' ارغوانی' بلیک اور براؤن ہیں۔ اپنے لباس' آفس اور بیڈروم میں ان رنگوں کا استعمال کیجئے۔

موافق پتھر:

آپ کے موافق پتھر بلیک ڈائمنڈ اور بلیک پرل (Black Pearl) ہیں۔ ان پتھروں کو اپنی جلد کے ساتھ مس کر کے پہنیں۔

مشہور شخصیات:

سیاسی راہنما جی۔ ایم سیّد 17.1.1904 کو پیدا ہوئے۔ شبلی نعمانی 8.5.1857 کو بھارت میں پیدا ہوئے۔ ہلیری کلنٹن کی تاریخ پیدائش



26.10.1947 ہے۔ سرسید احمد خان کی تاریخ پیدائش 17.10.1817ء ہے۔

## پیدائش کا عدد 9

پیدائش کے عدد9 سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 18,9 یا 27 کو پیدا ہوئے ہوں۔ 9 عدد کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو 21 مارچ سے لے کر 27 اپریل یا 21 اکتوبر سے لے کر 27 نومبر کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں۔

9 کا عدد طاقت اور توانائی کی نمائندگی کرتا ہے۔ یہ آگ' زخموں اور حادثات کا نمبر ہے۔ یہ سٹیل اور دھاتوں' رائٹرز اور طب کے پیشے پر حاکم ہے۔

9 نمبر کے لوگ شخصیت کے لحاظ سے جلد مشتعل ہونے والے' جلد باز لیکن خودمختار ہوتے ہیں اور کسی کی محتاجی پسند نہیں کرتے۔ یہ جنگجو طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ ابتدائی زندگی میں عموماً نامساعد حالات سے واسطہ پڑتا ہے۔ لیکن اپنے عزم صمیم' قوت ارادی اور مستقل مزاجی کی بنا پر بالآخر کامیاب ہو جاتے ہیں۔

اگر 9 عدد زندگی میں اکثر حاوی رہے اور زندگی کے اہم واقعات اس عدد سے منسلک ہوں تو پھر ان کی بہت سی دشمنیاں پیدا ہو جاتی ہیں' جھگڑا فساد اور مخالفت پیدا ہوتی ہے۔ اور وہ اکثر لڑائی یا جنگ میں قتل یا زخمی ہو جاتے ہیں۔

ان میں بے حد دلیری پائی جاتی ہے اور یہ جن مقاصد کو لے کر اٹھتے ہیں ان کے لیے بہترین سپاہی اور لیڈر ثابت ہوتے ہیں۔

عمل اور گفتار میں ان کی حد سے بڑھی ہوئی بیباکی اور جلد بازی ان کے لیے سب سے بڑا خطرہ ہے۔ اس کے علاوہ وہ حیران کن طور پر آگ اور دھماکوں سے پیدا ہونے والے حادثات کی طرف رجحان رکھتے ہیں اور شاذ و نادر ہی زندگی میں زخمی ہونے سے بچتے ہیں۔ ایک عام اصول ہے کہ 9 عدد کے لوگوں کا زندگی میں کئی دفعہ سرجن کی چھری سے واسطہ پڑتا ہے۔

ان کو اپنی گھریلو زندگی میں بہت سے جھگڑوں اور لڑائیوں سے واسطہ پڑتا ہے چاہے یہ جھگڑے اپنے رشتہ داروں سے ہوں یا سسرالی رشتہ داروں سے۔

9 عدد کے لوگ تنقید کو سخت ناپسند کرتے ہیں اور اگر یہ مغرور نہ بھی ہوں تب بھی اپنے ذہن میں اچھی رائے رکھتے ہیں اور اپنے منصوبے میں کسی کی مداخلت برداشت نہیں کرتے۔ وہ اپنی برتری منوانا چاہتے ہیں اور اپنے آپ کو گھر کا سربراہ تسلیم کروانا چاہتے ہیں۔

وہ باتدبیر ہوتے ہیں اور نظم ونسق میں بے مثال' لیکن ان کو مکمل کنٹرول دیا ضروری ہے ۔ اگر ایسا نہ ہو تو وہ بددل ہو کر معاملات سے علیحدہ ہو جاتے ہیں اور حاالات تباہی کو پہنچ جاتے ہیں۔ معاملات محبت میں وہ انتہا پسند ہوتے ہیں۔ اور کسی کی محبت میں وہ کچھ بھی کر سکتے ہیں۔ اس عدد کے مردوں کو کوئی مکار خاتون محبت کا جھانسہ دے کر انگلیوں پر نچا سکتی ہے۔ کسی بھی ماہ کی 18 تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ بہترین لیڈر ثابت ہوتے ہیں۔ 18 عدد کے لوگ بری اور بحری افواج کے اچھے آفیسر ثابت ہوتے ہیں۔ یہ لوگ دولت کمانے اور کامیاب ہونے کے لیے رسک لیتے ہیں۔ لیکن ان کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ قانونی معاملات میں محتاط رہیں۔ 18 عدد کے لوگ ترقی کا زبردست جذبہ رکھتے ہیں اور توانائی بھی۔ یہ گر تو سکتے ہیں مگر کبھی ہارتے نہیں۔ اگر آپ کا نمبر 18 ہے تو آگ' دھماکوں اور پانی سے پیدا ہونے والے خطرات سے دور رہیں۔

9 نمبر کی سیریز میں 27 نمبر سب سے مبارک عدد ہے۔ اگر آپ کا نمبر 27 ہے تو پھر آپ کے خیالات تخلیقی ہیں اور آپ کو انہیں استعمال کرنا چاہیے۔ آپ موجدانہ صلاحیتوں اور زبردست ذہانت اور فراست کے مالک ہیں۔ آپ کو کسی کا ایسا مشورہ کبھی بھی قبول نہیں کرنا چاہیے جو آپ کو ناپسند ہو۔ آپ اپنے کام کے متعلق مکمل معلومات رکھتے ہیں اور کبھی بھی آج کا کام کل پر نہیں ٹالتے۔



### موافق رنگ:

9 عدد کے موافق رنگ سرخ' پیازی' گہرا سرخ رنگ اور مونگا ہیں۔ اپنے لباس' آفس اور گھر میں ان رنگوں کو استعمال کریں۔

### موافق پتھر:

آپ کے موافق پتھر روبی' گارنٹ اور عقیق (سرخ) ہیں۔ گارنٹ یا سرخ عقیق کو اپنے گلے میں بطور لاکٹ پہنیں۔ پتھر کا جلد سے مس ہونا ضروری ہے۔

### مشہور شخصیات:

علامہ محمد اقبال 9 نومبر 1877ء کو پیدا ہوئے۔ مشہور پاکستانی دست شناس ایم۔اے۔ملک 27.1.1923 کو پیدا ہوئے۔ آصف علی زرداری کی تاریخ پیدائش 27.7.1955 ہے۔



باب 5

# لکی دن تاریخیں اور مہینے

کتنی ہی دفعہ آپ کہتے ہوں گے ''آج کا دن میرا نہیں ہے۔'' اور شاید آپ ٹھیک ہی کہتے ہوں گے۔ اس باب میں آپ دیکھیں گے کہ آپ مبارک دن تاریخیں اور مہینے بھی رکھتے ہیں۔ وہ تمام تاریخیں جو ہماری تاریخ پیدائش کے برابر ہیں ہمارے لیے مبارک ہیں۔ فرض کریں آپ کی تاریخ پیدائش 12 دسمبر ہے تو پھر ہر ماہ کی 3-12-21 اور 30 تاریخیں آپ کے لیے مبارک ہوں گی۔ کچھ مہینے بھی آپ کے لیے منحوس ہوتے ہیں۔ لیکن قبل از وقت آگاہی سے آپ ان کا بہتر طور پر مقابلہ کر سکتے ہیں۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش کا مفرد عدد ''1'' ہے۔ تب اتوار آپ کا مبارک دن ہے اور آپ کے لکی مہینے مارچ، اپریل، جولائی اور اگست ہیں۔ ان مہینوں میں آپ کی کوششیں خصوصی طور پر بار آور ثابت ہوں گی۔ دسمبر، جنوری، جون اور جولائی کے مہینوں میں اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

اگر آپ کا عدد پیدائش 2 ہے تو سوموار کا دن آپ کے لیے لکی ہے۔ آپ کے مبارک مہینے جو آپ کے لیے زیادہ سے زیادہ خوشیاں لائیں گے اپریل، مئی، جون اور جولائی ہیں۔ نومبر، دسمبر، اپریل اور مئی میں اپنی صحت کا خیال رکھیں۔



پیدائش کا نمبر 3 یہ ظاہر کرتا ہے کہ جمعرات آپ کا مبارک دن ہے اور آپ کے مبارک مہینے نومبر اور دسمبر ہیں۔ یہ مہینے آپ کے لیے کامیابی اور کامرانی کا باعث ہوں گے۔ آپ کو تاکید کی جاتی ہے کہ اپریل، مئی، اکتوبر اور نومبر میں اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش کا مفرد 4 ہے تو اتوار آپ کے لیے مبارک دن ہے اور جنوری، فروری جولائی اور اگست آپ کے مبارک مہینے ہیں اور آپ کے لیے خصوصی کامیابیاں لائیں گے۔ جون، جولائی، دسمبر اور جنوری میں اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

اگر آپ تاریخ پیدائش کا نمبر 5 رکھتے ہیں تو بدھ آپ کے لیے موافق دن ہے۔ اور آپ کے لکی مہینے مئی، جون، اگست اور ستمبر ہیں۔ جنوری، فروری، جولائی اور اگست میں اپنی صحت پر توجہ دیں۔

جمعہ آپ کے لیے لکی ہے۔ اگر آپ عدد 6 تاریخ پیدائش رکھتے ہیں اور آپ کے موافق مہینے اپریل، مئی، ستمبر اور اکتوبر ہیں۔ ان کے دوران آپ زیادہ سے زیادہ کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ جبکہ فروری، مارچ، اگست اور ستمبر میں اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

7 نمبر کی برتھ ڈیٹ کا مطلب ہے کہ آپ کا لکی دن سوموار ہے۔ اور فروری، مارچ، جون اور جولائی مبارک مہینے ہیں۔ ان مہینوں میں آپ کو اپنی محنت کا بہترین صلہ ملے گا۔ جنوری، فروری، جولائی اور اگست میں اپنی صحت کا خیال رکھنا نہ بھولیے گا۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش کا مفرد عدد 8 ہے تو پھر ہفتہ آپ کا مبارک دن ہے۔ آپ کے مبارک مہینے دسمبر، جنوری، ستمبر اور اکتوبر ہیں اور انہیں مہینوں میں آپ زیادہ سے زیادہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مئی، جون، نومبر اور دسمبر میں اپنی

صحت کا خصوصی خیال رکھیں۔

منگل ان لوگوں کے لیے مبارک دن ہے جن کی تاریخ پیدائش کا حاصل جمع 9 ہے۔ آپ کے مبارک مہینے مارچ' اپریل' دسمبر اور جنوری ہیں۔ فروری' مارچ' اگست اور ستمبر میں خاص طور پر اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

آپ نے نوٹ کیا ہوگا کہ کچھ مہینے جو آپ کے لیے لکی ہیں انہیں میں صحت کی طرف خصوصی دھیان کا مشورہ دیا گیا ہے۔ اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ اپنے ان مبارک مہینوں میں بعید از قیاس نہیں کہ آپ بہت مصروف رہیں اور طاقت سے زیادہ کام کریں۔ چنانچہ ان دنوں میں جب آپ بہت زیادہ توانائی صرف کر رہے ہوں آپ کو اپنی صحت کے بارے میں محتاط رہنا چاہیے۔ غذا کا خیال رکھیں اور مناسب آرام کا بھی اہتمام کریں۔





باب 6

# آپ کی زندگی کے اہم سال

ہر انسان کی زندگی میں کچھ سال دوسروں کے مقابلے میں اہم ہوتے ہیں۔ جبکہ ان کی زندگی میں واضح تبدیلی آتی ہے اور حالات بنیادی طور پر تبدیل ہوتے ہیں۔ ایسے سالوں میں مندرجہ ذیل واقعات ہوسکتے ہیں مثلاً: والدین کا گھر چھوڑنا' تعلیم مکمل کرنا' کالج میں داخلہ لینا' شادی کرنا' ایک کاروبار کو خیر باد کہنا' نیا کاروبار شروع کرنا' ذاتی گھر خریدنا' شہر تبدیل کرنا وغیرہ۔ یہ تبدیلیاں ''اعداد کا چکر'' کہلاتی ہیں اور ان کے اثرات مثبت بھی ہوسکتے ہیں اور منفی بھی۔ یہ اہم سال آپ کی عمر کے مطابق عمل کرتے ہیں۔ اگر آپ مثال کے طور پر کسی بھی ماہ کی 28 تاریخ کو پیدا ہوئے تھے تو آپ کا عدد پیدائش "1" ہوگا۔ اگر یہ آپ کی زندگی کا دسواں برس ہے تو یہ آپ کی زندگی کا اہم سال ہوگا۔

مندرجہ ذیل میں مختلف عدد پیدائش کے لوگوں کے اہم سالوں کی لسٹ دی گئی ہے۔

اگر آپ کی پیدائش کا عدد "1" ہے تو مندرجہ ذیل سال آپ کے لیے بہت اہم ہوں گے۔ پہلا' 10 واں' 19 واں' 28 واں' 37 واں' 46 واں' 55 واں' 64 واں' 73 واں' 82واں' 91 واں۔

اگر آپ "2" پیدائش نمبر کے مالک ہیں تو مندرجہ ذیل سالوں کو اپنے لیے اہم گردانیے:

دوسرا' 11 واں' 20 واں' 29 واں' 38 واں' 47 واں' 56واں' 65 واں' 74 واں' 83 واں' 92 واں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 3-12-21 یا 30 تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں تو مندرجہ ذیل سال آپ کے لیے اہم تبدیلیاں لائیں گے:

تیسرا' 12 واں' 21 واں' 30 واں' 39واں' 48 واں' 57 واں' 66واں' 75 واں' 84 واں' 93 واں۔

اگر آپ کا عدد پیدائش "4" ہے تو مندرجہ ذیل سال آپ کے لیے اہم مثبت یا منفی تبدیلیاں لائیں گے:

چوتھا' 13 واں' 22 واں' 31 واں' 40 واں' 49 واں' 58 واں' 67 واں' 76 واں' 85 واں' 94 واں۔

"5" نمبر تاریخ پیدائش کی صورت میں آپ کے مندرجہ ذیل سال اہم ہوں گے:

5 واں' 14 واں' 23 واں' 32 واں' 41 واں' 50 واں' 59 واں' 68 واں' 77 واں' 86 واں' 95 واں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 6-15 یا 24 کو پیدا ہوئے ہیں تو آپ کی زندگی کے مندرجہ ذیل برس آپ کے لیے بہت اہم ہوں گے:

چھٹا' 15 واں' 24 واں' 33 واں' 42 واں' 51 واں' 60 واں' 69 واں' 78 واں' 87 واں' 96 واں۔

اگر آپ کا عدد پیدائش 7 ہے تو 7واں' 16 واں' 25 واں' 34 واں' 43واں' 52 واں' 61 واں' 70 واں' 79 واں' 88 واں' 97 واں سال آپ کی



زندگی میں بہت اہم ہوں گے۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 8-17 یا 26 کو پیدا ہوئے ہیں تو آپ کے لیے 8واں' 17 واں' 26 واں' 35 واں' 44 واں' 53 واں' 62 واں' 71 واں' 80 واں' 89 واں' 98 واں سال بہت اہم ہیں۔

اگر آپ کا عدد پیدائش "9" ہے تو 9واں' 18 واں' 27 واں' 36 واں' 45واں' 54 واں' 63 واں' 72 واں 81 واں' 90 واں' 99 واں برس آپ کے لیے اہم سال ہیں۔

اوپر 91 سے لے کر 99 تک عمریں درج کی گئی ہیں۔ لیکن اس میں حیرانی والی بات نہیں کیونکہ اگر نیومرالوجی کے اصولوں کے مطابق زندگی بسر کی جائے تو انسان واقعی طویل العمر ہوسکتا ہے۔



باب 7

# موافق اعداد

یہ بات ابھی تک سمجھ نہیں آ سکی کہ کچھ لوگوں کے ساتھ تو ہمارا میل جول بہت بہتر رہتا ہے اور دیگر لوگوں کے ساتھ بلا کسی خصوصی وجہ کے ہمارے تعلقات خراب ہی رہتے ہیں۔ مندرجہ ذیل سطور میں تاریخ پیدائش کے اعداد دیئے گئے ہیں جو آپ کی تاریخ پیدائش کے موافق ہیں۔ اس کتاب کے اگلے کسی باب میں جب ہم ناموں کا تذکرہ کریں گے تو آپ دیکھیں گے کہ تاریخ پیدائش کی بجائے نام ہمیں کسی کی طرف زیادہ مائل کرتے ہیں۔ چنانچہ جلد بازی میں اپنی زندگی کے ساتھی کو اس وجہ سے طلاق نہ دے دیں کہ اس کی تاریخ پیدائش آپ کے موافق نہیں۔ آپ دیکھیں گے کہ ایک دوسرے کے لیے نام کا عدد زیادہ کشش کا باعث ہوگا۔

اگر آپ کی پیدائش کا عدد 1 ہے تو آپ 2-4 اور 7 عدد پیدائش والے لوگوں سے زیادہ بہتر تعلقات رکھ سکتے ہیں۔

اگر آپ کی پیدائش کا عدد 2 ہے تو آپ کی موافقت 1 اور 7 پیدائش کا عدد رکھنے والوں کے ساتھ ہوگی۔

اگر آپ کی برتھ ڈیٹ 3 ہے تو آپ 6-8 اور 9 برتھ ڈیٹ والوں کے



ساتھ مطابقت رکھتے ہیں۔

اگر آپ کی پیدائش کا عدد 4 ہے تو آپ 1 اور 7 عدد پیدائش والوں کے ساتھ موافقت رکھتے ہیں۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش کسی بھی ماہ کی 5-14 یا 23 ہے تو آپ 1-6-7 اور 9 پیدائش کا عدد رکھنے والوں کے ساتھ مطابقت رکھتے ہیں۔

اگر آپ 6 عدد کی تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں تو آپ کی باہمی مطابقت 3-5 اور 9 عدد کے لوگوں سے ہے۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش کا ٹوٹل 7 ہے تو آپ 4,2,1 اور 5 برتھ ڈیٹ والے لوگوں سے مطابقت رکھتے ہیں۔

اگر آپ کی پیدائش کا عدد 8 ہے تو پھر آپ کی 3 اور 9 پیدائش کا عدد رکھنے والوں کے ساتھ خوب نبھتی ہے۔

اگر آپ کی پیدائش کا نمبر 9 ہے تو آپ 5,6,3 اور 8 تاریخ پیدائش رکھنے والوں کے ساتھ خوش اسلوبی کے ساتھ رہ سکتے ہیں۔



باب 8

# مرکب اعداد اور ان کے مفہوم

مرکب اعداد آپ کی علم الاعداد کی معلومات کے لیے بہت ضروری ہیں۔ آپ کو مرکب اعداد کی معلومات بہت سے معاملات کو جانچنے کے لیے ضروری ہوگی مثلاً نام' ایڈریس' ٹیلیفون نمبر' بنک اکاؤنٹ نمبر وغیرہ۔ مرکب اعداد کا اپنا ایک علیحدہ مفہوم ہے۔ چنانچہ ان کو مفرد نمبر میں تبدیل نہیں کیا جائے گا۔

اس باب میں 10 سے لے کر 52 تک مرکب اعداد کے مطالب دیئے گئے ہیں۔ نیز یہ واضح کیا گیا ہے یہ کس پر حکمران ہیں۔ یہی اعداد وضاحت طلب ہیں کیونکہ 53 اور اس سے آگے کے اعداد تو محض تکرار ہے۔ 53 کا وہی مفہوم ہے جو 35 کا ہے اور 54 بھی مطلب کے لحاظ سے وہی ہے جو 45 ہے۔ اگر آپ کی تاریخ پیدائش 10 اور 31 کے درمیان آتی ہے تو اس باب سے آپ اپنی تاریخ پیدائش کے حوالے سے اضافی معلومات حاصل کرسکتے ہیں۔

## 10

یہ ایک مفید نمبر ہے۔ اگر یہ تاریخ پیدائش یا نام کے عدد کی نمائندگی کرتا ہے تو یہ کامیابی کی طرف اڑان کی نشاندہی کرتا ہے۔ جس شخص کا عدد 10 ہو وہ



اپنے اور دوسروں کے مفاد کے لیے کام کرتا ہے۔ یہ زبردست لیڈر شپ کا عدد ہے۔ یقین محکم حاصل ہوتا ہے اور اعزاز حاصل ہوتا ہے۔

## 11

یہ ایک غیر موافق عدد ہے اور یہ خطرے' دوسروں سے دھوکے' زندگی میں مشکلات' دشمنیوں' پبلک سرگرمیوں سے نقصان اور جنس مخالف سے نقصان پر حکمران ہے۔

## 12

یہ اچھے نمبروں میں سے نہیں ہے۔ یہ بدقسمتی کا نمبر ہے۔ دوسرے لوگ ان کو اپنے مفاد کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ اور یہ زندگی میں دوسروں کی پریشانیوں اور مشکلات کا بوجھ اپنے کندھوں پر اٹھائے پھرتے ہیں۔ 12 عدد چوریوں' دولت کی مشکلات' کاروباری اور مالی مشکلات پر حکمران ہے۔ اگر یہ آپ کی پیدائش کا عدد ہے تو پھر اگر آپ کے نام کا نمبر کمزور ہے تو اس کو تبدیل کر کے اس طرح طاقتور بنایا جاسکتا ہے کہ آپ عدد 12 کے بداثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ مکان یا اپارٹمنٹ کے نمبر کے لحاظ سے بھی یہ ایک اچھا نمبر نہیں ہے۔

## 13

یہ نمبر اثرات کے لحاظ سے اچھا بھی ہوسکتا ہے اور برا بھی اور اس کا انحصار اس بات پر ہے کہ یہ عدد کس کا ہے۔ یہ عدد تبدیلی اور ایک جگہ سے دوسری جگہ تبادلے پر حکمران ہے۔ اس عدد سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانے کے لیے ضروری ہے کہ زندگی دوسروں کے مفادات اور محبت کے لیے گزاری جائے۔ یہ ایک متبرک عدد سمجھا جاتا ہے اور اس کے علاوہ تباہی اور آفت کا نمبر بھی۔ یہ نمبر فوٹو گرافی' موسیقی' تفریح اور مخفی علوم پر حکمران ہے۔ اگر یہ آپ کے نام یا پیدائش کا

عدد ہے تو ایسے تمام اعداد سے گریز کریں جن کا مفرد 6-8 یا 9 ہو۔

## 14

یہ کاروبار' دولت اور سٹے بازی کا نمبر ہے۔ یہ سفر' دوسروں کے ساتھ تعلق پر حکمران ہے اور یہ کاروبار میں تیزی سے سودے (Deals) کرنے کے لیے مفید ہے۔ خرید و فروخت 14 عدد کے ساتھ مطابقت رکھتی ہے بشرطیکہ خرید و فروخت تیز ہو۔ زمین یا پراپرٹی خریدیں' کچھ عرصہ اپنے پاس رکھیں اور پھر بیچ دیں۔ مگر کبھی بھی کسی قسم کی زمین یا پراپرٹی کو 5 سال سے زیادہ عرصہ اپنے پاس نہ رکھیں۔ کیونکہ کچھ عرصے کے لیے یہ عدد تیزی سے کام کرتا ہے اور پھر اس کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔ اگر آپ منافع حاصل کرنا چاہتے ہیں تو خرید و فروخت تیزی سے کریں۔ دھوکے بازی پر مبنی کاروباری معاہدوں سے احتراز کریں ورنہ آپ کا نقصان ہوگا۔ یہ عدد طوفان آگ اور ہوا سے خطرے پر بھی حکمران ہے۔

## 15

یہ عدد خوش بختی کی علامت ہے اور ذریعہ معاش اور دولت کے لیے مفید ہے۔ بہت سے متشکک یہی تاریخ پیدائش رکھتے ہیں۔ اگر یہ کسی کے نام یا تاریخ پیدائش کا عدد ہے تو کنجوسی کی علامت ہے۔ یہ لوگ صرف بہت ضروری معاملات میں خرچ کرتے ہیں۔ البتہ یہ خواہش کرتے ہیں کہ دوسرے لوگ ان پر خرچ کریں۔ یہ شخصی اور جسمانی جاذبیت کا نمبر ہے اور مقناطیسی طاقت کی طرح اثر رکھتا ہے۔ میوزک' عوامی مقرر' ادیب' اندرونی آرائش اور خوبصورتی کے متعلق تمام پیشوں پر حکمران ہے۔ لیکن اگر یہ آپ کا اہم عدد ہے تو مندرجہ ذیل تمام اعداد سے احتراز کریں: 26,22,17,13,8,4 اور 31۔

## 16

یہ نمبر غداری' ایکسیڈنٹ' خطرے' بے اطمینانی اور ذہنی پریشانی پر حکمران



ہے۔ 16 عدد کے لوگ (یعنی جن کی زندگی میں 16 عدد کا نمایاں عمل دخل ہو) اگر سمندر' نہر یا جھیل کے پاس رہیں تو زیادہ کامیاب رہیں گے۔ ان کو الکوحل سے بنے تمام مشروبات سے احتراز کرنا چاہیے۔

## 17

17 عدد پیار اور خوشیوں کا عدد ہے۔ زندگی کی ابتداء کا دور جدوجہد کا دور ہو گا۔ لیکن دوسرا نصف کامیابی اور خوشیاں لائے گا۔ عدد 17 کے لوگ خوش مزاج ہوتے ہیں اور اگر وہ چاہیں تو وہ نامور اور مشہور ہو سکتے ہیں۔ یہ عدد تفریحی شعبوں' پراپرٹی' سیاست' سیاسی مصروفیت اور زمین سے متعلقہ تمام پیشوں پر حکمران ہے۔

## 18

یہ جنگ کا نمبر ہے اور لیڈر شپ کا بھی۔ یہ عدد طاقتور ہے لیکن خطرناک۔ یہ عظیم لیڈروں کا نمبر ہے خاص طور پر مسلح افواج میں۔ 18 عدد خاندانی جھگڑوں' دشمنوں' طلاق' قانون اور قانونی مسائل' چیر' زخم' ایکسیڈنٹ اور آگ' دھماکہ خیز مواد اور پانی سے نقصانات پر حاکم ہے۔ یہ حصول مراد کی زبردست کوشش' دولت اور کامیابی کے امکانات کا نمبر ہے۔ جب یہ کسی شخص کا تاریخ پیدائش ہو تو وہ وقتی طور پر ہار تو سکتا ہے لیکن شکست تسلیم نہیں کرتا بہت سے مصنف' لیکچرار' ادبی شخصیات اور انتظامیہ سے منسلک لوگ یہ تاریخ پیدائش رکھتے ہیں۔

## 19

یہ ایک بہت اچھا بلکہ مکمل نمبر ہے۔ اس کی گواہی ہمیں قرآن مجید سے بھی حاصل ہوتی ہے۔ یہ عدد کامیابی، خوشیاں اور خوشحالی لاتا ہے۔ مصنف، انتظامیہ سے منسلک لوگ اور سیکرٹری عموماً اس عدد کے مالک ہوتے ہیں۔ اگر یہ آپ کا عدد ہے تو مطلب پرستی' خودغرضی اور ضدی پن سے احتراز کریں۔

## 20

یہ ایک روحانی عدد ہے۔ مادہ پرستی پر مبنی خیالات سے پرہیز کریں۔ اگر آپ کا عدد20 ہے تو اپنی شخصیت کے روحانی پہلوؤں کو اجاگر کریں اس طرح آپ فائدے میں رہیں گے۔ یہ خصوصی طور پر موسیقی' پبلک مصروفیات اور ہسپتال کے متعلق کام کے لیے موزوں ہے۔ یہ جنس مخالف کے ذریعے فائدے کو بھی ظاہر کرتا ہے۔

## 21

یہ عدد زندگی کے اگلے سالوں میں کامیابی کو ظاہر کرتا ہے۔ شروع کے سالوں میں شدید مشکلات اور پریشانیوں کی امید رکھیں۔ لیکن یہ بھی امید رکھیں کہ آپ کی مشکلات آگے چل کر ختم ہو جائیں گی۔ یہ مالی نمبر ہے۔ شروع کے سالوں میں حاصل کیا گیا تجربہ مستقبل میں کامیابی کی راہ ہموار کرتا ہے۔ اگر آپ کی زندگی میں 21 عدد ہے تو یہ قوت ارادی' مستقل مزاجی اور 30 برس کی عمر کے بعد کامیابی ظاہر کرتا ہے۔ یہ ایک موافق عدد ہے۔

## 22

یہ ایک غیر موافق عدد ہے جو ناقابل اعتماد دوستوں' دوسروں سے دھوکہ اور فیصلہ کرنے کی ناقص صلاحیت کو ظاہر کرتا ہے۔ جن لوگوں کا 22 عدد کے ساتھ تعلق ہوتا ہے وہ جلد ڈپریشن کا شکار ہو جاتے ہیں اور بہت افسردہ ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ 22 عدد سے تعلق رکھنے والے تمام لوگوں کو ہر قسم کے برے ماحول سے بچنا چاہیے۔ تمام اعداد جن کا مجموعہ 6,4 یا 8 ہو ان سے بچنا چاہیے۔ یہ اصول تاریخ پیدائش' کاروباری اور گھر کے ایڈریس اور ٹیلیفون نمبرز پر لاگو ہوتا ہے۔

## 23

یہ ایک بہترین عدد ہے اور 19 عدد کے بعد علم الاعداد کے تمام اعداد پر



فوقیت رکھتا ہے۔ یہ کامیابی اور دولت پر حکمران ہے۔ 23 تاریخ کو پیدا ہونے والا شخص لازمی طور پر خوش نصیب ہوتا ہے۔

23 عدد سے تعلق رکھنے والا شخص کبھی بھی ماتحت پوزیشن پر خوش یا کامیاب نہیں ہوسکتا اور اپنے عدد کے مفید اثرات سے اوپر پہنچ کے رہے گا۔ یہ عمل اور سفر کا عدد ہے۔ بنکار' عوامی مقرر' سرکاری ملازمین' مصنفین' سیل سے تعلق رکھنے والے افسران اور مالی ماہرین یہی تاریخ پیدائش رکھتے ہیں۔

## 24

اگرچہ یہ عدد23 عدد جتنی طاقت تو نہیں رکھتا لیکن پھر بھی یہ اس جیسا ہے۔ 24 مقناطیسیت اور اعلیٰ مقام کا عدد ہے۔ جنس مخالف سے تعلق رکھنے والے تمام پیشے موزوں ہیں۔ درحقیقت یہ ہر لحاظ سے ایک اچھا عدد ہے۔ بیوٹی سیلون' تفریحی مقامات' جمنازیم اور صحت افزاء مقامات چلانے والے اکثر عدد 24 سے تعلق رکھتے ہیں۔ علاوہ ازیں مصنف اور بڑے ادارے چلانے والے بھی اسی عدد سے تعلق رکھتے ہیں۔ 24 عدد والوں کی خامی یہ ہے کہ دوسروں سے اکثر برا برتاؤ کرتے ہیں اور مالی لحاظ سے کنجوس ہوتے ہیں۔

## 25

یہ بھی ایک موافق عدد ہے۔ یہ کامیابی ظاہر کرتا ہے 25 یا34 برس کی عمر میں۔ اس عمر میں حقیقی کامیابی کا آغاز ہوتا ہے۔ یہ عدد ماہر فلکیات' تفریح کے شعبے سے منسلک شخصیات' مصنفین' لیکچرارز' ماڈل ایجنسیوں' فوٹوگرافرز اور ریستورانوں پر حکمران ہے۔ یہ عدد سمندروں' جھیلوں' دریاؤں' الغرض پانی سے منسلک ہر شے پر حکمران ہے۔

## 26

یہ ایک غیر موافق عدد ہے۔ 26 عدد سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو

ہر قسم کی پارٹنر شپ سے اجتناب کرنا چاہیے۔ وہ بہت سے دشمن بنا سکتے ہیں۔ 26 نمبر سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو اس بارے میں محتاط رہنا چاہیے کہ وہ کس طرح سرمایہ کاری کرتے ہیں اور کن کے ساتھ بزنس کرتے ہیں۔ یہ عدد سیاسی مصروفیات' شہری تنظیموں (میونسپل کارپوریشن وغیرہ)' زمین اور پراپرٹی پر بھی حکمران ہے۔ عدد 26 سے تعلق رکھنے والے لوگوں کو خفیہ تنظیموں سے تعلق نہیں رکھنا چاہیے اور 6,4 اور 8 نمبر سے بھی کنارہ کشی اختیار کرنا چاہیے۔ یہ جفت اعداد گھر یا بزنس کے ایڈریس کے طور پر بھی عدد 26 کے لوگوں کے لیے برے ہیں۔

## 27

27 طاقت اور عزت کی علامت ہے اور یہ بہت مبارک عدد ہے۔ اس عدد سے تعلق رکھنے والے لوگ عموماً دانشور ہوتے ہیں اور ان کی بے انتہا عزت ہوتی ہے اور پسند کیے جاتے ہیں۔ جلد امیر ہونے کی سکیمیں یا ترکیبیں ان کے لیے ٹھیک نہیں ہیں۔ عدد 27 کھیلوں' جوئے' طب' لیکچراروں' مصنفین' قصابوں' غذا کے ماہرین اور سٹیل اور میٹل سے تعلق رکھنے والے تمام پیشوں پر حکمران ہے۔ بحریہ اور آرمی سے تعلق رکھنے والی بہت سی شخصیات اسی عدد کے تحت آتی ہیں۔

## 28

یہ ایک غیر موافق عدد ہے۔ یہ طلاق کا نمبر بھی ہے۔ یہ عدد قانونی معاملات کے ذریعے نقصان کی علامت ہے۔ اور ہمیں خبردار کرتا ہے کہ دوسروں پر بہت زیادہ اعتبار نہ کریں۔ 28 عدد کے لوگوں کو تنبیہ کی جاتی ہے کہ وہ صرف ٹھوس منصوبوں میں ہی سرمایہ کاری کریں۔ سرکاری افسران' جج حضرات' مینیجرز' کارپوریشنوں کی انتظامیہ کے لوگ اسی عدد سے تعلق رکھتے ہیں۔

## 29

یہ ایک غیر موافق عدد ہے۔ یہ غیر یقینی حالت' غداری' دوسروں سے دھوکہ



کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ خبردار کرتا ہے مصائب اور مشکلات سے' ناقابل اعتبار دوستوں سے' اچانک حادثوں اور جنس مخالف سے رنج اور دھوکے سے' عدد 29 سے تعلق رکھنے والوں کے لیے اچھے پیشے نرسنگ' اداکاری' سیل (Sale)' موسیقی' نیوٹریشن اور فوڈ مینجمنٹ ہیں۔ اس کے علاوہ وہ تمام پیشے جو جنس مخالف سے تعلق رکھتے ہوں یعنی ملبوسات اور کاسمیٹکس وغیرہ۔

29 نمبر کے شخص کو گھر یا بزنس کے ایڈریس میں 29 نمبر کا انتخاب نہیں کرنا چاہیے۔

## 30

یہ ایک موافق عدد ہے۔ اگر عدد 30 کا کوئی شخص واقعی کامیابی چاہتا ہے اور اس کے لیے کام کرنا چاہتا ہے تو وہ اسے ضرور حاصل کر لے گا۔ 30 عدد کے لوگ خوبصورت شخصیات کے مالک ہوتے ہیں اور دوسروں پر روحانی لحاظ سے برتری رکھتے ہیں۔ یہ عدد مذہبی منتظمین' سیلز' صدور' مصنفین اور مالی ماہرین کا نمبر ہے۔

## 31

یہ ایک غیر موافق عدد ہے۔ 31 کا مطلب ہے قوانین سے انحراف اور تباہی۔ لیکن 31 عدد کے لوگ بنیادی طور پر اچھے اشخاص ہوتے ہیں۔ البتہ وہ تنہائی کا شکار ہو سکتے ہیں اور بہت سے دشمن پیدا کر لیتے ہیں جو ان کی مخالفت پر کمر بستہ رہتے ہیں۔ اگر آپ کا عدد 31 ہے تو 31 نمبر اور دیگر تمام 4 اعداد' بطور ایڈریس کے' سے اجتناب کریں۔ علاوہ ازیں 6 اور 8 سے بھی بچیں۔ اگر آپ کسی معاہدے پر دستخط کرنے لگے ہیں تو کسی موافق تاریخ پر دستخط کریں۔

## 32

اگر آپ کے نام کے اعداد 32 ہیں تو کسی سے مشورہ یا کاروباری

خیالات مت لیں۔ صرف اپنے فیصلے اور سمجھ پر چلیں۔ اور اپنے خیالات اپنے تک رکھیں ورنہ دوسرے آپ کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں۔ اس عدد کے موافق پیشے وہی ہیں جو 23 نمبر کے لیے ہیں۔

## 33

یہ ایک موافق نمبر ہے عدد24 کی طرح مگر اس سے بہت زیادہ طاقتور۔ ڈبل 3 دولت کا عدد ہے اور بڑے کاروباری منصوبوں' کامیابی اور اونچی پوزیشن کا۔ آپ کے موافق پیشے وہی ہیں جو عدد6 کے ہیں۔33 ایک ماسٹر نمبر بھی ہے۔

## 34

اس عدد کا عملی طور پر وہی مطلب ہے جو 25 نمبر کا ہے لیکن فرق صرف یہ ہے کہ یہ سائنس اور مالی معاملات پر حاکم ہے۔

## 35

مطلب میں وہی ہے جو عدد 26 ہے۔ عدد 35 مالی اور ادبی معاملات کے ذریعے خرابی اور نقصان کا علمبردار ہے۔ اس عدد کو ایڈریس اور کار لائسنس نمبر کے طور پر استعمال سے گریز کریں۔

## 36

علم الاعداد کے بہترین نمبرز میں سے ہے۔ عدد 36 میں ہر منصوبے کو کامیابی سے ہمکنار کرنے کی طاقت ہے۔ مفہوم کے لحاظ سے عدد 27 کے مطابق ہے لیکن بہت زیادہ طاقتور' موافق پیشوں کے لیے عدد 27 کو دیکھیں۔

## 37

یہ موافق عدد ہے اور دوسرے تمام اعداد سے مختلف۔ یہ عدد پارٹنرشپ سے قائم کیے جانے والے تمام منصوبوں کے لیے کامیابی کا باعث ہے۔ یہ عدد



تفریح کے شعبے سے تعلق رکھنے والی ممتاز شخصیات' ہیئر سٹائلسٹ (Hair Stylist) اور کاسمیٹک کمپنیوں کے افسران کا عدد ہے۔ یہ جنس مخالف کے ذریعے کامیابی کو ظاہر کرتا ہے۔ اور یہ دوستی کا عدد ہے۔

## 38

یہ ایک غیر موافق عدد ہے جس کو ناموں' گھر اور کاروباری ایڈریس' ٹیلیفون نمبرز' بنک اکاؤنٹ نمبرز وغیرہ میں استعمال سے گریز کرنا چاہیے۔ یہ عدد پراپرٹی اور زمین کی خرید و فروخت کے ذریعے نقصان' جنس مخالف کے ذریعے تکلیف اور دھوکے کی نشاندہی کرتا ہے۔

## 39

اس عدد کا مطلب اور موافق پیشے وہی ہیں جو 12 عدد کے ہیں۔

## 40

یہ عدد ہر لحاظ سے بالکل عدد4 جیسا ہے۔

## 41

یہ ایک موافق عدد ہے اور عدد14 سے مطابقت رکھتا ہے۔ یہ نمبر فروخت کے لیے اور بزنس اور پراپرٹی میں تیز خرید وفروخت کے لیے اچھا ہے۔ اور سفر اور ادبی معاملات کے لیے بہترین۔

## 42

یہ عدد 24 عدد کے بالکل مطابق ہے۔

## 43

یہ بدقسمتی کا نمبر ہے۔ یہ انقلاب' تباہی' لڑائی جھگڑے' ناکامی اور رکاوٹ کی علامت ہے۔ اور آگ' دھماکے' طوفان' سیلاب' پانی اور ہوا کے ذریعے تباہی پر

حکمران ہے۔

## 44

یہ عدد 26 عدد سے مطابقت رکھتا ہے لیکن اس سے زیادہ غیر موافق ہے۔
یہ ایک ماسٹر نمبر بھی ہے۔

## 45

یہ ایک موافق اور طاقتور عدد ہے جو سائنس' ادبی معاملات اور سٹیل اور دیگر دھاتوں سے تعلق رکھنے والے تمام کاروبار پر حاکم ہے۔ یہ کامیابی کی نوید دیتا ہے۔ موافق پیشے وہی ہیں جو عدد 27 کے ہیں۔

## 46

یہ عدد 37 نمبر سے مطابقت رکھتا ہے لیکن اس میں ایک اضافی جہت یہ ہے کہ یہ جنسی سکینڈل کا امکان پیدا کرتا ہے۔ موافق پیشے وہی ہیں جو عدد 37 کے لیے ہیں۔

## 47

اس عدد کے ارتعاشات وہی ہیں جو عدد 29 کے ہیں اور لٹریچر' سائنس اور فلکیات کے علاوہ موافق پیشے وہی ہیں جو عدد 29 کے ہیں۔

## 48

یہ عدد بھی وہی اثرات رکھتا ہے جو عدد 12 رکھتا ہے۔ وہی پیشے اور وہی بدقسمتی۔

## 49

عدد 49 عدد 31 کے مطابق ہے۔ اور وہی اثرات رکھتا ہے۔ یہ تباہی اور بربادی کا عدد ہے۔



## 50

یہ عدد بالکل 5 نمبر کے مطابق اثرات رکھتا ہے اور اس کے موافق پیشے بھی وہی ہیں۔

## 51

اس عدد میں خطرے کے عناصر ہیں۔ 51 مسلح افواج کے عملے' سراغ رسانوں اور پولیس کی زندگیوں میں اکثر نظر آتا ہے۔ زندگی میں نمایاں مقام تو دلاتا ہے لیکن ساتھ ہی جنگ' آگ اور دھماکہ خیز مواد سے تباہی کا خدشہ بھی ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ جنس مخالف سے مشکلات بھی ہوسکتی ہیں۔

## 52

یہ ایک غیر موافق عدد ہے اور وہی اثرات رکھتا ہے جو عدد 43۔
ہم 52 کے عدد پر مرکب اعداد کے مخفی مطالب کا اختتام کر رہے ہیں۔ زیادہ تر ماہرین علم الاعداد 52 کے عدد تک اختتام کر دیتے ہیں کیونکہ ایک سال کے 52 ہفتے ہوتے ہیں اور تاش کے بھی 52 پتے ہوتے ہیں۔ ویسے بھی 52 سے آگے اعداد فقط تکرار کی حیثیت رکھتے ہیں۔



باب 9

# نیم (Name) نمبر چارٹ اور اس کا استعمال

اعداد کی ارتعاش اور باہمی موافقت کے برسوں کے مشاہدے کے بعد میں نے ایک نیم نمبر چارٹ ترتیب دیا ہے جو یقیناً آپ کے لیے بہت قیمتی ثابت ہوگا۔ اگرچہ اس کا اوّلین مقصد آپ کو ایسے اسم نمبر کے انتخاب میں مدد دینا ہے جو آپ کی موافق تاریخ پیدائش کا جزو ترکیبی ثابت ہو یا ایک غیر موافق تاریخ پیدائش پر اپنی طاقت سے غالب آئے۔ یہ آپ کو گھروں' ٹیلیفون نمبرز اور لائسنس نمبرز کو چیک کرنے میں مدد دے گا اور یہ جانچنے میں کہ یہ آپ کے لیے موافق ہیں یا غیر موافق۔ آپ کو اس چارٹ کی مدد جبکہ آپ اپنے اعداد سے نبٹ رہے ہوں گے اور ان کو اپنی زندگی میں ہم آہنگ بنا رہے ہوں گے' بار بار پڑے گی اور آپ بار بار اس سے رجوع کریں گے۔

اس چارٹ کو استعمال کرنے کے لیے' فقط اپنی پیدائش کے مہینے اور دن کو دیکھیں اور آپ دیکھیں گے کہ دو عدد دیئے گئے ہیں (365 میں سے صرف 3 دن ایسے ہیں جن کے لیے 1 دن دیا گیا ہے)۔ یہ اعداد اس تاریخ کو پیدا ہونے والے شخص کے استعمال کے لیے بہترین ہیں۔ جس عدد کے نیچے خط کھینچا گیا ہے زیادہ طاقتور ہے اور اوّلین انتخاب ہونا چاہیے۔ مثال کے طور پر' دیکھیں یکم جنوری کے لیے جو اعداد دیئے گئے ہیں۔ 1 اور 5 بہترین ہیں اور 1 کو فوقیت دی گئی



ہے۔ اکثر موقعوں پر جو عدد تاریخ پیدائش سے موافقت رکھتا ہے وہی استعمال میں بہترین ہوتا ہے' لیکن اس اصول میں استثنات ہیں۔ غور کریں کہ 2 جنوری کی تاریخ پیدائش کے لیے میں نے اعداد 1 اور 6 دیئے ہیں۔ اس کیس میں عدد 1 اور 6 اس نمبر کے لیے سب سے طاقتور اور بہترین اعداد ہیں۔ دیگر مواقع پر برتھ ڈیٹ نمبر منحوس ہوسکتا ہے اور آپ اس کی ارتعاش کو بڑھانا نہیں چاہیں گے اپنے نام کو جمع کرنے پر میچنگ عدد کے ذریعے۔

اس چارٹ میں' جن اعداد کا میں نے انتخاب کیا ہے سال بھر کی ہر تاریخ کے لیے' وہ ان تواریخ کو پیدا ہونے والوں کے لیے بہترین ہیں۔ اگر آپ کی تاریخ پیدائش بہت ہی منحوس ہے اور آپ اپنی تاریخ پیدائش کو تبدیل نہیں کر سکتے یا تبدیل نہیں کرنا چاہتے[1] تو یہاں آپ کے پاس موقع ہے کہ آپ نام کے عدد کو اور اپنی زندگی کے تمام اعداد کو اتنا طاقتور بنالیں کہ اس کے بد اثرات کو مغلوب کرلیں۔ آپ تاریخ پیدائش کو احتیاط سے چیک کرلیں اور اس کتاب میں متعین کی گئی گائیڈ لائن کے دائرے میں چلیں تو آپ بہتر نتائج حاصل کرسکتے ہیں۔

جنوری

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 5 | 2<br>1 یا 6 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 5 | 5<br>5 یا 6 |
| 6<br>5 یا 6 | 7<br>1 یا 5 | 8<br>1 یا 3 | 9<br>6 یا 9 | 10<br>1 یا 5 |
| 11<br>1 یا 6 | 12<br>6 یا 9 | 13<br>1 یا 5 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>5 یا 6 |
| 16<br>1 یا 5 | 17<br>1 یا 3 | 18<br>5 یا 6 | 19<br>1 یا 5 | 20<br>5 یا 6 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 5 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>5 یا 6 | 25<br>1 یا 6 |
| 26<br>2 یا 3 | 27<br>6 یا 9 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>5 یا 7 | 30<br>3 یا 6 |
| 31<br>2 یا 7 | | | | |

1۔ مصنف کے نظریے کے مطابق تاریخ پیدائش نئی مقرر کی جاسکتی ہے دیکھئے باب نمبر 10۔

## فروری

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>2 یا 7 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>2 یا 7 | 5<br>5 یا 6 |
| 6<br>3 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>2 یا 3 | 9<br>3 یا 6 | 10<br>2 یا 7 |
| 11<br>5 یا 7 | 12<br>5 یا 6 | 13<br>2 یا 7 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>3 یا 6 |
| 16<br>2 یا 5 | 17<br>2 یا 3 | 18<br>3 یا 6 | 19<br>2 یا 7 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>2 یا 7 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>5 یا 6 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>2 یا 3 | 27<br>6 یا 9 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>6 یا 7 | |

## مارچ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 7 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>5 یا 7 |
| 6<br>1 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>3 یا 6 | 9<br>6 یا 9 | 10<br>1 یا 7 |
| 11<br>1 یا 7 | 12<br>6 یا 7 | 13<br>1 یا 7 | 14<br>1 یا 7 | 15<br>3 یا 6 |
| 16<br>1 یا 2 | 17<br>3 یا 6 | 18<br>3 یا 6 | 19<br>1 یا 7 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 7 | 23<br>6 یا 7 | 24<br>3 یا 6 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>1 یا 3 | 27<br>1 یا 9 | 28<br>5 یا 9 | 29<br>1 یا 7 | 30<br>3 یا 9 |
| 31<br>1 یا 7 | | | | |



## اپریل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 7 | 2<br>1 یا 7 | 3<br>3 یا 9 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>5 یا 7 |
| 6<br>3 یا 5 | 7<br>5 یا 7 | 8<br>1 یا 3 | 9<br>3 یا 9 | 10<br>1 یا 7 |
| 11<br>1 یا 7 | 12<br>1 یا 9 | 13<br>1 یا 7 | 14<br>5 یا 7 | 15<br>3 یا 6 |
| 16<br>1 یا 2 | 17<br>1 یا 3 | 18<br>1 یا 3 | 19<br>1 یا 7 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>1 یا 3 | 22<br>1 یا 7 | 23<br>5 یا 7 | 24<br>3 یا 5 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>3 یا 2 | 27<br>3 یا 6 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>1 یا 7 | 30<br>5 یا 7 |

## مئی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 2 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>5 یا 6 |
| 6<br>3 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>2 یا 3 | 9<br>5 یا 6 | 10<br>1 یا 2 |
| 11<br>1 یا 7 | 12<br>2 یا 6 | 13<br>1 یا 7 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>5 یا 6 |
| 16<br>2 یا 5 | 17<br>2 یا 3 | 18<br>5 یا 6 | 19<br>1 یا 2 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 7 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>5 یا 6 | 25<br>5 یا 7 |
| 26<br>2 یا 5 | 27<br>5 یا 9 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>5 یا 7 | 30<br>5 یا 6 |
| 31<br>1 یا 5 | | | | |

## جون

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 5 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>5 یا 6 | 4<br>1 یا 5 | 5<br>5 یا 6 |
| 6<br>5 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>2 یا 5 | 9<br>5 یا 9 | 10<br>1 یا 5 |
| 11<br>5 یا 7 | 12<br>5 یا 6 | 13<br>1 یا 5 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>5 یا 6 |
| 16<br>2 یا 5 | 17<br>2 یا 5 | 18<br>5 یا 6 | 19<br>1 یا 5 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>5 یا 6 | 22<br>1 یا 5 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>5 یا 6 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>2 یا 5 | 27<br>5 یا 6 | 28<br>2 یا 8 | 29<br>1 یا 7 | 30<br>2 یا 3 |

## جولائی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 2 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>2 یا 3 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>5 یا 7 |
| 6<br>1 یا 2 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>2 یا 3 | 9<br>2 یا 3 | 10<br>1 یا 2 |
| 11<br>2 یا 6 | 12<br>2 یا 6 | 13<br>1 یا 2 | 14<br>5 یا 7 | 15<br>6 یا 7 |
| 16<br>1 یا 2 | 17<br>2 یا 3 | 18<br>2 یا 3 | 19<br>1 یا 2 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 2 | 23<br>5 یا 7 | 24<br>6 یا 7 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>2 یا 3 | 27<br>1 یا 9 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>1 یا 7 | 30<br>3 یا 6 |
| 31<br>1 یا 7 | | | | |



## اگست

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 2 | 2<br>1 یا 2 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 2 | 5<br>1 یا 5 |
| 6<br>1 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>2 یا 3 | 9<br>3 یا 6 | 10<br>1 یا 2 |
| 11<br>1 یا 7 | 12<br>1 یا 6 | 13<br>1 یا 2 | 14<br>1 یا 5 | 15<br>1 یا 6 |
| 16<br>1 یا 2 | 17<br>1 یا 3 | 18<br>1 یا 3 | 19<br>1 یا 2 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 2 | 23<br>1 یا 5 | 24<br>3 یا 6 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>2 یا 3 | 27<br>3 یا 6 | 28<br>2 یا 5 | 29<br>1 یا 5 | 30<br>3 یا 6 |
| 31<br>1 یا 5 | | | | |

## ستمبر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 5 | 2<br>2 یا 5 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 5 | 5<br>5 یا 6 |
| 6<br>5 یا 6 | 7<br>2 یا 5 | 8<br>2 یا 3 | 9<br>3 یا 6 | 10<br>1 یا 5 |
| 11<br>1 یا 5 | 12<br>3 یا 6 | 13<br>1 یا 5 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>5 یا 6 |
| 16<br>2 یا 5 | 17<br>2 یا 3 | 18<br>3 یا 6 | 19<br>1 یا 5 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 5 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>5 یا 6 | 25<br>2 یا 5 |
| 26<br>2 یا 3 | 27<br>3 یا 6 | 28<br>2 یا 5 | 29<br>1 یا 5 | 30<br>3 یا 6 |

### اکتوبر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>2 یا 7 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>5 یا 6 |
| 6<br>3 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>3 یا 6 | 9<br>3 یا 6 | 10<br>2 یا 7 |
| 11<br>1 یا 6 | 12<br>2 یا 6 | 13<br>1 یا 7 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>3 یا 6 |
| 16<br>1 یا 2 | 17<br>3 یا 6 | 18<br>3 یا 6 | 19<br>2 یا 7 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 7 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>3 یا 6 | 25<br>2 یا 7 |
| 26<br>3 یا 6 | 27<br>6 یا 9 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>1 یا 7 | 30<br>3 یا 6 |
| 31<br>1 یا 7 | | | | |

### نومبر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 7 | 2<br>1 یا 7 | 3<br>3 یا 9 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>5 یا 7 |
| 6<br>3 یا 5 | 7<br>1 یا 7 | 8<br>3 یا 9 | 9<br>3 یا 9 | 10<br>1 یا 7 |
| 11<br>1 یا 7 | 12<br>9 | 13<br>1 یا 7 | 14<br>5 یا 7 | 15<br>3 یا 5 |
| 16<br>1 یا 5 | 17<br>3 یا 9 | 18<br>3 | 19<br>1 یا 7 | 20<br>1 یا 7 |
| 21<br>3 یا 9 | 22<br>1 یا 7 | 23<br>5 یا 7 | 24<br>3 یا 5 | 25<br>1 یا 7 |
| 26<br>3 یا 9 | 27<br>3 یا 9 | 28<br>2 یا 7 | 29<br>1 یا 7 | 30<br>3 یا 6 |



### دسمبر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1<br>1 یا 7 | 2<br>2 یا 7 | 3<br>3 یا 6 | 4<br>1 یا 7 | 5<br>3 یا 6 |
| 6<br>3 یا 6 | 7<br>2 یا 7 | 8<br>2 یا 3 | 9<br>3 یا 9 | 10<br>1 یا 7 |
| 11<br>1 یا 7 | 12<br>6 یا 9 | 13<br>1 یا 3 | 14<br>5 یا 6 | 15<br>3 یا 6 |
| 16<br>1 یا 2 | 17<br>2 یا 3 | 18<br>3 یا 6 | 19<br>1 یا 7 | 20<br>2 یا 7 |
| 21<br>3 یا 6 | 22<br>1 یا 7 | 23<br>5 یا 6 | 24<br>3 یا 6 | 25<br>3 یا 7 |
| 26<br>3 | 27<br>6 یا 9 | 28<br>5 یا 6 | 29<br>1 یا 6 | 30<br>3 یا 6 |
| 31<br>1 یا 3 | | | | |



باب 10

# اپنی تاریخ پیدائش کو تبدیل کرنا

آپ کی تاریخ پیدائش ماضی کا حصہ ہے اور آپ اس تاریخ کو تبدیل نہیں کر سکتے جب یہ واقعہ وقوع پذیر ہوا۔ لیکن چونکہ اعداد استعمال کے مطابق اثر انداز ہوتے ہیں' اس لیے آپ اس دن کو تبدیل کر سکتے ہیں' جب آپ اپنی سالگرہ مناتے ہیں۔ اور اس اقدام سے اپنی زندگی میں اہم تبدیلیاں لا سکتے ہیں۔

آپ بلاشبہ جانتے ہیں کہ آپ کی پیدائش کی سند نئی تاریخ کے مطابق جاری نہیں کی جا سکتی۔ آپ اپنے پاسپورٹ اور دیگر قانونی دستاویزات پر بھی اس تاریخ کو تبدیل نہیں کر سکتے۔ البتہ آپ اس دن کو تبدیل کر سکتے ہیں جس کو کہ آپ اپنی نئی تاریخ پیدائش کہلانا پسند کرتے ہیں اور اس طرح زیادہ مبارک عدد کے زیر اثر آ سکتے ہیں۔ مندرجہ ذیل میں اس کا طریقہ بتایا جا رہا ہے۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش غیر موافق ہے اور آپ اس میں تبدیلی کا ارادہ کرتے ہیں تو اپنی سالگرہ کا دن یکسر فراموش کر دیں۔ بھول جائیں کہ آپ اس خاص دن کو پیدا ہوئے تھے۔ یہ میں ان معاملات میں ضروری سمجھتا ہوں جب یہ تاریخ ان چند ایک میں سے ہو جو واقعی بہت بری ہیں جیسے 16۔ مجھے یاد پڑتا ہے میرا ایک پرانا موکل جو کہ اپنی 16 جنوری کی تاریخ پیدائش سے بہت پریشان تھا اور



اس کو تبدیل کرنا چاہتا تھا۔

میں نے ان صاحب کو بتایا...... چلیئے ہم ان کو شبیر صاحب کے نام سے موسوم کر لیتے ہیں کہ نیم نمبر چارٹ کے مطابق (دیکھیے باب9) وہ یا تو 1 یا پھر 5 عدد چن سکتے تھے وہ یکم' 10 یا 19 جنوری یا 23,14,5 جنوری کا انتخاب کر سکتے تھے۔ میں نے واضح کیا کہ مختلف مرکب اعداد کے معانی کو مدنظر رکھتے ہوئے جن کا بنیادی عدد 1 یا 5 ہو ہمارا انتخاب 19 ویں یا 23 ویں تاریخ ہوگا اور جبکہ نیم نمبر چارٹ 16 تاریخ کے لیے عدد1 کو پہلا انتخاب قرار دیتا ہے۔ 19 ویں تاریخ ان دونوں میں سے بہتر ہوگی۔ شبیر صاحب نے 19 تاریخ کا انتخاب دو وجوہات کی بنا پر کیا۔ ایک تو یہ مبارک ترین اعداد میں سے ہے جس کی تصدیق خود قرآن مجید سے ہوتی ہے اور دوئم ان کو یہ خیال اچھا لگا کہ اس طرح ان کی عمر اچانک 3 دن کم ہو جاتی تھی۔ ان کا اقدام بہت اچھا تھا۔ شبیر صاحب کی زندگی جیسا کہ انہوں نے بتایا اس تبدیلی کے بعد زیادہ خوشگوار' کامیاب اور بامقصد ہوگئی۔

شبیر صاحب نے اپنے عزیزوں اور دوستوں کو بتایا کہ اب انہوں نے نئی برتھ ڈے اپنالی ہے۔ بالیقین انہوں نے شبیر صاحب کو اس کے بارے میں چھیڑا۔ لیکن شبیر صاحب اپنی بات پر سنجیدگی سے ڈٹے رہے۔ بلکہ' انہوں نے ایک دعوت بھی دی اور اپنی نئی سالگرہ کا جشن منایا۔ ایک سال بعد اس بات کو مکمل طور پر تسلیم کر لیا گیا اور کچھ عرصہ پہلے انہوں نے مجھے بتایا کہ انہیں یہ بات یاد کرنے میں دشواری محسوس ہوتی ہے کہ ان کی تاریخ پیدائش ہمیشہ 19 جنوری نہیں رہی۔

اس سے پہلے کہ آپ اپنی تاریخ پیدائش تبدیل کرنے کی کوشش کریں' اپنی تاریخ پیدائش کو نیم نمبر چارٹ پر تلاش کریں اور اپنے موافق اعداد کو نوٹ کریں۔ اور اس کے بعد 10 سے 31 تک مرکب اعداد کو غور سے پڑھیں۔ اور اس بات کو یقینی بنائیں کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا۔ اور اگر آپ

سنگل عدد پر مبنی کسی بھی ماہ کی تاریخ پیدائش یعنی پہلی سے لے کر 9 ویں تک کا ارادہ کر رہے ہیں تو پھر ان کے مطالب کا (باب4) میں تفصیل سے مطالعہ کریں۔

میں اس حقیقت سے انکار نہیں کروں گا کہ ایک پرانی تاریخ پیدائش جو شناختی کارڈ کے دفتر یا پاسپورٹ پر ہے ابھی بھی باقی ہے۔ لیکن میرے تجربے نے مجھے سکھایا ہے کہ نئی تاریخ پیدائش' جسے آپ' آپ کے عزیز اور دوست تسلیم کرتے ہیں اور استعمال کرتے ہیں زیادہ اثر انداز ہوگی۔ آخر یہی اعداد جو ہم اپنی روزمرہ کی زندگی میں استعمال کرتے ہیں ہماری زندگی پر اثر انداز ہوتے ہیں اور جو کسی دفتر کی فائلوں میں گم ہیں وہ نہیں۔

فوری تبدیلیوں کی امید نہ رکھیں نئے عدد کے اثرات کو تقویت پکڑنے میں اکثر تین ماہ لگ جاتے ہیں۔ اس کے بعد آپ احتیاط سے منتخب کی گئی تاریخ پیدائش کے اثرات اپنی زندگی پر محسوس کر سکیں گے۔ بلاشبہ آپ کے اپنے خیالات بھی اس معاملے میں اہم کردار ادا کریں گے۔ اچھائی یا برائی اکثر ہماری طرف ہمارے خیالات کی وجہ سے مائل ہوتی ہے۔ آپ کے لیے تاریخ پیدائش کی تبدیلی بے سود ہوگی اگر آپ پرانی تاریخ کے زیر اثر رہتے ہوئے پریشان اور چڑچڑے رہیں گے۔ یہ ایک ایسا کیس ہے کہ ذہن سے باہر تو زندگی سے باہر۔

پچھلے سال ایک شخص میرے پاس مشورے کے لیے آیا۔ اس کی ازدواجی زندگی مشکلات سے دوچار تھی۔ اور یہ بات اس کی سمجھ سے بالاتر تھی کہ وہ کیا اقدامات اٹھائے۔ اس نے کہا مجھے لگتا ہے جیسے کچھ ایسی طاقتیں مداخلت کر رہی ہیں جو ہمارے کنٹرول میں نہیں ہیں۔ اس نے خیال ظاہر کیا کہ ان دونوں میں سے کسی کا قصور ثابت نہیں ہوتا۔ میں نے اس کا اور اس کی بیوی کا نام چیک کیا۔ وہاں کوئی مسئلہ نہیں تھا۔ میں نے سوچا کہ شاید ان کے گھر میں مجھے خرابی مل جائے۔ لیکن وہاں بھی سب ٹھیک تھا۔ اس نے پھر بتایا کہ اس کی تاریخ پیدائش 12



اگست تھی اور اس کی بیوی کی 23 مئی' جو کہ ایک مبارک عدد ہے۔ لیکن یہیں خرابی تھی صرف 3 اور 8 ہی فقط وہ اعداد ہیں جو5 کے ساتھ مطابقت نہیں رکھتے۔ اور 12 کا بنیادی عدد 3 ہے۔ نیز 12 ایک غیر مبارک عدد ہے۔ میرے سائل نے تاریخ پیدائش تبدیل کرنے کا ارادہ کیا۔

ہم نے اس کے لیے 6 اگست کا چناؤ کیا۔ کیونکہ 6 عدد 5 عدد کے ساتھ مطابقت رکھتا ہے۔

میں نے اپنے موکل اور اس کی بیوی کو 6 عدد کا مطلب سمجھایا اور 23 کا بھی۔ اور جب اس کی نئی 6 اگست کی سالگرہ آئی تو اس کی بیوی نے ایک بڑی ضیافت کا انتظام کیا۔ میرے موکل نے بتایا کہ اب ہمارے درمیان بہتر سلوک ہے اور کسی قسم کی تکلیف یا پریشانی نہیں۔

مجھے کوئی حیرانی نہیں ہوئی۔ آخر' اب ان کی تواریخ پیدائش میں ہم آہنگی تھی۔ لیکن اس قصے کا ایک اور جزو بھی ہے۔ یہ جوڑا اپنے مسائل سے آگاہ تھا' مدد کے خواستگار تھے اور اپنے نئے اعداد کی مدد کے لیے ہر ممکن کوشش کی۔ ان کی شادی اب مضبوط اور کامیاب ہے۔

ان کی مشکلات میں سے ایک جو ان دونوں کو برداشت کرنا پڑتی تھی وہ یہ تھی کہ میرا سائل مالی معاملات کو صحیح کنٹرول نہیں کر سکتا تھا۔ اور اس وجہ سے اس کی بیوی جو روپے پیسے کے معاملے میں کفایت شعار تھی' ناراض ہو جاتی تھی۔ اس نے بتایا کہ یہ بات نہیں تھی کہ اس کا شوہر شاہ خرچ تھا۔ اس نے مزید بتایا کہ اصل میں وہ نرم دل تھا۔ جو کہ عدد12 کی ایک خصوصیت ہے۔ وہ قرض دینے کے لیے ہر وقت تیار رہتا تھا جن کی واپسی کبھی نہیں ہوتی تھی۔

پچھلے دنوں میری ان لوگوں سے اچانک ملاقات ہوگی اور میں نے ان کی خیریت دریافت کی۔ انہوں نے فوراً بتایا کہ وہ بہت اچھے حال میں ہیں۔ میرے

سائل کی بیوی مجھے ایک سائڈ پر لے گئی اور اس نے سرگوشی کرتے ہوئے مجھے بتایا کہ اس کا شوہر مالی معاملات میں واقعی تبدیل ہوگیا ہے۔ اس نے مزید بتایا کہ سچی بات تو یہ ہے کہ میرا شوہر اب کفایت شعار ہوگیا ہے۔ جی ہاں عدد6 روپے پیسے کے معاملے میں احتیاط کی علامت ہے۔ وہ جانتے ہیں کہ روپئے پیسے کے معاملے میں بہتر کنٹرول سے جو طاقت کا احساس ہوتا ہے وہ بڑا خوشگوار ہوتا ہے۔

لیکن آپ کو یاد رکھنا چاہیے تاریخ پیدائش کو تبدیل کرتے وقت بہت محتاط رہنا چاہیے۔ یہ ایسا کام نہیں ہے جس کو آپ لاپرواہی سے' سنگل عدد اور مرکب عدد کے اثرات جو آپ کی زندگی پر پڑیں گے' کا خیال کیے بغیر انجام دیں۔





باب 11

# نام کی تبدیلی...... سنجیدہ کام

بائبل کے مطالعہ سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے کچھ پیروکاروں کے نام تبدیل کیے...... سائمن سے پیٹر' سول سے پال' لیوی سے میتھیو۔ ان تبدیلیوں کے پیچھے یقیناً کوئی مقصد ہوگا۔ کیونکہ جو کچھ بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کرتے تھے اس کے پیچھے کوئی نہ کوئی مقصد ہوتا تھا۔ حضرت محمد ﷺ نے بھی اپنی زوجہ محترمہ کا نام برہ سے تبدیل کرکے میمونہ کر دیا۔ برہ کا عدد 9 ہے اور میمونہ کا عدد7 ہے۔ عدد7 "محمدؐ" کے عدد2 سے مطابقت رکھتا ہے۔ مطلب کے لحاظ سے بھی میمونہ زیادہ پسندیدہ نام ہے۔ تبدیلی نام اور علم الاعداد' البتہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت سے پہلے بھی رائج تھا۔ نام کے اعداد کا ذکر توارات میں بھی ملتا ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی۔

مثلاً نمبر1:2 میں حکم خداوندی ہے: "تم ایک ایک مرد کا نام لے لے کر گنو اور ان کے ناموں کی تعداد سے بنی اسرائیل کی ساری جماعت کی مردم شماری کا حساب ان کے قبیلوں اور آبائی خاندانوں کے مطابق کرو۔" اور پھر اسی باب کے بند 18 میں درج ہے: "اور انہوں نے دوسرے مہینے کی پہلی تاریخ کو ساری جماعت کو جمع کیا اور ان لوگوں نے بیس برس اور اس سے اوپر اوپر شمار کروا کے

اپنے اپنے قبیلے اور آبائی خاندان کے مطابق اپنا حسب نسب لکھوایا۔"

مجھے بہت حیرانی ہوتی ہے جب لوگ کہتے ہیں کہ ہم نیومرالوجی پر اس لیے اعتماد نہیں کرسکتے کیونکہ اس طرح وہ خدا کے وجود سے منکر ہو جاتے ہیں۔ لیکن یہ درست نہیں ہے۔ اعداد کا حوالہ اور ان کو استعمال کرنے کا طریقہ بائبل میں درج ہے۔ اس کے نتیجے میں میرا اور بہت سے دوسرے ماہرین علم الاعداد کا خیال ہے کہ علم الاعداد بائبل کا علم جاننے والے خدا کے برگزیدہ بندوں کی زندگیوں کا اہم حصہ تھا اور وہ اس کی پریکٹس خدا تعالیٰ کی راہنمائی میں کرتے تھے۔

آج بھی کچھ لوگ علم الاعداد کا جادو اور شیطانی عمل سے موازنہ کرتے ہیں۔ یہ رسوائی چند اہل کلیسا کی جہالت اور خوف کا نتیجہ ہے جو صدیوں پر محیط ہے۔ بائبل میں ایسا کوئی حوالہ نہیں ملتا جس سے خدائی احکامات اور علم الاعداد میں کوئی عدم مطابقت پائی جاتی ہو۔

نام کے اعداد کے متعلق میں یہ کہوں گا کہ آپ نے پہلے باب میں دیکھ لیا تھا کہ میں نے کلدانی (Chaldean) حروف تہجی کیوں اور کیسے استعمال کیے۔ بہت سے دیگر نیومرالوجسٹ بھی یہی الفا بیٹ استعمال کرتے ہیں۔ لیکن تبدیلی نام کے سلسلے میں میری ایک اپنی تھیوری ہے جس کو میں نے گذشتہ 15 برس میں رفتہ رفتہ بہتر بنا کر مثالی بنادیا ہے۔ میں شاذ و نادر ہی (نام کا عدد نکالنے کے لیے) دستخط یا پورا نام استعمال کرتا ہوں بلکہ میں عرفیت Nick Name استعمال کرتا ہوں۔ اعداد پکارنے کے ذریعے یا لکھنے اور پرنٹ کرنے کے ذریعے اثر انداز ہوتے ہیں اور یہ میری تھیوری ہے کہ جس نام سے آپ زیادہ پکارے جاتے ہیں اسی نام کے اعداد آپ کی زندگی پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ کچھ مثالیں البتہ موجود ہیں جب کہ پورا نام ہی پکارا جاتا ہے۔ جیسا کہ غلام اسحٰق خان سابق صدر پاکستان کے سلسلے میں ہے۔ میرا یہ کہنے کا مطلب نہیں ہے کہ جو لو. ، ان سے ملنے جاتے



ہیں وہ ان کو پورے نام سے ہی پکارتے ہیں۔ لیکن جب ان کا تذکرہ کیا جاتا ہے تو پورے نام سے ہی پکارا جاتا ہے۔ مثلاً لیاقت علی خان، مشہور کلاسیکل سنگر روشن آراء بیگم (مرحومہ)، بانی پاکستان محمد علی جناح۔ ان معاملات میں نام کا درست عدد نکالنے کے لیے پورا نام ہی استعمال کیا جائے گا۔

اس کے برخلاف مشہور ایکٹریس الزبتھ ٹیلر کو اس کے پورے نام Elizabeth Taylor سے پوری دنیا میں پکارا جاتا ہے۔ لیکن اس کے قریبی دوست اور پرستار جو میگزین میں اس کو خط لکھتے ہیں اس کو Liz پکارتے ہیں۔ چنانچہ اس کی زندگی پر دو مختلف اعداد اثر انداز ہوتے ہیں۔ اگر ہم ان کے مختلف ناموں کو جمع کریں تو ہمیں پتہ چلے گا کہ کچھ اعداد غیر موافق ہیں۔ ہوسکتا ہے کچھ لوگ کہیں کہ اسے بے پناہ دولت اور شہرت حاصل ہے چنانچہ اس کے اعداد غلط نہیں ہوسکتے۔ وہ بے شک امیر اور مشہور ہے لیکن جو لوگ اس کے ماضی کے متعلق جانتے ہیں۔ وہ محسوس کریں گے کہ اس نے اپنے حصے کے کافی دکھ اور پریشانیاں دیکھی ہیں۔ مثال کے طور پر اس کے نام Liz کے اعداد کو جمع کیا جائے تو 11 بنتے ہیں اور یہ عدد جنس مخالف کے ساتھ تعلقات میں مشکلات کو ظاہر کرتا ہے۔ رچرڈ برٹن اس کا پانچواں شوہر ہے تو کیا اس سے یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ الزبتھ ٹیلر کو خوشی کے حصول میں دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا ہے۔

ہمارے ملک میں اکثر لوگوں کو ان کی عرفیت مثلاً پپو، بھولا، گڑیا وغیرہ سے پکارا جاتا ہے۔ لیکن رچرڈ برٹن اس بات پر زور دیتا ہے کہ اس کو اس کے پورے نام Richard Burton سے پکارا جائے۔ اگر ہم اس کے مکمل نام کے اعداد نکالیں تو 17 کا عدد حاصل ہوتا ہے جو کہ شہرت اور زندگی کے بعد بھی شہرت کی علامت ہے۔ کیا اس بات سے کوئی انکار کرسکتا ہے۔ برٹن کو دنیا کے پانچ بہترین اداکاروں میں شمار کیا جاسکتا ہے۔ اور ہم اس معاملے میں بھی خاطر جمع رکھ سکتے ہیں

کہ زندگی کے بعد بھی اسے شہرت اور نیک نامی عرصے تک حاصل رہے گی۔

تبدیلی نام کو بہت سہل نہیں سمجھنا چاہیے۔ یہ ایک سنجیدہ قدم ہے۔ اگر نام کی تبدیلی سے جو نئے اعداد آتے ہیں ان کا خیال نہ کیا جائے تو اس کا انجام بہت خطرناک ہوسکتا ہے۔ چنانچہ میں یہ محسوس کرتا ہوں کہ یہاں آپ کو خبردار کروں کہ جب تک آپ مکمل طور پر سمجھ نہیں لیتے اپنے نام کو مت چھیڑیں۔ سوچے سمجھے بغیر تبدیلی کرنا دکھ اور بدقسمتی کا باعث ہوگا۔ بلکہ اس طرح آپ کی زندگی تباہ بھی ہوسکتی ہے۔

البتہ اگر آپ نے مختلف مرکب اعداد کے مطلب اور اثرات کے بارے میں پڑھ لیا ہے اور سمجھ لیا ہے' نیم نمبر چارٹ پڑھ لیا ہے اور اپنی تاریخ پیدائش کے صحیح عدد کی شناخت کرلی ہے' اور آپ محسوس کرتے ہیں کہ آپ حفاظت کے ساتھ اپنے غیر موافق نام کے عدد کو موافق عدد سے تبدیل کرسکتے ہیں تو پھر بسم اللہ کریں اور یہ مبارک کام سرانجام دیں۔ آپ آسانی کے ساتھ زندگی میں مثبت تبدیلی لاسکتے ہیں۔

اگر آپ اپنے نام میں تبدیلی لا رہے ہیں تو آگاہ رہیے کہ آپ کے نام کے پہلے اور آخری حصے کا مرکب عدد بھی ضروری ہے اور یہ دونوں موافق ہونا چاہیے اور حاکم عدد بھی تاکہ آپ بہترین اثرات حاصل کرسکیں۔

اس کے علاوہ یہ بھی ضروری ہے کہ آپ باب 22 اچھی طرح پڑھ لیں۔ تاکہ اپنے نئے نام میں ذریعہ معاش کی ضروریات کے مطابق الفابیٹ استعمال کریں۔ مثلاً جن لوگوں کا کام ذہنی ہے ان کے نام میں ذہنی الفاظ کا استعمال زیادہ ہونا چاہیے مثلاً N,P,H,G,A☆ وغیرہ۔ جن لوگوں کے کام میں فیلڈ ورک زیادہ ہے اور مشقت کا کام ہے ان کے ناموں میں مادی حروف زیادہ ہونا چاہیے مثلاً E,M,W,D☆ وغیرہ۔ اس کے علاوہ باب 22 میں افتتاحی' اصلاحی اور اختتامی حروف کا بھی ذکر کیا گیا ہے۔ نام کی تبدیلی کے وقت ان کا لحاظ رکھنا بھی ضروری ہے۔



☆ ان حروف کو اردو کے حروف تہجی کے مطابق ہم آہنگ کرلینا چاہیے۔



باب 12

# نام اور تاریخ پیدائش میں مطابقت پیدا کرنا

آپ کو معلوم ہونا چاہیے کہ آپ کی تاریخ پیدائش موافق ہے یا نہیں۔ اگر وہ ہے' تب بھی آپ چاہیں گے کہ آپ کا نام اس سے ہم آہنگ ہو۔ یہ ایسے ہوسکتا ہے کہ آپ کے نام کے اعداد میں ایسی ترمیم کی جائے کہ نام کا عدد وہی کر دیا جائے جو آپ کی برتھ ڈیٹ کا ہے۔ مثال کے طور پر ایک صاحب Faisal Tasadduq 21 دسمبر کو پیدا ہوئے' جو کہ ایک بہترین 3 نمبر ہے۔ اس عدد سے بہترین طریقے سے فائدہ اٹھانے کے لیے ضروری ہے کہ اس کے نام کا عدد بھی جمع کرنے پر 3 نکلے۔ لیجیے ہم حساب کرتے ہیں:

FAISAL TASADDUQ

811313 41314461

17 = 8 24 = 6 = 14 = 5

اس نام کا حاکم عدد 5 ہے۔ علم الاعداد کا واحد عدد جو باقی تمام اعداد کے ساتھ موافق ہے سوائے 3 اور 8 کے Faisal کی تاریخ پیدائش کا عدد 3 ہے اور اس کے نام کا عدد 5 ہے۔ تاریخ پیدائش کا عدد نام کے عدد سے متصادم ہے اور مشکلات پیدا کرسکتا ہے۔ چنانچہ Faisal Tasadduq کو اپنے نام میں ترمیم

کرنا پڑے گی۔

پہلا قدم ہوگا کہ ہم پہلا یا آخری نام بدلنے کی کوشش کریں اس ارادے سے کہ ہمیں عدد "3" حاصل ہو جائے۔ چونکہ پہلا نام پکارا جانے والا نام ہے لہٰذا بہتر ہوگا کہ ہم آخری نام میں رد و بدل کی کوشش کریں۔ یاد رکھیں کہ ہم اس کے مکمل نام کو عدد 21(3=1+2) برتھ ڈیٹ سے ہم آہنگ کرنا چاہتے ہیں۔ میں جان بوجھ کر اتنی تبدیلیاں کر رہا ہوں تاکہ آپ پر یہ اہم قدم بالکل واضح ہو جائے۔ اگر آپ اپنے نام کو تبدیل کرنا چاہیں' تو یہ ایک ایسا کام ہے جسے آپ کو خود کرنے کے قابل ہونا چاہیے۔

لیجئے یہ ہجے آزماتے ہیں:

TSADDUQ

4 3 1 4 4 6 1 = 23 = 5

ہم Tsadduq کو استعمال نہیں کر سکتے کیونکہ پہلے نام کے 8 اور آخری نام کے 5 کو جمع کرنے پر مرکب عدد 13 حاصل ہوتا ہے۔ باب 8 کے مطالعہ سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ 13 ایک انتہائی دغاباز عدد ہے۔ مزید براں Tsadduq کا مفرد 5 ہے جو تاریخ پیدائش کے عدد 3 سے متصادم ہے۔

چلیں ایک اور ہجے آزماتے ہیں:

TSADDUK

4 3 1 4 4 6 2

= 24 = 6

اور اب ہم واپس پھر وہیں پہنچ جاتے ہیں جہاں سے ہم نے آغاز کیا تھا۔ ہماری کارکردگی کوئی اتنی اچھی نہیں ہے۔ کیا خیال ہے؟ اگر ہم 3 پر بالکل ہی نہیں پہنچ سکتے تو ہم 6 یا 9 پر اکتفا کر سکتے ہیں کیونکہ یہ دو اعداد بھی عدد 3 سے



مطابقت رکھتے ہیں۔ لیکن میں ابھی 3 کے لیے جدوجہد جاری رکھوں۔ جیسا کہ آپ مندرجہ ذیل میں دیکھیں گے یہ کوئی ایسا کام نہیں ہے جس کو جلدی میں کیا جا سکے۔ ہمیں ہر قسم کے میل آزمانا ہوں گے تب جا کر ہم اپنی منزل کو پہنچ سکیں گے۔

آئیے اب پہلے نام "Faisal" کے کسی حرف کو تبدیل کرنے کی کوشش کریں اور دیکھیں کہ آیا اس طرح کام بن جائے گا۔ بہرکیف میں ایسا صرف مثال کے طور پر کر رہا ہوں' تاکہ آپ کو پتہ چل جائے کہ اگر آخری نام کو موافق عدد میں تبدیل نہ کیا جا سکے تو پھر اس معاملے میں کیا کرنا چاہیے۔

FAISEL

8 1 1 3 5 3 = 21 = 3

مرکب عدد 21 ایک اچھا عدد ہے۔ لیکن آخری نام کے عدد 6 کے ہجے Tasadduq میں جمع کرنے سے' ہمارے پاس 9 کا ہندسہ آتا ہے جو ہمیں نہیں چاہیے۔

ممکنہ ناموں کا حساب کرنے کے لیے کاغذ کا ایک ٹکڑا لیں اور اس پر پہلا اور آخری نام شانہ بہ شانہ لکھیں اور نیچے بھی جگہ چھوڑیں اور نام کے ساتھ بھی تاکہ اعداد لکھے جا سکیں اور جمع کیے جا سکیں۔ جیسا کہ میں نے یہاں Faisal Tasadduq کے ساتھ کیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| FAISEL | TASADDUK | |
| 811353 | 41314462 | |
| 21 = 3 | 25 = 7 | =10=1 |
| FAISEL | TSADDUK | |
| 811353 | 4314462 | |
| 21= 3 | 24 = 6 | = 9 |

| | | |
|---|---|---|
| FAISEL | TSADUQ | |
| 811353 | 431461 | |
| 21 = 3 | 19 = 1 | = 4 |
| FASEL | TASADDUK | |
| 81353 | 41314462 | |
| 20 = 2 | 25 = 7 | = 9 |
| FASEL | TASADDUQ | |
| 81353 | 41314461 | |
| 20 = 2 | 24 = 6 | = 8 |
| FASEL | TSADDUQ | |
| 81353 | 4314461 | |
| 20 = 2 | 23 = 5 | = 7 |
| FASEL | TSADDUK | |
| 81353 | 4314462 | |
| 20 = 2 | 24 = 6 | = 8 |
| FASEL | TSADUQ | |
| 81353 | 431461 | |
| 20 = 2 | 19 = 1 | = 3 |

آخر کار ہم نے Faisal Tasadduq کے لیے ایک آئیڈیل نام تلاش کرلیا ہے۔ آپ دیکھ سکتے ہیں کہ پہلے اور دوسرے ناموں کے مرکب اعداد موافق ہیں۔ مزید برآں یہ ضروری ہے کہ ہم اس نام کو عربی حروف ابجد کے ذریعے بھی جانچ لیں' آیا یہ تاریخ پیدائش سے مطابق رکھتا ہے یا نہیں؟



لیجیے درج ذیل میں ہم پرکھتے ہیں:

فیصل تصدق

| | |
|---|---|
| ف ی ص ل | ت ص د ق |
| 30 90 10 80 | 100 4 90 400 |
| 210 = 3 = 3 | 594 = 9 |

چنانچہ یہ نام عربی الفابیٹ کی رو سے بھی تاریخ پیدائش سے مطابقت رکھتا ہے۔ یہ ضروری ہے کہ ہم نام کو عربی اور انگریزی دونوں حروف ابجد کے ذریعے چیک کریں۔ کیونکہ ہمارے ملک میں نام انگریزی' اردو دونوں زبانوں میں لکھے جاتے ہیں۔ اگر ہم نام کو صرف ایک الفابیٹ کی کسوٹی پر پرکھیں گے تو سنگین غلطی کریں گے۔ ایسی غلطی ہمارے ملک میں اکثر ماہرین علم الاعداد کرتے ہیں۔

میں نے یہ نام ہیٹ میں سے نہیں نکالا (جیسا کہ جادوگر کرتے ہیں)۔ یہ نام میرے ایک سائل کا ہے جس نے عقلمندی سے نام Fasel Tsaduq کو اپنایا اور جو اس کی وجہ سے گزشتہ کئی سالوں سے اچھی کارکردگی دکھا رہا ہے۔

اپنے سائلین کے ساتھ برسوں کام کرتے ہوئے' البتہ آپ یہ معلوم کرکے حیران ہوں گے کہ لوگوں کی کتنی اکثریت کے لیے اوریجنل نام سے قابل قبول نام حاصل کرنا ناممکن ہو جاتا ہے۔ یہی حقیقت میں میرے ساتھ ہوا۔ میرا نام Mansur Ahmed Bhatte میرے پیدائشی نام سے بالکل ہی مختلف ہے جو Munir Rizwan Bhatti تھا' جن کی حاصل جمع سے ناموافق اعداد حاصل ہوتے تھے۔ Munir کے 18 عدد بنتے تھے Rizwan کے 22 اور Bhatti کے 17 حاکم نمبر 21 "3" تھا چنانچہ یہ بھی میری تاریخ پیدائش سے موافقت نہیں رکھتا تھا۔ میری تاریخ پیدائش 19 اپریل ہے۔ میں اپنے خاندانی نام Bhatte کو تو کسی حد تک بچانے میں کامیاب ہوگیا۔ اگر آپ اپنے نام کو مکمل طور پر بدلنے میں

ہچکچاہٹ محسوس کرتے ہیں تو' مجھے بتانے دیجئے کہ میرے لیے یہ ایک حیرت انگیز تجربہ تھا۔ نئے دروازے کھل گئے' نئے پہلو اور شکوک وشبہات کی وجہ سے مجھے ایک دفعہ بھی پیچھے مڑ کر واپس دیکھنے کی ضرورت نہیں پڑی۔

چنانچہ فرض کریں Faisal Tasadduq نے اس کے برخلاف اپنا نام مکمل طور پر تبدیل کرنے کا فیصلہ کیا ہوتا۔ دیکھیں وہ کیا کرسکتا تھا۔

| EHSAN | BASHARAT | MOBIN |
|---|---|---|
| 55315 | 21351214 | 47215 |
| 19 = 1 | 19 = 1 | 19 = 1 |
| QASIM | ISRAAR | |
| 11314 | 132112 | |
| 10 = 1 | 10 = 1 | |

آپ دیکھیں گے کہ اوپر کے تمام نام جمع کرنے پر 19 ایک یا 10 ایک ہیں۔ مرکب عدد10 "1" بن جاتا ہے۔ کیونکہ صفر کا کوئی عدد نہیں ہوتا۔ "19" ایک عدد "1" کی سب سے طاقتور ارتعاش ہے۔ اور 10 بھی اتنا ہی مفید ہے۔

یہاں کچھ آخری نام ہیں جو آپ استعمال کرسکتے ہیں:

| IBTESAM | KAFALAT | ATZAZ | NISHAAT |
|---|---|---|---|
| 1245314 | 2181314 | 14717 | 5135114 |
| 20 = 2 | 20 = 2 | 20 = 2 | 20 = 2 |

ایک اور بات جو یاد رکھنے کی ہے' اگر آپ کے نام کا عدد2 ہے اور نیم نمبر چارٹ سے آپ کی برتھ ڈیٹ کے لیے عدد2 موافق ثابت ہوتا ہے' اور آپ چاہتے ہیں کہ اپنے نام کو تبدیل کرکے اس کا حاکم عدد "2" کرلیں۔ اس صورت میں آپ کو اپنے پہلے نام اور آخری نام دونوں کو حساب کتاب کے ذریعے مرکب



عدد10 لانا چاہیے' جیسا کہ 37,19,10 یا46-2 کے اعداد 11 اور 29 کو اپنے اعداد وشمار میں استعمال نہ کریں۔ کیونکہ یہ ضرر رساں مرکب اعداد ہیں۔ اگر آپ کی تاریخ پیدائش ان دونوں میں سے کسی تاریخ میں آتی ہے تو نیم نمبر چارٹ دیکھیے، تاکہ آپ اپنے لیے عدد اسم کا انتخاب کرسکیں۔

آپ کو طریقہ سمجھانے کے لیے کہ کس طرح آپ اپنے پورے نام کے لیے ایک اچھا "2" حاصل کرسکتے ہیں یہاں کچھ مثالیں ہیں:

| AJAZ | IKRAM | WAJAHAT |
|---|---|---|
| 1117 | 12214 | 6111514 |
| 10 = 1 | 10 = 1 | 19 = 1 |
| ZAFAR | JAHANGIR | |
| 71812 | 11515312 | |
| 19 = 10 = 1 | 19 = 10 =1 | |

ان سب ناموں کے مرکب اعداد موافق ہیں۔ جن کو جمع کرنے سے "1" حاصل ہوتا ہے۔

پہلے اور آخری نام کے طور پر دو نام پہلو بہ پہلو لکھیں۔ اور پھر ان کے اعداد کو جمع کریں۔ مثلاً:

| WAJAHAT | IKRAM | |
|---|---|---|
| 6111514 | 12214 | |
| 19 = 1 | 10 = 1 | =2 |
| ZAFAR | AJAZ | |
| 71812 | 1117 | |
| 19 = 10 = 1 | 10 = 1 | =2 |

ایسا ہر گز مت کریں!

| | |
|---|---|
| MOMIN | SALMAN |
| 47415 | 313415 |
| 21 = 3 = 11 | 17 = 8 |

یا ایسے!

| | | |
|---|---|---|
| | RESHAM | AMIRA |
| | 253514 | 14121 |
| =11 | 20 = 2 | = 9 |

غور کیجئے اگرچہ پہلے نام کے اور آخری نام کے اعداد موافق ہیں۔ لیکن ان دونوں کو جمع کرنے سے 11 حاصل ہوتا ہے' جو ایک غیر موافق حاکم عدد ہے۔ اگر پہلے اور دوسرے' دونوں ناموں کے اعداد موافق ہوں اور مرکب حاکم عدد بھی موافق ہو' تو اسی صورت میں آپ محفوظ رہ سکتے ہیں۔

میری ایک خاتون رشتہ دار ہے جو اپنا نام بدلنے کو تیار نہیں حالانکہ اس کے تمام اعداد اس کے خلاف ہیں۔ اس کی تاریخ پیدائش 12 ہے اور اس کے نام کا حاصل جمع 16 ہے۔ اس کی زندگی جن عناصر سے مرتب ہے وہ یہ ہیں: مفلسی' شراب نوشی کا مسئلہ اسے جکڑے ہوئے ہے' فیملی اور دوستوں کی طرف سے اپنے کام اس کے گلے مڑھنا' وہ ہمیشہ ایسے موقعوں پر' جہاں اس کو کسی کے لیے کچھ کرنا پڑتا ہے' موجود ہوتی ہے (اتفاقیہ طور پر)' حالانکہ اس میں اتنی ہمت نہیں ہوتی۔ اس کی تاریخ پیدائش' زیادہ تر' اس کی طرف بدقسمتی کے یہ عناصر دھکیلتی ہے...... لوگ عدد 12 والوں کے ذمے اپنے کام تھوپتے ہیں۔ اگرچہ عدد 12 بدقسمتی کا مفہوم رکھتا ہے۔ لیکن عدد 12 کے کچھ مبارک پہلو بھی ہیں جو نارمل حالات میں اس کے لیے مددگار ثابت ہوتے۔ بدقسمتی سے اس (عدد 12) کو اس کے 16 عدد کے نام نے



بہت زیادہ مغلوب کر دیا جو بہت زیادہ مشکلات لاتا ہے۔

مجھے اس بات میں کوئی شک نہیں کہ جب تک وہ خاتون زندہ رہے گی مصیبت میں رہے گی...... اپنے پوتوں' نواسوں کی نگہداشت کر کے' بوجہ اپنے بیٹے کی مے نوشی کے' اور تنگدستی کی وجہ سے۔ میں صرف یہ چاہتا ہوں وہ خاتون اپنے اعداد تبدیل کرے...... اور نئی زندگی کا آغاز کرے۔



باب 13

# گھر کے ایڈریس کا انتخاب

میں آپ کو ایڈریس کی تبدیلی کی وجہ سے خوش قسمتی اور بدقسمتی کی لاتعداد کہانیاں سنا سکتا ہوں۔ یہ تمام واقعات میرے دوستوں اور مجھ سے مشورہ کرنے والوں کے ساتھ پیش آئے۔ اپنی زندگی کو نیومرالوجی کے مطابق ڈھالنے کے سلسلے میں یہ ایک اہم کڑی ہے اور اس سلسلے میں جتنا زور دیا جائے کم ہے۔

اگر آپ کسی گھر' اپارٹمنٹ یا ہوٹل کے کمرے کی تلاش میں ہیں تو یہ بہتر ہوگا کہ آپ نیم نمبر چارٹ جو باب 9 میں دیا گیا ہے اس کو چیک کرلیں۔ میں یہاں وضاحت کردوں کہ اگر آپ کسی ہوٹل میں صرف چند روز کے لیے ٹھہر رہے ہیں تو کمرے کا نمبر اتنا اہم نہیں ہے کیونکہ متعلقہ نمبر اتنے دنوں تک استعمال میں نہیں رہے گا کہ اثر پذیر ہو۔ البتہ میں ایسا ہوٹل ضرور چنوں گا جس کے نام کا عدد میرے نام کے عدد سے مطابقت رکھتا ہو۔ اس طرح مجھے یقین ہو جاتا ہے کہ ہوٹل کے ساتھ کچھ نہیں ہوگا اور میں بھی پرسکون محسوس کرتا ہوں۔

میرے ایک مؤکل نے حال ہی میں مجھے بتایا کہ جب بھی دوسرے شہروں میں کسی ٹرپ پر جاتا ہوں تو ہمیشہ رات گزارنے کے لیے اس کا واسطہ ایسے رین بسیروں (Motels) سے پڑتا ہے جن کے نام کے مرکب اعداد 3 سے متعلق



ہوتے ہیں۔ یاد رہے کہ اس شخص کی تاریخ پیدائش 12 ہے۔ اس کی تاریخ پیدائش میں کشش کا عنصر تھا۔ بعض دفعہ ان رین بسیروں کے مرکب اعداد 12 بھی ہوتے تھے۔ ہم اس بات پر خوب ہنسے۔ کیونکہ وہ ان جگہوں پر صرف ایک رات ہی ٹھہرتا تھا۔ لیکن چونکہ 12 بدقسمتی کا ہندسہ ہے چنانچہ میں نے اس کو مشورہ دیا کہ وہ اس ہندسے کو کسی مستقل عدد کے طور پر استعمال نہ کرے۔ یہی بات باقی تمام منحوس اعداد کے متعلق بھی درست ہے۔ جن کی شناخت اب آپ کرسکتے ہیں یا پچھلے صفحات سے چیک کرسکتے ہیں۔

لیجئے ایک مثال اور پیش خدمت ہے۔ راشد 19 اگست کو پیدا ہوا۔ نیم نمبر چارٹ کو دیکھنے سے ہمیں اندازہ ہوتا ہے کہ اس کے لیے ایسا مکان بہترین رہے گا جس کا بنیادی عدد 1 یا 2 ہو۔ البتہ ایڈریس کے اعداد کو جمع کریں تو موافق مرکب عدد حاصل ہونا چاہیے۔ اس نے جس مکان کا انتخاب کیا اس کا عدد 37 تھا۔ اگر آپ 3 اور 7 کو جمع کریں تو 10 حاصل ہوتا ہے جو کہ دراصل "1" ہی ہے۔ اگر آپ مرکب اعداد کو چیک کریں تو معلوم ہوتا ہے کہ 37 ایک مبارک عدد ہے اور راشد کے لیے مثالی عدد ثابت ہوگا۔ اگر راشد اپنے ایڈریس کے لیے عدد 2 کا انتخاب کرتا تو پھر بھی اس کے لیے مفید تھا۔ بشرطیکہ وہ صحیح مرکب اعداد سے انتخاب کرتا۔ اگر وہ 11 یا 29 کا انتخاب کرتا تو یہ انتخاب درست نہ ہوتا۔

اگر کوئی ایڈریس 1000,200,100 یا 2000 ہو تو دراصل یہ عدد 1 یا 2 ہی ہیں کیونکہ صفر عدد کو کینسل کر دیا جاتا ہے۔ ایڈریس 190 درحقیقت 19 ہی ہے جس کو جمع کر کے "1" حاصل ہوتا ہے۔ لیکن آپ 2800 یا 280 ایڈریس کو پسند نہیں کریں گے اور نہ ہی 28 کو۔ یہ ایک غیر موافق مرکب عدد ہے جس کو ٹوٹل کرنے سے "1" حاصل ہوتا ہے۔ یہ کسی شخص کے لیے ٹھیک ہوگا اور نہ باقی لوگوں کے لیے۔

میں نے ایسے لوگ دیکھے ہیں جن کے نام اور تاریخ پیدائش مطابقت رکھتے ہیں لیکن وہ غلط اعداد کے ایڈریس پر منتقل ہو جاتے ہیں اور ان کو وہاں دکھ حاصل ہوتا ہے۔ کیا آپ نے کبھی ایسے گھر دیکھے ہیں جو لمبی مدت کے لیے برائے فروخت رہتے ہیں۔ ان کے ایڈریس چیک کریں۔ ایسا کیوں ہے کا جواب آپ کو مل جائے گا۔ یا ایک گھر اگر بار بار فروخت ہو تو وہ بھی اسی وجہ سے ہوتا ہے۔

ایک دفعہ میرے علاقے میں ایک شخص تھا جس کا گھر نکڑ والا تھا۔ گھر کے سامنے کی طرف اس کا عدد 16 تھا۔ اور ہم جانتے ہیں کہ یہ ایک منحوس عدد ہے۔ لیکن اس کی خوش قسمتی تھی کہ گھر کی ایک سائڈ' دوسری سائیڈ روڈ کی طرف تھی اور اس کا عدد 250 تھا۔ یہ ایک بہترین ایڈریس تھا کیونکہ میرے سائل کی تاریخ پیدائش 7 تھی اور 25 ایک مبارک مرکب عدد ہے۔ اس نے یہ نیا ایڈریس نمایاں طور پر گیٹ پر آویزاں کر دیا۔ اس کے بعد سے اس کو گھر کے متعلق معمولی پریشانی بھی نہیں ہوئی۔ جبکہ ایڈریس تبدیل کرنے سے پہلے اسے بار بار بدقسمتی سے دوچار ہونا پڑتا تھا۔

لیکن ایسا ممکن نہ ہوتا تو میں اسے گھر بیچنے کا مشورہ دیتا۔ اور کسی ایسے گھر میں منتقل ہونے کو کہتا جس کا عدد موافق ہو۔

میرے برسوں کے تجربے نے مجھے بتایا ہے کہ گھر کا ایڈریس اس کے مکینوں کے دماغوں پر بھی اثر انداز ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں گھر کے ایڈریس میں بھی لوگوں کو اپنی طرف کھینچنے کی مقناطیسی طاقت ہوتی ہے...... حیرت کی بات ہے' زیادہ تر لوگ اس وقت مائل ہوتے ہیں جب ایڈریس مبارک ہو' لیکن کچھ لوگ اگر ایڈریس مبارک نہ ہو۔ ایک منحوس ایڈریس لاتا ہے۔ بیماری' بے چینی' مایوسی اور غیر یقینی حالات۔

میں نے بہت سے گھروں کے ایڈریس' اپارٹمنٹ کے پتوں اور انفرادی



اپارٹمنٹس کے نمبروں پر ریسرچ کرتے بہت ٹائم صرف کیا ہے اور یہ بات بغیر کسی شک و شبہ کے ثابت ہوگئی ہے کہ انسان کی رہائش کا ایڈریس انسان کی زندگی پر اثرات مرتب کرتا ہے۔ میں نے کئی ایسے اپارٹمنٹ کرائے کے لیے خالی دیکھے ہیں جن کی بلڈنگ اور آس پاس کا ماحول بہت خوبصورت تھا۔ لیکن غیر موافق ایڈریس کی وجہ سے بار بار خالی ہو جاتے تھے۔ اس کے برعکس میں نے ایسے گھر دیکھے جن کے ایڈریس مبارک تھے' اور حالانکہ اتنے خوبصورت نہیں تھے لیکن مسلسل آباد تھے۔

میں نے ایسے لوگوں سے بات کی جو زیادہ مہنگے علاقوں میں رہ سکتے تھے تو انہوں نے جواب دیا ہم اس بات کو سمجھا نہیں سکتے لیکن ہم یہاں بہت پرسکون محسوس کر رہے ہیں۔ وہ اکثر مجھے پوچھتے ہیں کہ "اس کی وجہ کیا ہے؟" اور میں ان کو بتاتا ہوں کہ ان کے اعداد بولتے ہیں اور ان کی زندگیوں میں ہم آہنگی لاتے ہیں۔

آپ کو دکھانے کے لیے کہ آپ کس طرح اپنے لیے گھریلو ایڈریس کا صحیح عدد تلاش کر سکتے ہیں' میں آپ کو مثالیں دوں گا۔ امجد آفتاب کرائے کے لیے ایک گھر ڈھونڈ رہا تھا۔ اس کی تاریخ پیدائش 3 جون تھی۔ میں نے اس کو مشورہ دیا کہ ایسا گھر ڈھونڈے جو طاقتور 21 یا تین ایڈریس رکھتا ہو۔ اس نے اخبار میں کرائے کے لیے دستیاب گھروں کے اشتہارات پڑھے تاکہ ایسا گھر ڈھونڈ سکے جو اس کی ضروریات کے عین مطابق ہو۔ ایڈریس 966 تھا جو جمع کرنے پر 21 بنتا تھا۔ لیکن ادھر پہنچ کر اسے یہ ایڈریس نہیں مل رہا تھا۔ آخر کار اس نے آس پاس پہنچ کر پوچھا۔ لیکن کوئی بھی کسی ایسے گھر کے بارے میں نہیں جانتا تھا جو کرائے پر دستیاب ہو۔ امجد کار ڈرائیو کر کے اگلے بلاک تک گیا۔ جہاں ایک آدمی لان پر مشین چلا رہا تھا۔ امجد آفتاب نے اس سے پوچھا کہ آیا وہ 966 نمبر مکان کے بارے میں جانتا ہے۔ اس شخص نے نفی میں سر ہلایا۔ البتہ اس نے بتایا کہ وہ اپنا گھر فروخت کرنا چاہتا ہے' بلکہ اس کو بیچنے کے بارے میں بےچین ہے۔

امجد نے بتایا کہ وہ تو صرف کرائے پر گھر لینا چاہتا ہے۔ مکان خریدنے کی سکت نہیں رکھتا۔ اس کا بیعانہ بھی نہیں دے سکتا حالانکہ مکان خریدنے کی شدید خواہش رکھتا ہے اس آدمی نے بتایا کہ امجد وہ گھر بغیر زیادہ خرچہ کرے خرید سکتا ہے صرف ماہانہ رہن کی قسط ادا کرنا ہوگی۔ امجد کو جگہ پسند تھی اور آس پاس کا علاقہ بھی لیکن قدرتی طور پر وہ تذبذب کا شکار تھا۔ وہ گھر کے اندر داخل ہوا اور انتہائی پرسکون کیفیت محسوس کی۔ یہاں کا ایڈریس کیا ہے اس نے پوچھا۔ "یہ 795 ہے" مالک مکان نے کہا۔ اس کو یقیناً حیرت ہوئی ہوگی جب امجد نے کہا سودا پکا ہوا۔ ایڈریس کو جمع کریں اور آپ کو معلوم ہو جائے گا کیوں۔

بعد میں امجد نے مجھے بتایا' "مجھے پتہ نہیں کہ میں اس شخص کے پاس ایڈریس پوچھنے کے لیے کیوں رکا جو اپنے لان میں مشین چلا رہا تھا۔ میرے لیے یہ ایک معمہ ہے۔"

میں نے اسے بتایا کہ یہ کوئی اسرار نہیں تھا' سادہ سی بات تھی کہ اس کا اچھا عدد 3 اس کو ادھر دھکیل رہا تھا۔

میری فائلوں میں سے ایک اور مثال: فریدہ بلقیس ٹیوشن پڑھاتی تھی اور اس نے اپنی اکیڈمی کھول رکھی تھی' جس میں اس نے کچھ اساتذہ بھرتی کیے ہوئے تھے۔ فریدہ اکیڈمی کی عمارت چھوڑنا چاہتی تھی۔ وہ ایک بڑا گھر لینا چاہتی تھی تاکہ بچوں کو اسی کے ایک حصے میں ٹیوشن پڑھائی جاسکے۔ فریدہ کی تاریخ پیدائش 25 دسمبر تھی۔ اور اس نے مجھ سے استدعا کی کہ اس کے لیے گھر کا ایڈریس منتخب کروں۔ قدرتی طور پر میں نے اس کو مشورہ دیا کہ وہ عدد "1" کو اپنا پہلا انتخاب بنائے۔

کچھ دنوں کے بعد اس نے مجھے فون کیا اور بتایا کہ اس نے دو گھر ڈھونڈے ہیں' ان میں سے ہر ایک کا ایڈریس جمع کرنے پر 1 حاصل ہوتا تھا۔ ایک



ایڈریس تھا 703 اور دوسرا 4060 لیجئے ان دونوں پتوں کو جمع کرتے ہیں۔

-4060=46=4+6=10=1+0=1,703=73=7+3=10=1+0=1

پہلے گھر کی قیمت 25 لاکھ تھی اور 4060 نمبر مکان کی قیمت 45 لاکھ تھی۔ اس نے دوسرے مکان کو فوقیت دی حالانکہ وہ بہت زیادہ قیمتی تھا۔

میں نے فریدہ بلقیس کو یہ بھی بتایا 4060 ایڈریس تفریح کے شعبے پر حکمران ہے اور یہ اس کے لیے یقیناً مبارک ثابت ہوگا۔ ابھی فریدہ کو اس گھر میں آئے دو ماہ بھی نہیں ہوئے تھے کہ کسی مشہور فلمی کمپنی نے اس کے پاس اپنا ایک نمائندہ بھیجا تاکہ پتہ کیا جاسکے کہ آیا وہ انہیں ان کی آئندہ آنے والی فلم کے لیے گھر کو اجرت پر استعمال کرنے دیں گی۔ فلم کا بہت بڑا حصہ اسی کے گھر میں فلمایا گیا اور فریدہ کو معقول رقم حاصل ہوئی۔ اپنے اعداد سے ہم آہنگی سے رہنے سے ایسے ہی ہوتا ہے۔ گھروں کے ایڈریس کے متعلق یہ صرف دو واقعات ہیں۔ میں آپ کو بہت سے مزید ایڈریس بھی لکھا سکتا ہوں۔

میرا ایک دوست ہے جو کسی بلاک کے مکان نمبر 97 میں رہتا ہے۔ اگر ہم 97 کو جمع کریں تو (16=9+7) عدد16 حاصل ہوتا ہے۔ جیسا کہ آپ باب 8 میں دیکھ سکتے ہیں (مرکب اعداد اور ان کے مفہوم) عدد 16 ایک انتہائی منحوس نمبر ہے۔ اس کی ایک ری رولنگ مل تھی جس کی مشینری فروخت ہوگئی۔ اب فیکٹری کی جگہ بھی برائے فروخت ہے۔ کچھ عرصہ پہلے اس کو ایک کمزور سے کیس میں پکڑ لیا گیا۔ اور ایک سال قید رہنے کے بعد وہ حال ہی میں رہا ہوا۔ اس کی قید کے دوران اس کے دوست نے جس کو اس نے فیکٹری کی زمین فروخت کرنے کے لیے مختار عام دیا ہوا تھا وہ جگہ اس نے میرے دوست کی اجازت کے بغیر سستے داموں فروخت کردی۔ اس نے میرے دوست کو رقم بھی ادا نہ کی۔ بہرحال زمین کی فروخت کے خلاف سٹے (Stay) آرڈر لے لیا گیا۔ اور مقدمہ چل رہا ہے۔

ہم جانتے ہیں کہ غداری 16 عدد کے تحت آتی ہے۔ علاوہ ازیں میرے دوست کے دو خطرناک ایکسیڈنٹ بھی ہو چکے ہیں۔

میں اس بات کا مشورہ نہیں دیتا ہوں کہ کسی ایسے ہوٹل میں زیادہ دیر تک رہا جائے جس کا ایڈریس منحوس ہو۔ اپنی نیومرالوجی کی پریکٹس کے اوّلین دور میں ایک ہوٹل کلرک سے ملا جو لاہور کے ایک دوسرے درجے کے ہوٹل میں کام کر رہا تھا۔ اس نے مجھے ایک رات بلایا جب وہ کام سے فارغ ہو چکا تھا۔ جب میں نے ایڈریس دیکھا مجھے پتہ چل گیا کہ یہ کسی کے لیے بھی موافق نہیں ہے۔ مالکان، ملازمین یا مہمان۔ وہ ایک پریشانی اور دھوکہ دہی کی جگہ ہوسکتی تھی۔

میرے نئے دوست نے میری بات کی تصدیق کی۔ اس نے کہا کہ ”جیسے ہی مجھے نئی ملازمت مل جاتی ہے میں اس جہنم سے نکل جاؤں گا۔“ اس نے مزید بتایا کہ ہوٹل مالکان ڈیسک کلرک کو زیادہ دیر نہیں رکھ سکتے۔ اس نے ایک کے بعد دوسرا واقعہ سنایا۔ ایک نئے شادی شدہ جوڑے نے ایک دن 4 بجے صبح کمرہ بک کیا۔ 7 بجے خاتون ملازمہ نے کاریڈور (Corridor) میں ویکیوم کلینر چلانا شروع کر دیا تو دولہا اور دلہن نے پرزور احتجاج کیا۔

لیکن خاتون ملازمہ ٹس سے مس نہ ہوئی اور اس نے کہا کہ وہ وقت پر کام مکمل کرے گی۔

میرے دوست کلرک نے خاتون ملازمہ سے کہا کہ وہ قالین کو بھول جائے، وہ خود ذمہ دار ہوگا۔ 7 بج کر 30 منٹ پر دولہا پھر فون پر تھا اور اس نے بتایا کہ وہ سو نہیں سکتا کیونکہ دوسری بلڈنگ میں اس کی کھڑکی کے نیچے کوئی ریپٹ (Rivet) ٹھونک رہا تھا۔ آخر اونگھتے ہوئے غیر مطمئن جوڑے نے اپنے بیگ پیک کیے اور چلا گیا۔ لیکن جاتے جاتے میرے دوست کی خوب خبر لی۔

”اسی دن ایک اور شخص نے ہفتہ وار بنیاد پر کمرہ بک کیا“ میرے دوست



نے بتایا۔ ”میں نے اس کو چوتھی منزل میں 40 نمبر کمرے میں ٹھہرایا۔ ایک ہفتے کے بعد میں نے دیکھا کہ اس کے ملاقاتی باقی تمام مسافروں کے کل ملاقاتیوں سے بھی زیادہ تھے۔ اس کے ساتھی دن اور رات کے کسی بھی وقت پریڈ کرتے ہوئے اس کے کمرے تک جاتے۔ میں انہی چار چہروں کو دن کے انہی اوقات میں آتے ہوئے دیکھتا۔ دو ہفتے اسی طرح گزر گئے۔ مجھے شک گزرا اور میں نے کچھ تفتیش کی۔ میں ان کے کمرے تک علی الصبح 5 بجے گیا اور دروازے کے پاس سننے لگا۔ مجھے خراٹوں کا کورس سنائی دیا۔ میں نے دھیرے سے دروازہ کھٹکھٹایا، لیکن کوئی جواب نہ ملا۔ میں نے دروازہ کھولنے کی کوشش کی۔ انہوں نے لاک نہیں کیا تھا چنانچہ میں اندر چلا گیا۔ وہاں چار آدمی آر پار لیٹے ہوئے تھے، اور ان کے کپڑے دیوار کے ساتھ ہکوں پر ٹنگے ہوئے تھے۔ وہ تمام مختلف شفٹوں پر کام کر رہے تھے۔ اور ایک ہی کمرے کو شیئر کر رہے تھے۔ اچھا استحصال تھا۔“

اگرچہ مجھے یہ سب کچھ بہت مزاحیہ لگا، میں جانتا تھا کہ مسائل بار بار کیوں پیدا ہو رہے ہیں...... ایڈریس نمبر۔

لیکن یہ ہمیشہ ممکن نہیں ہوتا کہ آپ اپنی پسند کا نمبر لے سکیں، خاص طور پر جب آپ گھر کرائے پر لے رہے ہوں یا خرید رہے ہوں۔ تب آپ کو موافق نمبر کا انتخاب کرنا چاہیے۔ حال ہی میں میرا ایک اچھا دوست دوسرے شہر میں منتقل ہوا، 203 نمبر ایڈریس پر اپارٹمنٹ نمبر 2 میں۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے عدد 5 (اور 23 ایک شاندار 5 ہے) تمام اعداد کے ساتھ ہم آہنگ ہے سوائے 3 اور 8 کے۔ مجھے امید ہے میرا دوست اس جگہ بہت خوش رہے گا۔

عقل سلیم (Commonsense) آپ کو بتائے گی کہ آپ کو ذہن بھی استعمال کرنا ہے اور اعداد کو بھی۔ مرکب اعداد کا دھیان سے مطالعہ کریں اور نیم نمبر چارٹ کا بھی۔ ان اعداد کی راہنمائی میں نئے اعداد تلاش کریں۔

میں نے گھر کے پتوں کا بغور مطالعہ کیا ہے اور بعض گھروں کو دیکھا بھی ہے۔ راولپنڈی میں ایک گھر ہے جو چار دفعہ مختلف خاندانوں کے ہاتھوں بکا بھی ہے۔ ہر اس شخص کو جس نے اس گھر کو خریدا ہے اسے طلاق ہوئی ہے۔ اور جو شخص اس کا موجودہ مالک ہے اس نے اسے 1992ء میں خریدا۔ اس کو اب تک دو دفعہ طلاق ہوچکی ہے۔ ہمسائے اس گھر کو طلاقوں کا گھر کہتے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اس شخص سے کہوں کہ اس گھر کو بیچ دو اور باہر نکل چلو' لیکن یہ میں کہہ نہیں سکتا۔ میں صرف ان لوگوں کو مشورہ دیتا ہوں جو مشورہ مانگتے ہیں۔

امریکہ میں ایک گھر ایسا ہے جس کے لیے امریکی عوام اپنا سب کچھ دے سکتے ہیں تاکہ اس کا ایڈریس تبدیل ہوسکے۔ کیونکہ اس کے ایڈریس میں 16 سات ہے۔ گزرتے سالوں میں' مکین آئے اور چلے گئے' ٹوٹتے دل اور غم اکثر قبضے کی شان سے زیادہ طاقتور۔ میرا اشارہ اس بلڈنگ کی طرف ہے 1600 پنسلوانیہ ایورنیو واشنگٹن D.C میں۔ وائٹ ہاؤس





باب 14

# اپنے نام کی تبدیلی کا شمار کرنا

مرکب اعداد کو دیکھنے کے بعد اگر آپ محسوس کرتے ہیں کہ آپ کی تاریخ پیدائش ایک غیر موافق عدد ہے' اور باب 7 کو پڑھنے کے بعد جس میں وضاحت کی گئی ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کو کس طرح تبدیل کیا جاسکتا ہے' آپ پھر بھی اپنی تاریخ پیدائش کو برقرار رکھنا چاہتے ہیں تو' ایسی صورت میں آپ اپنے نام کے لیے موافق عدد چاہیں گے۔ اپنے برسوں کے تجربے سے میں نے یہ محسوس کیا ہے کہ نام کا عدد سب سے زیادہ طاقتور اثرات رکھتا ہے۔ چنانچہ اپنے نام کو صحیح طریقے سے تبدیل کرنے سے آپ کا نیا موافق نیم نمبر آپ کی منحوس تاریخ پیدائش کے اثرات پر موثر طریقے سے قابو پالے گا۔ اور آپ کی زندگی کے حالات بہتر ہو جائیں گے۔

باب 12 میں ہم نے Faisal Tasadduq کے لیے قصے کو استعمال کیا تھا تاکہ موافق اور غیر موافق نام کے اعداد کی وضاحت ہو اور تمام مرکب اعداد جو نام کی تبدیلی میں ملوث ہیں ان پر غور کرنے کی اہمیت پر زور دے سکیں۔

ہم جانتے ہیں کہ صحیح ارتعاش کے لیے نام کا عدد وہی ہونا چاہیے جو تاریخ پیدائش عدد ہے۔ (سوائے جیسا کہ پیچھے بتایا گیا ہے جہاں نیم نمبر چارٹ میں اس کے برخلاف ہدایت دی گئی ہو)۔ لیکن اگر تاریخ پیدائش عدد غیر موافق ہے' اپنے

نام کے عدد کا ٹوٹل ناموافق تاریخ پیدائش کے مطابق شمار نہ کریں۔ اگر آپ ایسا کریں گے' تو آپ ناموافق تاریخ پیدائش کی طاقت کو بڑھائیں گے۔ اور حالات کو مزید خراب کردیں گے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے نیم نمبر چارٹ کو استعمال کیا تھا' تاکہ آپ اپنی تاریخ پیدائش کے ساتھ بہترین اعداد استعمال کرسکیں۔ یہ آپ کا تحفظ ہے۔ اگر آپ اس پر عمل کریں گے' محفوظ رہیں گے۔

ایک مثال دیکھیے:

| | | |
|---|---|---|
| AHMAR | KHURRAM | 26 اپریل کو پیدا ہوا تھا۔ |
| 15412 | 2562214 | 8 حاکم عدد نام ہے۔ |
| 13 = 4 = 8 | 22 = 4 | |

اناڑی ماہر علم الاعداد فوراً کہے گا "بہت خوب! نام اور تاریخ پیدائش ہم آہنگ ہیں۔" لیکن اگر آپ باب 9 میں نیم نمبر چارٹ میں 26 اپریل دیکھیں گے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ ہم نے 3 یا 2 نیم نمبر کی تجویز دی ہے 8 کو نہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ 26 ایک منحوس عدد ہے جس میں ہر قسم کی خامیاں ہیں' بشمول غلط شراکتوں میں شریک ہونے کا خطرہ۔ یہ تنظیموں میں شامل ہونے کے خطرات پر اور پیسے کی سرمایہ کاری میں مشکلات پر حاکم ہے۔ اگر 26 تاریخ پیدائش ہو تو آپ کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ 6،4 اور 8 ہندسوں سے اجتناب کریں۔ ان تمام 4 وں اور 8 وں کو دیکھیے۔

عدد نام اور تاریخ پیدائش میں مطابقت پیدا کرنا' خصوصاً جہاں 8 ملوث ہو اور وہ بھی 26 والا' فقط منحوس ارتعاش کو بڑھاتا ہے۔ مزید برآں Khurram Ahmar کے پہلے نام پر 22 عدد کی نحوست ہے اور دوسرے نام پر 13 عدد کی۔ ہم جانتے ہیں کہ 13 ایک فریبی عدد ہے اور 8 کے ساتھ منسلک ہو تو منحوس ہوسکتا ہے۔ ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ 22 چار بہت غیر موافق ہے' کیونکہ یہ اشارہ کرتا ہے ایک اچھے شخص کی طرف جو دوسروں کی مدد کرنا چاہتا ہے۔ لیکن وہ اس کو اپنے مفادات کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ یہ عدد ظاہر کرتا ہے ناقابل اعتماد دوست'



دوسروں سے دھوکہ' کمزور بصیرت اور جانچ اور دیگر بہت سی دوسری باتیں۔

چنانچہ Khurram Ahmar اپنا نام مکمل طور پر بدلنے کا فیصلہ کرتا ہے' تاکہ دونوں ناموافق مرکب اعداد سے جان چھڑائی جاسکے اور ہم آہنگ حاکم عدد حاصل کیا جاسکے۔

نیم نمبر چارٹ میں 26 اپریل کو چیک کرتے ہوئے ہم دیکھتے ہیں کہ یہ 3 سے سب سے زیادہ موافقت رکھتی ہے جس میں 12ویں' 21ویں اور 30 ویں بھی شامل ہیں۔ چونکہ 12 بدقسمتی کا عدد ہے' ہم اسے ایسا نام دینے سے احتراز کریں گے جس میں 12 مرکب عدد ہو۔ اس کے باوجود ہمیں کافی آزادی حاصل رہے گی۔ بہرکیف مجھے یہاں واضح کرنے دیجیے کہ دو استثنیات ہیں...... مئی 26 اور جون 26 جہاں 3 استعمال نہیں کیا جاسکتا بلکہ 2 اور 5 استعمال ہوں گے۔ یہی دو مواقع ہیں جب 5 اور 8 میں مطابقت ہے۔ اس کو بہتر طریقے سے سمجھانے کے لیے مجھے آسٹرونیومرالوجی میں جانا پڑے گا اور یہ ایک بالکل مختلف مضمون ہے اور اس کتاب کے سکوپ سے بالکل ماوراء۔ چنانچہ میں آپ سے کہتا ہوں کہ مجھ پر یقین رکھیں۔

چونکہ Khurram Ahmar اپنا نام تبدیل کرنا چاہتا ہے اور اس کی تاریخ پیدائش 26 اپریل ہے' اس کو اپنے حاکم اسم عدد کے لیے 3 چاہیے۔

مندرجہ ذیل میں دو نام ہیں جو ٹھیک رہیں گے:

| | | |
|---|---|---|
| MAJEED | WASIF | |
| 411554 | 61318 | |
| 20 = 2 | 19 = 1 = 3 | حاکم نام نمبر |
| ASHRAF | MUZAFFAR | |
| 135218 | 46718812 | |
| 20 = 2 | 37 = 1 = 3 | حاکم نام عدد3 |

آپ دیکھ سکتے ہیں' Majeed نام کا شمار 20 ہے۔ جیسا کہ ہم باب 8 میں پڑھ چکے ہیں عدد20 روحانی اقتدار کا عدد ہے' مادی خیالات سے بچنا چاہیے۔ انسان کو اپنی شخصیت کے روحانی پہلو کو بالیدگی بخشنا چاہیے تا کہ اس مرکب عدد سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جاسکے۔ یہ موسیقی' عوامی مصروفیات' ہسپتالوں کے متعلقہ کام کے لیے اچھا ہے اور جنس مخالف کے ذریعے فائدہ حاصل ہوسکتا ہے۔ Ashraf نام کا بھی یہی مرکب عدد ہے اور یہی خصوصیات۔

Wasif میں ہمارے پاس 19 کا عدد ہے جو کامیابی' خوشی اور خوشحالی پر حاکم ہے۔ اگر Khurram Ahmar یہ نام اپنا لیتا تو وہ گھاٹے میں کیسے رہ سکتا تھا؟ Muzaffar کا مرکب عدد 37 ہے' یہ بھی موافق عدد ہے لیکن دوسروں سے مختلف۔ ا کا ارتعاش ان تمام کاروباری منصوبوں میں کامیابی لاتا ہے جن کی بنیاد شراکت پر ہو۔ اس کے علاوہ دیگر تمام موافق اثرات بھی ہیں۔ چنانچہ اب ہم جانتے ہیں کہ دونوں آخری ناموں کے مرکب اعداد موافق ہیں۔

ہمارا اگلا کام یہ ہے کہ ہم دونوں پہلے ناموں کے 2 کے ہندسے کو چیک کریں' Majeed اور Ashraf۔ 2 کے تجزیئے سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ اس عدد کے لوگ بڑے رومانوی' موسیقی کے رسیا اور فنکارانہ خصوصیات رکھتے ہیں اور شادی شدہ زندگی ان کے لیے بہترین ہوتی ہے۔

دونوں آخری نام جو دیئے گئے ہیں' ان کا مفرد 1 اشارہ کرتا ہے ایک ایسے شخص کی طرف جو تخلیقی' اختراعی اور کبھی کبھی ضدی ہوتا ہے۔ یہ عموماً انتظامی عہدوں پر فائز ہوتے ہیں۔

اب پہلے نام2 کو جمع کیجئے آخری نام ''ا'' سے اور ہمارے پاس 3 حاکم عدد دونوں مکمل ناموں کے لیے حاصل ہوتا ہے۔ ان کا شمار ہمیں اچھی خاصی طاقت بہم پہنچاتا ہے۔ اگر آپ کسی بھی آخری نام کو شمار کرنے کی زحمت کرتے جس کا حاصل جمع مرکب اعداد37,19,10 اور 46 ہوتو آپ ایسا کر نے سے بالکل محفوظ



ہو جاتے ہیں۔ عدد10 کو 10ایک کہیں گے' 19 کو 19 ایک' 37 کو 37 ایک' 46,46ایک ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اعداد سیارے ہیں۔ پیچھے باب 2 میں دیکھئے اور آپ سیاروں کے اعداد دیکھیں گے' تمام واحد ہندسے ہیں۔ لیکن مرکب اعداد مختلف ہیں اور ان کے مفہوم بھی مختلف ہیں۔ اب آپ خود سب سے بہتر منصف ہیں کہ کون سے موافق مرکب اعداد آپ کے اوصاف بہتر طریقے سے بیان کرسکیں گے اور آپ کو اپنے مقاصد اور تمناؤں کے حصول میں مدد کریں گے۔

توجہ کریں کہ میں نے 28 عدد کی تشریح نہیں کی حالانکہ اس کو جمع کرنے پر بھی 10 ایک آتا ہے یہ 1 کی سیریز میں واحد مرکب عدد ہے جو غیر موافق ہے۔ اس میں شامل ہے 2 (چاند) اور 8 زحل' یہ ایک ایسا میل ہے جو آپ اپنے نام میں پسند نہیں کریں گے۔

مثالوں میں ہم نے جو نام رکھا تھا اس میں پہلے نام کا شمار 2 اور آخری نام کا 1 ہے۔ آپ اگر چہ چاہیں اس ترتیب کو الٹ بھی سکتے ہیں یعنی پھر آپ کے پہلے نام کا ٹوٹل 1 ہوگا اور آخری نام کا ٹوٹل 2۔

جب تک مرکب اعداد جو شامل کیے گئے ہیں موافق ہیں آپ ٹھیک ہیں۔

آپ کے نام میں' بہرکیف' صرف چھوٹی تبدیلیوں کی ضرورت ہوسکتی ہے' مثال کے طور پر ہجے تبدیل کرنا' ایک حرف گرا دینا یا دو مزید شامل کر لینا۔ جیسا کہ Faisal Tasadduq کے معاملے میں ہوا' جس میں ہم نے ایک حرف تبدیل کیا اور تین دوسرے حروف متعلقہ نام میں سے نکال دیئے۔

مثالی ہم آہنگی اس وقت پیدا ہوتی ہے جب تاریخ پیدائش مبارک ہو اور نام کو بھی اسی عدد کے ساتھ ہم آہنگ کیا جاسکے۔ لیکن اگر آپ کی تاریخ پیدائش منحوس ہے' یہ عقلمندی ہوگی کہ ایسی صورت میں موافق نام کے ساتھ بھی اس کی طاقت میں اضافہ نہ کیا جائے۔ مزید برآں' اگر آپ کی تاریخ پیدائش 4 یا8 ہے' آپ مختلف موافق عدد کے ساتھ بہتر رہیں گے جو آپ کو نیم نمبر چارٹ باب9 میں

ل جائے گا۔

ان لوگوں کے لیے جو جنوری کی 13,4 یا 22 کو پیدا ہوئے ہوں میں اعداد 1 اور 5 تجویز کرتا ہوں حتیٰ کہ اگر تاریخ پیدائش 4 ہو۔ جو لوگ جنوری کی 17,8 یا 26 کو پیدا ہوئے ہوں ان کے موافق اعداد برائے نیم (Name) نمبر 1 اور 3 تجویز کرتا ہوں۔ مزید براں توجہ کیجئے کہ 12 اکتوبر کو پیدا ہونے والے کو میں عدد 3 تجویز نہیں کرتا' بلکہ 6 اور 2 اعداد تجویز کرتا ہوں برائے عدد نام (نیم نمبر)۔ کسی بھی ماہ کی 12 تاریخ غیر موافق ہے کیونکہ یہ بدقسمتی کا عدد ہے' جس کے تحت روپے پیسے کی مشکلات' کاروباری اور مالی مشکلات اور ذہنی تفکرات آتے ہیں۔ اگر آپ اس تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں' تو دوسرے لوگ آپ کو اپنے مفاد کے لیے استعمال کریں گے۔ وہ لوگ جو 12 عدد کو گھریلو یا کاروباری ایڈریس رکھتے ہیں ان کو خبردار رہنا چاہیے۔

اگر آپ کا نام جمع کرنے پر 12 آتا ہے (چاہے آپ کی تاریخ پیدائش کچھ بھی ہو) میں آپ کو تاکید کرتا ہوں کہ اس کو بدل دیں۔

| | |
|---|---|
| AQEEL | SHAHBAZ |
| 11553 | 3515217 |
| 15 | 24 = 12 |

ایک اور نام جس سے بچنا چاہیے...... اور برائے مہربانی جان لیجئے میرا مطلب ہے اعداد کی جمع' میں صرف ان لوگوں کی بات نہیں کر رہا جن کے اس مثال میں دیئے گئے نام ہوسکتے ہیں...... اور وہ ہے جو جمع کرنے پر 16 سات آئے کیونکہ 16 سب سے منحوس عدد ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| RUKHSANA | MEHANZ | |
| 26253151 | 455517 | |
| 25 = 7 | = 27 | = 9 + 7 = 16 |



اب ہم ان دونوں ناموں کا تجزیہ کریں گے۔ پہلے نام میں Aqeel 15 ہے جو کہ موافق ہے اور Shahbaz کا عدد 24 ہے اور یہ بھی موافق ہے۔ لیکن اس نام کا مرکب حاکم عدد 12 ہے اور ہم جانتے ہیں کہ یہ غیر موافق ہے۔ اگر Aqeel کی تاریخ پیدائش کسی بھی ماہ کی 21,12,3 یا 30 بھی ہوتی' میں اس کو 12 تین نام کا حاکم عدد اپنانے کی تجویز نہ دیتا۔

دوسرا نام جو دیا گیا ہے Rukhsana Mehnaz ہے جس کو شمار کرنے پر 16 سات حاصل ہوتا ہے' اس میں بھی حقیقت وہی ہے۔ چاہے اس خاتون کی تاریخ پیدائش 16,7 یا 25 ہو' پھر بھی 16 ایک غیر موافق عدد ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے نیم نمبر چارٹ کتاب میں شامل کیا ہے تاکہ ان واقعات کا بھی احاطہ کیا جاسکے جب اعداد طے شدہ اصولوں کے خلاف چلتے ہیں۔ جب مختلف مہینوں میں تواریخ پیدائش غیر موافق ہوتی ہیں' میں موافق' ہم آہنگ متبادل اعداد درج کرتا ہوں۔ نیم نمبر چارٹ میری 16 سالہ ذاتی کوششوں کا حاصل ہے۔ یہ غلطی سے مبرا ہے۔ یہ چارٹ آپ کو یہ بھی بتاتا ہے کہ کونسے اعداد آپ کے گھریلو ایڈریس' ٹیلیفون اعداد' آٹو لائسنسوں' بنک اکاؤنٹ نمبرز' اپارٹمنٹس' پوسٹ آفس بکس اعداد وغیرہ کے لیے بہترین ہے۔ نیم نمبر چارٹ کو کاروباری ایڈریس اور اعداد کے لیے استعمال نہ کریں۔ مختلف کاروبار مختلف اعداد کے تحت ہوتے ہیں۔ موافق بزنس ایڈریس کے انتخاب کا مکمل دارومدار اس بات پر ہے کہ آپ کونسا بزنس کر رہے ہیں۔ عدد 9 مثال کے طور پر کسی بھی لحاظ سے کپڑے کے کاروبار پر حاکم نہیں ہے۔ کاروباری اعداد بہت پیچیدہ ہوتے ہیں اور محتاط تجزیئے کی ضرورت ہوتی ہے' چنانچہ اس چارٹ کو کاروباری اداروں کے لیے استعمال نہ کریں۔ اس معاملے میں آپ کو ماہرانہ مشورے کی ضرورت پڑے گی۔

باب 15

# تاریخ پیدائش میں اعداد کی تکرار

مندرجہ ذیل میں دلچسپ معلومات ہے۔ اس کا تذکرہ بہت کم ملتا ہے۔ یہ آپ کے فائدے کے لیے تحریر کی جا رہی ہے۔

**صفر دو مرتبہ:**

کسی تاریخ پیدائش میں دو صفروں کی موجودگی اسے منحوس بنا دیتی ہے اور انسان کی ترقی کی رفتار میں کمی کر دیتی ہے۔ دوسرے الفاظ میں انسان کو اپنا مقام برقرار رکھنے کے لیے سخت جدوجہد کرنا ہوگی۔ ایک بھی غلطی حالات کو بالکل مخالف سمت میں لے جاسکتی ہے اور انہیں جلدی میں فیصلہ کرنے پر اکثر پچھتانا پڑتا ہے۔

جن لوگوں کی تاریخ پیدائش میں 2 صفر ہوں ان کو زندگی کے اوّلین دور میں مشکلات اور ترقی میں دھچکوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ لیکن زندگی کے وسط کے بعد اپنی جہد مسلسل سے ترقی اور کامرانی حاصل کرسکتے ہیں۔ ان کو سخت محنت کرنا پڑتی ہے' ہر وقت حرکت میں رہنا پڑتا ہے اور ستانا یا آرام کرنا ان کی زندگی میں نظر نہیں آئے گا۔

اگر تاریخ پیدائش کے اعداد قوی ہوں تو دو صفروں والے لوگوں کو



سائنٹیفک ریسرچ خصوصاً طب' علم توالد و تناسل' ایٹمی توانائی' مخفی علوم اور روحانیت میں فوقیت حاصل ہوگی۔ لیکن ان لوگوں کو اپنے مقاصد کے حصول کے لیے سخت جانفشانی سے کام کرنا ہوگا۔

صفر اگر تاریخ پیدائش میں تین دفعہ آئے تو زندگی میں کسی مقام پر بہت زیادہ مالی نقصان ہوسکتا ہے اور ترقی کو شدید دھچکہ لگ سکتا ہے۔ لیکن حامل اگر دوسرے موافق اور مبارک اعداد رکھتا ہو تو ان کے مضر اثرات سے کسی حد تک گلو خلاصی حاصل کرسکتا ہے۔ صفر کے بد اثرات اس صورت میں خاص طور پر بڑھ جاتے ہیں جب حامل کا عدد پیدائش یا لائف پاتھ عدد 5 ہو۔ اور اگر حامل کا تعلق دو یا تین "5" سے ہو تو بداثرات بہت زیادہ بڑھ جاتے ہیں۔ لیکن 9 عدد پیدائش کے حامل لوگوں کے لیے صفر کی موجودگی بجائے نقصان دینے کے مفید ثابت ہوتی ہے۔ اگر کسی کا عدد پیدائش 1 ہو۔ تو صفر کے اثرات کی وجہ سے حامل اچانک زبردست ترقی بھی کرسکتا ہے اور اچانک بیک گیئر بھی لگ سکتا ہے۔

**ایک:**

ایسے لوگ جن کی پیدائش کا عدد 1 ہو اور ان کی تاریخ پیدائش میں ایک یا دو صفر ہوں ان کو اپنے پیشوں کے متعلق اہم فیصلے کرتے وقت محتاط رہنا چاہیے۔

اگرچہ تاریخ پیدائش میں 1 عدد کی تین یا چار مرتبہ تکرار کی وجہ سے انسان بہت بلند مرتبہ حاصل کرسکتا ہے اور بین الاقوامی شہرت کا مالک بن سکتا ہے بشرطیکہ تاریخ پیدائش میں 8,6,3 یا 9 کے ہندسے شامل ہوں۔ لیکن 9,8,1 کی تاریخ پیدائش میں تکرار یا موجودگی ہمیشہ شادی شدہ زندگی میں خرابی اور عدم مطابقت پیدا کرتی ہے۔ یہ لوگ اکثر اپنے جیون ساتھی کے ساتھ جھگڑتے رہتے ہیں اور ان میں آمرانہ رجحانات پیدا ہو جاتے ہیں۔ اگر تاریخ پیدائش میں 6,3,1 اور 9 اعداد کی تکرار ہو لیکن صفر مفقود ہوں تو انسان کی زندگی کامیاب گزرے گی مثلاً

11.3.1939 اور 31.6.1966۔

عدد 1 کی کم از کم چار مرتبہ تکرار' صفر موجود نہ ہو اور لائف پاتھ عدد 1 یا 2 ہو تو انسان معروف ماہر علم نجوم' دست شناس اور نیومرالوجسٹ بن سکتا ہے اور بین الاقوامی شہرت حاصل کر سکتا ہے۔ (21.1.1914),11.1.1961)۔ اس کے علاوہ یہ ان میں حسن سے محبت اور فنون لطیفہ میں کامیابی بھی عطا کرتا ہے۔ یہ لوگ عموماً معاشرے میں مفید ثابت ہوتے ہیں اور لوگ ان کو ان کی خود اعتمادی اور دریا دلی کی وجہ سے انتہائی قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ یہ لوگ ہمیشہ معاملات کے روشن پہلو کو دیکھتے ہیں اور دوسروں کے سامنے بھی ہمیشہ مثبت پہلو پیش کرتے ہیں۔ یہ شاذ و نادر ہی کسی سے عداوت رکھتے ہیں۔ جنس مخالف کا اثر و رسوخ ان کے لیے مفید ثابت ہوتا ہے۔ اور ان کی ذاتی زندگی اور پیشہ ورانہ کام میں اس کے اثرات نظر آتے ہیں۔

عدد 1 کی دو یا تین دفعہ تکرار جبکہ لائف پاتھ عدد 5 ہو یا تاریخ پیدائش میں 5 دو دفعہ شامل ہو تو حامل معروف قانون دان یا ہائی کورٹ/ سپریم کورٹ کا جج بن سکتا ہے۔ علاوہ ازیں تعلیمی اداروں کے سربراہ یا تحقیقی سکالر بن سکتے ہیں۔ (15.1.1951) اور (11.5.1951)۔

تین:

تاریخ پیدائش میں عدد 3 کی کم از کم تین دفعہ تکرار ہو اس کے علاوہ 8 کم از کم دو دفعہ موجود ہو اور حامل کا عدد پیدائش 6,3,1 یا 9 ہو تو سیاسی کیریئر میں نمایاں ترقی یقینی ہے (18.3.1933)۔ یہ لوگ مذہبی ذہن کے حامل ہوں گے اور خلق خدا کی بہتری کے لیے بہت سے کام کریں گے۔ حالانکہ ان کا ذاتی سکون اور زندگی بہت بری طرح متاثر ہوگا اور ان کی ذاتی زندگی میں کچھ پریشان کن حالات وقوع پذیر ہو سکتے ہیں۔ عدد 3 کی تین دفعہ تکرار اور عدد 9 اگر دو دفعہ موجود ہو تو



کامیاب کیریئر کی ضمانت ہے۔ البتہ حامل کو ابتدائی زندگی میں غیر یقینی حالات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ (3.9.1933)۔ مزید براں ایسی تاریخ پیدائش رکھنے والے کو ملک/ انسانیت/ دنیا کی زبردست خدمت کے سلسلے میں قدر افزائی اور انعام مل سکتا ہے۔

عدد 3 کی کم از کم دو دفعہ تکرار ہو اور عدد 6 دو یا تین دفعہ موجود ہو تو حامل بڑا دریا دل' مہمان نواز' دوسروں سے رحم و کرم سے پیش آنے والا اور ملنسار ہوگا۔ علاوہ ازیں اس کے پاس ضروریات زندگی کی فراوانی ہوگی اور اسے زندگی کی ہر آسائش حاصل ہوگی۔ ان کے گھروں میں ہر وقت دوستوں کا جمگھٹا ہوگا جو ان کی رفاقت کے خواہشمند ہوں گے۔ یہ ان کے خلوص' گرم جوش طبیعت اور لوگوں سے لگن کی وجہ سے ہوگا۔ ان کی زندگی میں محبت اور رومانس کا عنصر بھی نمایاں ہے۔ اور یہ لوگ زندگی میں کئی بار مخلصانہ محبتیں کرتے ہیں۔ ان کی شخصیت کی نمایاں خامی یہ ہے کہ ان کو خوشامد بہت پسند ہوتی ہے۔ (3.6.1963)' (3.3.1966)۔

عدد 3 انصاف پسندی' توسیع' خوشی اور خوشحالی کی علامت ہے اور اس کی تکرار زندگی میں کامیابی کی علامت ہے بشرطیکہ ایسے منصوبے شروع نہ کیے جائیں جن میں رسک زیادہ ہو۔ یہ لوگ (جن کی تاریخ پیدائش میں 3 کی تکرار ہو) مقبول' مہربان اور کسی حد تک سخی ہوتے ہیں۔ لیکن یہاں خبردار کرنا ضروری ہے۔ ان کو بہت زیادہ روپیہ اور وقت دریا دلی میں نہیں بہا دینا چاہیے۔ اور نہ لوگوں سے غیر ضروری میل ملاقات میں وقت ضائع کرنا چاہیے (خاص طور پر کام کرنے والی خواتین کے معاملے میں)۔ دوستی' تفریح' مہمان نوازی ان کی شخصیت کے بہت اہم جزو ہیں۔ لیکن ان کو اپنی توانائیاں ان معاشرتی کاموں میں ضائع نہیں کرنا چاہیں اور نہ ان کو بہت زیادہ اہمیت دینا چاہیے۔ یہ عمومی راہنمائی ان لوگوں پر بھی لاگو

ہوتی ہے جن کا عدد پیدائش یا نام کا نمبر 6 ہو یا جن کی پیدائش میں عدد 6 نمایاں ہو۔ لیکن ان کی کامیابی سخت جدوجہد کی مرہون منت ہوگی اور ان کو تاکید کی جاتی ہے کہ وہ اپنے منصوبوں کو خفیہ رکھیں' فضول خرچی سے بچیں اور ہٹ دھرمی سے اجتناب کریں۔

## عدد چار:

خاتون کے معاملے میں اس کی تاریخ پیدائش میں 4 کی تین دفعہ تکرار اس کو خود مختار زندگی گزارنے پر مائل کرتی ہے اور اسے عزیز و اقارب سے کوئی خاص مدد نہیں ملتی۔ بلکہ خاندان کی طرف سے اچھی خاصی مخالفت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ یہ ذاتی معاملات میں مسائل اور مشکلات پیدا کرتا ہے لیکن کیریئر کے معاملے میں ترقی دیتا ہے۔

عدد 4 کی تکرار یا اس کا نمایاں ہونا بہت سی تبدیلیوں' سفروں' مسافتوں اور پیار اور زندگی کے متعلق مختلف النواع تجربات فراہم کرتی ہے۔ یہ تکرار تحریر و تقریر کی نمایاں صلاحیت پیدا کرتی ہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ان کی دانشورانہ صلاحیتیں خوب نشوونما پائیں گی اور اگر یہ اپنی صلاحیتوں کا صحیح استعمال کریں تو یہ اونچی سوسائٹی میں ناموری اور قدر افزائی حاصل کرسکتے ہیں۔ البتہ گھریلو زندگی اور صحت کے معاملات میں زیادہ احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ خاص طور پر بڑھتی ہوئی عمر میں صحت کے معاملے میں۔ دیر سے شادی مفید ہے اور اس کی تاکید کی جاتی ہے۔ البتہ رومانس اور پیار محبت کے معاملات میں روشن امکانات ہیں۔ ان کو کیریئر کے معاملات میں بھی زبردست مواقع حاصل ہوں گے اور تھوڑی سی راہنمائی سے یہ اپنا نقش چھوڑ جائیں گے۔ ان کے معاشرتی رجحانات بھی اچھے ہیں اور ان کے معاشرتی تعلقات خوب چمکیں گے۔ دوسروں کی مدد کرنے کے سلسلے میں ان کی ضرورت سے زیادہ گرم جوشی کبھی کبھی ان کے لیے مشکلات کا باعث ہوسکتی ہے۔



ان کی روحانی بالیدگی کے بھی اچھے خاصے امکانات ہیں اور یہ دیکھا گیا ہے کہ اس نمبر کے حاملین مذہب' فلسفہ اور انسانی بھلائی کے کاموں میں انفرادیت کا مظاہرہ کرتے ہیں۔

جوانی میں اس رجحان کو کہ ایک کام سے دوسرے کام کی طرف منتقل ہونا تاکہ جلد نتائج/ فوائد حاصل کیے جاسکیں کا سدباب ضروری ہے۔ کیونکہ ان سے غیر یقینی حالات اور تشویش پیدا ہوسکتی ہے۔ اگر یہ نوجوانی میں لکھنے کی اپنی قدرتی صلاحیت کی بالیدگی کریں تو ان کے مصنف/ شاعر/ فلسفی/ دانشور بن کر شہرت اور نام کمانے کے اچھے امکانات ہیں۔ ان کو سختی کے ساتھ تاکید کی جاتی ہے کہ وہ اپنے شوہر/ بیگم کی غلطیوں کو برداشت کریں اور اگر وہ ایسا کرسکیں گے تو وہ دوسرے محاذوں پر قابل دید ترقی کرسکیں گے۔

## عدد پانچ:

تاریخ پیدائش میں عدد 5 کی تین یا چار دفعہ تکرار ہو اور لائف پاتھ عدد 3' 5 یا 8 ہو تو حامل کامیاب سیاست دان بنے گا۔ اسے کاروبار میں ترقی حاصل ہوگی اور فن تقریر میں یدطولیٰ حاصل ہوگا۔ اعداد کی یہ کیفیت اس کو کامیاب سائنسدان' موجد یا ایک بڑا' شہرت یافتہ فلسفی بنا سکتی ہے۔ یہ لوگ اپنا آغاز معمولی حالات میں کرتے ہیں۔ لیکن مشکلات اور رکاوٹوں کے باوجود قسمت ان کی زندگی میں اونچی اڑان کے لیے یاوری کرتی ہے۔ ان لوگوں کو بڑی کامیابی اور مقبولیت کے لیے چھوٹا نام اختیار کرنا چاہیے جس کا بنیادی عدد 5 ہو۔ (25.5.1955)

عدد 5 کی کم از کم 3 دفعہ تکرار ہو اور عدد 8 کم از کم 2 دفعہ موجود ہو تو یہ ایک مقبول اور خوش انسان کی علامت ہے۔ وہ سائنسی تحقیق اور تفتیش سے لگاؤ رکھے گا۔ اور اس کا تعلق ہوا بازی' جہاز رانی اور بحری ریسرچ اور دیگر انتہائی متخصص (Specialised) تحقیق سے ہوگا۔ ان لوگوں میں تخلیقی جینیئس ہوتا ہے۔ اگر چہ

یہ کوئی بھی پیشہ اپنا سکتے ہیں لیکن سائنس کے متعلق کوئی مشغلہ اختیار کریں تو ازحد مناسب ہوتا ہے۔ جس سے یہ تسکین اور لطف اٹھا سکتے ہیں۔ یہ لوگ نتائج کے حصول میں دیر کے معاملے میں بہت بے صبرے ہیں۔ لیکن اگر یہ خدا پر بھروسہ رکھیں تو ان کو بڑی کامیابی حاصل ہوگی۔ ان کو بہت سی مشکلات کا سامنا کرنا ہوگا۔ خاص طور پر اگر ان کا سیاست سے تعلق ہو۔ مزید براں ان کو شادی شدہ زندگی میں بھی تناؤ کا سامنا کرنا ہوگا۔ لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ان کا نقطہ نظر فلسفیانہ ہو جاتا ہے۔ (15.51988)' (18.8.1955)

عدد چھ:

پیدائش کا عدد6 کے حامل افراد جن کی تاریخ پیدائش میں عدد6 نمایاں ہو یا جن کی تاریخ پیدائش میں 6,3 اور 9 تینوں اعداد موجود ہوں ایسے لوگ انتہائی ترقی کرتے ہیں' خدا پر ان کا پختہ یقین ہوتا ہے اور وہ کسی بھی شعبے میں شہرت اور ناموری حاصل کر سکتے ہیں' سیاست' فنون لطیفہ اور سامان تعیش کا کاروبار ان کے لیے خصوصی اہمیت کے شعبے ہیں۔ ان کو با اثر لوگوں کی اعانت حاصل ہوگی اور یہ اچھے کام کریں گے۔ یہ مہمان نواز اور دوستانہ طبیعت کے مالک ہوں گے اور ہمیشہ غریبوں اور ضرورت مندوں کی مدد پر آمادہ ہوں گے۔ (25.6.1936)' (24.9.1966) اور (6.3.1963) وغیرہ۔

عدد سات:

7 ایک روحانی عدد ہے۔ ایسے لوگ جن کی پیدائش کا عدد7 ہے اور ان کی تاریخ پیدائش میں اس کی موجودگی کی تکرار ہو وہ لازمی طور پر اپنی ذہنی صلاحیتوں کو بالیدگی بخشیں گے۔ ان کے متعلق یقین سے کہا جاسکتا ہے کہ یہ درج ذیل شعبوں مثلاً طب' انجینئرنگ' محاسبی (Accountancy)' سیر و سیاحت' کمپیوٹر سائنس' مذہب' مینجمنٹ' فلسفہ' مخفی علوم میں خصوصی کامیابی حاصل کریں گے اور ان کو دولت



مندی اور مالی استحکام' مذہب اور فلسفہ سے لگاؤ' وجدانی صلاحیتوں کی تربیت نیز معاملات کی تہہ تک پہنچنے کی ضرورت ہوگی۔ اعداد 7 اور "1" کی آمیزش یا کسی ایک کی زیادتی اس بات کو یقینی بنائے گی کہ یہ طب' کمپیوٹر' سائنس' انجینئرنگ وغیرہ میں کامیاب ہوں گے (یہ ایک مثال ہے مکمل تفصیل نہیں)۔ ان دو اعداد کی موجودگی ان کی مصوری' مجسمہ سازی' فنون لطیفہ' تمثیل نگاری کی صلاحیتوں کی بالیدگی اور نتیجے کے طور پر ناموری اور شہرت حاصل کرنے اور ان کی کمیونٹی اور ملک کی طرف سے ان کی صلاحیتوں کے اعتراف کا باعث بن سکتی۔ البتہ ان اعداد کے حاملین کی زندگی میں بہت سی تبدیلیاں اور غیر یقینی حالات ہوں گے۔ یہ بات مشاہدے میں آئی ہے کہ اگر ان کی تاریخ پیدائش کمزور اعداد پر مبنی نہ ہو تو حاملین' طب' سرجری' بیالوجی' ماہی گیری' سائنسی اور خلائی ریسرچ کے شعبوں میں نمایاں مقام حاصل کر سکتے ہیں۔ اعداد 2,1 اور 7 کی تاریخ پیدائش میں موجودگی یا تکرار ایسے لوگوں کے معاملے میں جن کا عدد پیدائش 7 ہو شہرت اور ناموری کا باعث بنتی ہے۔ البتہ ان کی گھریلو زندگی میں پریشانیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ عدد7 کی تین یا چار دفعہ تکرار (تاریخ پیدائش میں) فائن آرٹس' موسیقی' سائنسی تحقیق وغیرہ میں دلچسپی اور نتیجتاً ذہنی تسکین کا باعث بن سکتی ہے۔ عدد7 کی چار مرتبہ تکرار سے یہ بات یقینی ہو جاتی ہے کہ حامل اپنی توانائیاں فضول ضائع نہیں کرے گا اور لکیر کا فقیر نہیں بنے گا۔ نیز اپنی جدت آمیزی اور ریسرچ کی صلاحیتوں سے نام اور شہرت کمائے گا۔ اور اپنے آپ کو منوائے گا۔ کسی بھی شخص کے اہم اعداد میں عدد7 کا غلبہ مثلاً عدد پیدائش' لائف پاتھ عدد' مکان نمبر' نام کا نمبر وغیرہ' دولت مندی کا باعث ہوگا۔ غیر ممالک میں تعلقات' امپورٹ ایکسپورٹ سے نفع اور انسانیت سے محبت کا باعث ہوگا۔ وہ عالمی بھائی چارے کا علمبردار ہوگا۔ اور اپنے دل میں پکے دشمنوں کے خلاف بھی سینے میں بغض نہیں رکھتا۔

عدد آٹھ:

اگر کسی کی تاریخ پیدائش میں عدد8 دو مرتبہ سے زیادہ ہو اور عدد3 بھی کم از کم دو دفعہ ہو تو انسان میں مخفی علوم کی خداداد صلاحیت کا باعث ہوتی ہے۔ وہ ایک شہرت یافتہ نجومی بن سکتا ہے یا دنیا میں وقوع پذیر ہونے والے واقعات کی مخفی اہمیت کو سمجھ سکتا ہے۔ ان کو تاکید کی جاتی ہے کہ ناجائز ذرائع سے جلد دولت حاصل کرنے کی کوشش نہ کریں۔ عدد8 کا طاقتور اثر مزید بڑھ جائے گا اگر کوئی شخص جنوری یا فروری میں پیدا ہوا ہو۔ اور اس کی پیدائش کا عدد بھی 8 ہو۔ اس کے ساتھ اگر لائف پاتھ عدد4,1 یا 8 ہو تو حاصل کی شخصیت پر زبردست اثر ہوگا۔ خاص طور پر 36 ویں سال کے بعد اس کی بہت عزت کی جائے گی۔ (1.8.1962) (8.2.1984)، (17.2.1978)، (8.8.1948)۔

تاریخ پیدائش میں عدد8 کی دو یا تین دفعہ تکرار ہو اور عدد6 کم از کم دو دفعہ دہرایا گیا ہو تو ایسا انسان معروف آرکسٹرا سنگر، فلمی آرٹسٹ وغیرہ بن سکتا ہے۔ ان لوگوں کی والدین کی نگرانی میں حوصلہ افزائی کی جانی چاہیے خاص طور پر 25 تا 30 برس کی عمر میں۔ ایک دفعہ وہ صحیح راستے پر چڑھ جائیں تو کامیابی آہستہ آہستہ ان کا مقدر بن جاتی ہے۔ (26.8.1968)، (28.6.1968)، (28.8.1966)۔

عدد نو:

اگر کسی شخص کی پیدائش کا عدد "9" ہو اور عدد "1" تین یا چار مرتبہ تاریخ پیدائش میں دہرایا گیا ہو تو ایسا انسان بین الاقوامی شہرت یافتہ سرجن بنے گا۔ ایسا شخص مخفی علوم میں خصوصی دلچسپی لے گا۔ اور اس کے نصیب میں بہت سے خوشگوار سفر ہوں گے۔ (18.1.1919)، (9.11.1911)۔ 9 عدد کو انڈین علم الاعداد میں بہت طاقتور تصور کیا جاتا ہے اور تاریخ پیدائش میں اس کی تکرار نہایت بلند پائے کی ضمانت ہے۔ لیکن حاملین کو اپنے غصے پر کنٹرول رکھنا چاہیے۔ اگر یہ



عدد تاریخ پیدائش میں دو مرتبہ آئے اور ساتھ دو صفر بھی ہوں تو اس عدد کی زبردست طاقت کینسل ہو جائے گی لیکن اگر عدد1 یا 4 موجود ہوں اور اگر ان کی تکرار ایک سے زیادہ دفعہ ہو تو یہ اعداد نہایت اونچا مقام اور اقتدار عطا کریں گے۔ (9.10.1965) ایسے لوگ جن کی پیدائش کا عدد9 ہو اور ان کی تاریخ پیدائش میں عدد8 دو یا دو سے زیادہ مرتبہ دہرایا جائے' ان لوگوں کی اپنے رفیق کاروں سے غلط فہمیاں پیدا ہو جاتی ہیں اور ذاتی معاملات میں پریشانیوں کا شکار رہتے ہیں۔

عدد9 کی تین یا چار مرتبہ تکرار ہو جبکہ عدد پیدائش یا لائف پاتھ عدد 6,3,1 یا 9 ہوں تو انسان زندگی میں بلند مقام اور شہرت حاصل کرسکتا ہے۔ (9.3.1969)

اعداد کی اسی آمیزش کے ساتھ اگر تاریخ پیدائش کا عدد4 یا 8 ہو تو انسان میں علم نجوم اور دیگر مخفی علوم سے لگاؤ ہوتا ہے اور انسان شہرت اور ناموری حاصل کرتا ہے۔

9 عدد کی تاریخ پیدائش میں 3 یا 4 دفعہ تکرار حامل کے مزاج میں بے چینی پیدا کرتا ہے اور وہ زندگی میں نمایاں مقام کی آرزو کرتا ہے۔ ان لوگوں کے طاقتور آمر بننے کے امکانات ہوتے ہیں۔ (19.9.1959)

باب 16

# لائف پاتھ (Life Path)

آپ کا لائف پاتھ عدد' آپ کی زندگی کا واحد سب سے اہم عدد ہے۔ یہ آپ کی تاریخ پیدائش میں پایا جاتا ہے علم الاعداد میں اس کی اتنی ہی اہمیت ہے جتنی کہ مغربی علم نجوم میں آپ کے سٹار کی۔ جبکہ آپ کو اپنے تمام اعداد کا خیال رکھنا چاہیے' آپ کا لائف پاتھ آپ کے تمام چارٹ کی کنجی کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ آپ کا لکی نمبر شمار کیا جاتا ہے۔ آیا آپ اس کی طاقت کو آسانی سے استعمال کرسکتے ہیں۔ اس کا دارومدار آپ کے مددگار اعداد پر ہے۔ لائف پاتھ کے راستے پر چلنے سے زندگی آسان ہو جاتی ہے' اسے نظر انداز کرنے سے مشکل ہو جاتی ہے۔ یہ زندگی میں آپ کا رخ بتاتا ہے' خصوصی مواقع جو آپ کو اپنی طرح مائل کریں گے' آپ کی صلاحیتیں اور خصوصیات۔

آپ اکثر اس راستے کے رخ کو پہچان لیں گے۔ کبھی کبھار آپ اس پر چلنے سے گریز کریں گے اور اس کے مواقع کو ٹھکرا دیں گے۔ یہ معاملہ اکثر اس وقت ہوتا ہے جبکہ آپ کی تاریخ پیدائش کا عدد مختلف ہوتا ہے (باب 4)۔ جب ایسا ہوتا ہے تو آپ کو مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے جب تک کہ آپ اپنی زندگی کو واپس اپنے ٹریک پر نہ لے آئیں۔ آپ کے دوست آپ کی تاریخ پیدائش کی



خصوصیات کو "زیادہ آپ" کی شناخت کے لیے استعمال کرسکتے ہیں' لیکن یہ گمان درست نہیں۔

سنسکرت زبان کا لفظ دھرما لائف پاتھ کے فرض منصبی کی تشریح کرسکتا ہے' وہ راستہ جس پر چلنا آپ کے اصل مزاج کے مطابق ہے۔ ہر لائف پاتھ عدد ان خصوصیات کی نمائندگی کرتا ہے جن کا اس مخصوص لائف پاتھ عدد سے ظاہر ہونے کا زیادہ امکان ہوتا ہے۔ ہم سب اپنی زندگی میں مختلف مواقع پر لیڈر بننے کی اہلیت رکھتے ہیں لیکن صرف لائف پاتھ 1 اس صلاحیت کا مظاہرہ روزانہ کی بنیاد پر کرسکتا ہے۔ یہی غالب صلاحیتیں اور شخصیت کے خدوخال' باقاعدگی سے ظاہر ہو کر ایک لائف پاتھ کو دوسرے سے ممتاز کرتے ہیں۔

اپنا لائف پاتھ عدد معلوم کرنے کے لیے اپنی تاریخ پیدائش کے تمام اعداد کو جمع کیجئے۔ ٹوٹل کو اس وقت تک جمع کرتے رہیے جب تک سنگل ہندسہ رہ جائے۔ مثال کے طور پر ہم پاکستان کے دو دفعہ منتخب ہوئے سابق وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو کی تاریخ پیدائش کو استعمال کرتے ہیں:

تاریخ پیدائش 5.1.1928

5+1+1+9+2+8 = 26 = 2+6=8

. سابقہ وزیراعظم کا لائف پاتھ عدد 8 ہے۔

علم الاعداد میں اعداد کی اصل معلوم کرنے کا طریقہ یہی ہے...... مسلسل تمام اعداد کو جمع کرتے جائیں حتیٰ کہ صرف ایک ہندسہ باقی رہ جائے اس کو Fadic Addition کہتے ہیں۔

لائف پاتھ: آپ کی زندگی کا رخ' اہم مواقع جو حاصل ہوں گے' اہم قابلیتیں اور صلاحیتیں۔ یا: آپ کیا کرسکتے ہیں' آپ کو کیا کرنا چاہیے' اور آپ کے پاس کیا آئے گا۔

## لائف پاتھ 1: لیڈر

ہدایت: خودمختار ہونا سیکھنا۔

مواقع: قیادت کرنا یا پراجیکٹ کا آغاز کرنا۔

کلیدی الفاظ: لیڈر' آغاز کرنے والا۔ مقبول۔ مطلب پرست۔ غالب۔ تخلیق کار (Originator)۔ خودبین۔ اندر سے تحریک حاصل کرنے والا۔ ظالم۔

"1" توانائی اور پختہ عزم رکھتے ہیں اور جاذب نظر ہوتے ہیں۔ یہ سوچنے کی بجائے عمل کرنے پر یقین رکھتے ہیں۔ یہ اپنی زندگی کو بہتر بنانا چاہتے ہیں اور اپنی اچھی ارتکاز توجہ کی صلاحیت سے یکسوئی سے زندگی میں جو حاصل کرنا چاہتے ہیں کر لیتے ہیں۔ یہ انتظار کرنے کی بجائے کچھ کرنا چاہتے ہیں۔ یہ سائڈ لائن پر بیٹھنا پسند نہیں کرتے صبر کرنا کبھی کبھار ان کے لیے مسئلہ بن جاتا ہے۔ یہ اکثر عالی ہمت ہوتے ہیں اور قیادت کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ یہ کبھی کبھی فوری فیصلہ کر لیتے ہیں لیکن یہ پسند نہیں کرتے کہ دوسرے اسے تبدیل کریں۔ ٹیم ورک ناپسند ہوسکتی ہے' یہ تنہا بہترین طریقے سے کام کرتے ہیں' اگرچہ اپنے رفیق کاروں میں مقبول ہوتے ہیں۔ کاروبار میں یہ اپنے آپ پر مکمل یقین رکھتے ہیں اور اپنے مسائل کو خودحل کرنے کی قابلیت رکھتے ہیں۔

اوریجنل' دلیر اور حوصلہ مند' یہ مخالفت سے واسطہ پسند نہیں کرتے اور ان کے بس میں ہوتو اس سے بچیں گے۔

منفی اثرات:

یہ جو کچھ حاصل کرتے ہیں اس سے کبھی مطمئن نہیں ہوتے اور بے صبرے ہوسکتے ہیں۔ سست روی سے سٹارٹ لینے والے لوگ ان کے لیے معمہ ہوتے ہیں۔ تحلیل نفسی سے بے سکونی محسوس کرتے ہیں۔ اور تنقید کو تسلیم کرنے میں مشکل محسوس کرتے ہیں۔ یہ بحث مباحثہ کو پسند نہیں کرتے اور اس سے بچنے کے



لیے کبھی کبھی اپنی رائے کے مطابق حتمی ایکشن لینے میں تاخیر کر دیتے ہیں۔ یہ انتہائی بددلی پیدا کرتا ہے۔ محبت میں ان کا قیادت کرنے کا عزم ساتھ چھوڑ دیتا ہے۔

لائف پاتھ 1 کے جن لوگوں نے اس عدد کی قیادت اور دلیری کی مثبت خصوصیات دکھائی ہیں ان میں پاکستانی سیاست دان علامہ طاہرالقادری اور روس کے سابق صدر میخائل گورباچیف شامل ہیں۔ پاکستان کے عالمی شہرت یافتہ سکوائش کے کھلاڑی جان شیر خان (15.6.1969)۔ سکھ مذہب کے بانی گورونانک ننکانہ صاحب (15.11.1469) کو پیدا ہوئے ۔

## لائف پاتھ 2: معاون

ہدایت: تعاون کرنے کا طریقہ سیکھنا۔

مواقع: پارٹنرشپ یا گروہوں میں اچھے طریقے سے کام کرنا۔

کلیدی الفاظ: مددگار' دوست' شرمیلا' بزدل' زمانہ ساز' خوش الحان' تخلیقی تحریک یافتہ خودترسی۔

لائف پاتھ "2" کے حامل دوسروں کے جذبات کا لحاظ کرتے ہیں کبھی کبھی اپنوں سے بھی پہلے' یہ ان باتوں کا کریڈٹ بھی دوسروں کو لینے دے سکتے ہیں جن پر ان کا اپنا حق ہے۔ اگرچہ "1" کی طرح قدرتی طور پر لیڈر نہیں ہوتے لیکن یہ قیادت کر سکتے ہیں لیکن یہ پسند کریں گے کہ ان کے ساتھ ایک طاقتور ساتھی ہو۔ یہ توجہ یا شہرت کو کشش کے ذریعے حاصل کرتے ہیں۔ لوگ ان کی تخلیقی تحریک جو وہ دوسروں کو منتقل کرتے ہیں اس سے مسحور ہوتے ہیں۔ خواتین ہوں یا حضرات وقت کا شعور رکھتے ہیں اور صبر سے اس وقت کا انتظار کرتے ہیں جب تک آغاز کرنے کے لیے صحیح وقت آ جائے۔ یہ پسند نہیں کرتے کہ ان کو عجلت کرنے کو مجبور کیا جائے اور ان کو اس تکلیف دہ رفتار سے چلنے پر مجبور کرنے کی مخالفت کرنا چاہیے۔ میوزک کا شوق اور موسیقی کی صلاحیت اکثر موجود ہوتا ہے۔ یہ ان کاموں

میں بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کرتے ہیں جہاں تفصیلات کی طرف توجہ دینے کی ضرورت ہو۔ ہمیشہ شیریں سخن اور خوش اخلاق' یہ اجڈ اور بدتمیزی پر مبنی سلوک پسند نہیں کرتے۔ حکمت عملی "2" کا قدرتی ہنر ہے۔ کیونکہ "2" دونوں نقطہ نظر دیکھنے کی اہلیت رکھتے ہیں۔ یہ ایسے شخص کا ساتھ پسند کرتے ہیں جس کے ساتھ اپنی زندگی بانٹ سکیں اور ٹیم میں کام کرنے میں لطف محسوس کرتے ہیں۔ فطری طور پر ذخیرہ کرنے والے (ڈاک ٹکٹ' سکے وغیرہ)۔ یہ اکثر مارکیٹوں کے گرد تلاش کرتے پائے جاتے ہیں۔ یہ دیانت دار لوگ ہیں' اور اپنی انا کا مظاہرہ کرنے کی ضرورت کم ہی محسوس کرتے ہیں۔

**منفی اثرات:**

فیصلے کرنے میں مشکلات پیش آتی ہیں کیونکہ یہ کسی کو بھی ناراض کرنا پسند نہیں کرتے کیونکہ یہ دونوں نقطہائے نظر دیکھ سکتے ہیں۔ اگر ان کے جذبات کو دبا دیا جائے تو یہ آخر کار ضرورت سے زیادہ ردعمل دکھاتے ہیں۔ حساس اور آسانی سے رنجیدہ ہونے والے' یہ دن میں بھی بہت زیادہ خواب دیکھ سکتے ہیں۔ یہ احمقانہ حد تک تصورات کی دنیا میں اپنے ذہن میں ہی رہنا پسند کرتے ہیں بجائے اس کے کہ کوئی ایکشن لیں۔ شرمیلا پن اور بزدلی ایک مسئلہ ہوسکتا ہے۔ اور اگر حالات میں بہت زیادہ مسابقت پیدا ہو جائے تو یہ بے آرام بھی محسوس کرتے ہیں۔

نامور عالم دین مولانا مودودی اور امریکی صدر بل کلنٹن کا لائف پاتھ 2 ہے۔ 19.8.1946 "2" کا فطری ترنم ظاہر کرتے ہیں۔ قتیل شفائی (24.12.1919) اور Shirley Bassey۔

## لائف پاتھ 3: دل بہلاوا کرنے والا (Entertainer)

ہدایت: خوشی پیدا کرنا۔

مواقع: تخلیق کاری اور تخیل کا استعمال



کلیدی الفاظ: عقل پسند' تخلیقی صلاحیت' خوش بخت' زندگی سے محبت' خود بین' خود اظہاری پر قادر (Self Expressive) حاسد' بے چین' آسانی سے بور ہونے والے' حاکمیت اور عالی ہمتی۔

"3" خوش رہتے ہیں' کمرے میں جگمگاہٹ پیدا کرتے ہیں' مثبت قوت متخیلہ کے مالک' شوخ لوگ جو تخلیقی صلاحیتیں رکھتے ہیں۔ ان میں حس ظرافت قدرتی طور پر موجود ہے اور ہنر آسانی سے اور جلدی سیکھ لیتے ہیں۔ ان کی زندگیوں میں محبت لازمی جزو ہے۔ بہت سے ڈانسر اس لائف پاتھ کے ساتھ پیدا ہوتے ہیں اور وہ ہنسی' لطف اندوزی اور زندگی کے ہلکے پھلکے پہلوؤں کے لیے کشش محسوس کرتے ہیں۔ یہ خوش بخت لوگ نظر آتے ہیں اور یہ واقعی آسانی سے دولت کما لیتے ہیں۔ "3" کے ساتھ اچھے واقعات ہمیشہ پیش آتے رہتے ہیں۔ فصیح اور منفی حالات (بیماری وغیرہ) سے جلد سنبھلنے والے' یہ اچھے میزبان ہیں جو لوگوں میں گھرے رہنے سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔ ان کو اپنی بے شک و شبہ تخلیق کاری کا اظہار ضرور کرنا چاہیے۔ "3" تیز ذہن رکھتے ہیں اور پارٹی کرنا پسند کرتے ہیں۔

**منفی اثرات:**

یہ بہت جلدی بور اور بے چین ہو جاتے ہیں۔ اگرچہ روپیہ پیسہ ان کی طرف کھنچتا ہے۔ لیکن یہ اس کو خرچ کرنے سے باز نہیں رہ سکتے۔ ان کو اکیلے نمٹنے میں مشکل پیش آتی ہے اور تنہائی سے خوف کھاتے ہیں۔ ان میں تحمل اور برد باری کی کمی پائی جاتی ہے۔ ان کو اپنی رفتار میں اضافہ کرنا چاہیے۔ یہ لائف پاتھ ادھر ادھر بھاگتے اپنی توانائی ضائع کرسکتا ہے۔

"3" کی ہنسی مہیا کرنے کی تخلیقی صلاحیت ہمیں پاکستانی کامیڈین اور کمپیئر معین اختر میں نظر آتی ہے۔ ایک مختلف قسم کی تخلیقی تفریح فلم ڈائریکٹر الفریڈ ہچکاک سے حاصل ہوتی ہے (سسپنس سے بھرپور) اندرا گاندھی (19.11.1917) (حاکیت

اوز عالی ہمتی) (ہیما مالنی) (16.10.1948) صبیحہ خانم (22.9.1934)۔

## لائف پاتھ 4: معمار (The Builder)

ہدایت: زندگی کو ٹھوس بنیادوں پر استوار کرنا۔

مواقع: خود نظمی کو تعمیری طریقے سے استعمال کرنا۔

کلیدی الفاظ: عملی، حقیقت پسند، صحیح العقیدہ، سخت محنتی، وفادار، دیانت دار، تنگ نظر، بور، خود رائے۔

"4" پریکٹیکل لوگ ہوتے ہیں جو دوڑ دھوپ سے نہیں گھبراتے۔ یہ پابندیوں کو برداشت کرتے ہیں تاکہ جو کچھ یہ زندگی میں حاصل کرنا چاہتے ہیں اسے حاصل کرسکیں۔ سنجیدہ، بالغ، کام کرنے کا منظم طریقہ، یہ منصوبے کے مطابق کام کرنے سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔ یہ اپنے آپ کو سخت تگ و دو پر مائل کرتے ہیں اور مسلسل گھنٹوں کام کرسکتے ہیں۔ یہ جوں جوں بالغ ہوتے ہیں ان کے لیے زندگی آسان ہو جاتی ہے۔ لفظ Foursquare جس کا مطلب ہے ٹھوس بنیادوں پر اور ثابت قدمی کے ساتھ، ان کی زندگی کو صحیح طور پر بیان کرتا ہے۔ یہ تعمیری لوگ ہیں اور مضبوط بنیادیں قائم کرنا پسند کرتے ہیں۔ ان میں اکثر اپنے ہاتھوں سے کام کرنے کی صلاحیت پائی جاتی ہے۔ یہ قابل اعتماد لوگ ہیں، وفادار اور مخلص، تحفظ ضروری ہے، اس بات کا امکان کم ہے کہ یہ اپنی ساری پونجی خرچ کر دیں گے۔ صحیح العقیدہ سوچ رکھنے والے جو اپنے منصوبوں سے انحراف پسند نہیں کرتے، یہ فیصلے کرنے میں سست ہوسکتے ہیں۔ ہمیشہ مصروف، کاہلی ان کی فطری خصلت نہیں۔ جب یہ محفوظ محسوس کرتے ہیں تو یہ رسک لے لیتے ہیں، لیکن اس سے پہلے نہیں۔ زندگی کو ان کی نظر میں ٹھوس بنیادوں پر استوار ہونا چاہیے۔

منفی پہلو:

انہیں کام کرنے کا جنون ہوتا ہے۔ اور یہ نہیں جانتے کہ انہیں کب آرام



کرنا چاہیے۔ ابتدائی زندگی مشکل ہوسکتی ہے۔ کسی مسئلے کے لیے منفرد طرز عمل اپنانا ان کو خوفزدہ کرسکتا ہے۔ یہ ہر نئی چیز سے خوفزدہ ہوتے ہیں۔ کبھی کبھار ان کی سوچ بے لچک اور غیر استدلالی ہو جاتی ہے۔

لائف پاتھ 4 برطانوی وزرائے اعظم مارگریٹ تھیچر، ہیرالڈ ولسن اور جان میجر کے اہم اعداد کا حصہ اداکار کلنٹ ایسٹ وڈ اور مشہور باڈی بلڈر آرنلڈ شوارز نیگر عدد 4 کی مروجہ طاقت کا مظاہرہ کرتے ہیں۔

## لائف پاتھ 5 رائٹر

ہدایت: آزادی حاصل کرنا سیکھنا۔

مواقع: تبادلہ خیالات کرنا اور تبدیلی لانا۔

کلیدی الفاظ: گفت و شنید کرنے والا، آزادی کا متوالا، ہمہ گیر جہت، مطابقت پزیری، جنسی رغبت رکھنے والا، ترقی پذیر، ملتوی کرنے کا عادی، تفریح کا شائق۔ متلون مزاج، تجزیہ کرنے والا۔

"5" کے لیے آزادی ضروری ہے اور اگر یہ محسوس کریں کہ کوئی ان کو چالاکی سے اپنے مقاصد کے لیے استعمال کر رہا ہے تو فوراً ردعمل ظاہر کریں گے۔ تبدیلی سے محبت، ارتقاء کا قائل اور ہر نئی چیز اس عدد کی امتیازی خصوصیات ہیں۔

"5" تبدیلی کی صورت میں فوراً مطابقت پیدا کر لیتے ہیں۔ یہ ہرفن مولا ہیں اور اپنی ہمہ گیریت کو استعمال کرنے کی ضرورت محسوس کرتے ہیں۔ پانچ حواس کا عدد ہے، چنانچہ یہ زندگی کے متعلق جوان اور جذباتی ہلچل پر مبنی ماحول کو پسند کرتے ہیں۔ یہ اعصابی دباؤ کی موجودگی میں اچھی کارکردگی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ ان میں ٹیم سپرٹ مفقود ہوتی ہے لیکن دوسروں سے اس کو چھپاتے ہیں۔ "5" دونوں جنسوں میں یکساں مقبول ہوتے ہیں اور ہر قسم کے لوگوں کے ساتھ تبادلۂ خیالات کرسکتے ہیں۔ یہ بحثیت سیلز مین نہایت شاندار ہیں، ذہنی طور پر تیز اور گفتار کے

غازی۔ یہ ہمیشہ کاموں کو تیز تر رفتار سے سرانجام دینے کے طریقے تلاش کرتے رہتے ہیں۔ ٹریول سے لگاؤ کی وجہ سے آسانی سے ایک سوٹ کیس سے زندگی گزار سکتے ہیں۔ دوسروں کے معاملے میں متجسس' یہ زیادہ معلومات سے محروم نہیں رہتے۔ چالاک اور تجزیہ کرنے والے' یہ دوسروں کو جانچنے میں غلطی نہیں کرتے' اور ان کو ویسے ہی تسلیم کرنے میں کوئی دشواری محسوس نہیں کرتے۔ یہ کامیاب ہونا چاہتے ہیں اور ناکام ہونا پسند نہیں کرتے' لیکن دوسروں سے مدد لینے میں مشکل محسوس کرتے ہیں۔ ہمیشہ خوش طبع' یہ دوسروں کو متحرک کرسکتے ہیں۔

منفی پہلو:

یہ عیاش طبع اور بے صبرے ہوتے ہیں۔ اگر یہ غیر متوازن ہوں تو ان کے طرز بود و باش میں بلا روک ٹوک جنس' منشیات اور شراب نوشی شامل ہو جاتے ہیں۔ یہ بہت زیادہ رسک لیتے ہیں اور اکثر ملازمت تبدیل کرتے ہیں یا کسی کیریئر یا پراجیکٹ میں ذہنی یا جسمانی لحاظ سے اتنے زیادہ مگن ہو جاتے ہیں کہ ان کے لیے ناممکن ہو جاتا ہے۔ کہ اسے چھوڑ دیں اور تبدیلی کریں۔

5 کا فطری جنسی رجحان اور ہراول دستے کا رول دیکھا جاسکتا ہے ان میں مارلن برانڈو (اداکاری) مک جیگر (گلوکاری)' آندرے اگاسی (ٹینس) اور آزادی کی جنگ لڑنے والے عظیم پاکستانی لیڈر محمد علی جناح ہیں۔ 5 کی مقبولیت کا منفی رخ ایڈولف ہٹلر (Adolf Hitler) میں دیکھیے۔ ملکہ ترنم نور جہاں (23.9.1926)۔ ظہیرالدین محمد بابر (14.2.1483)۔

## لائف پاتھ 6 : استاد

ہدایت: ذمہ داری سے لطف اندوز ہونا سیکھنا۔
مواقع: تخلیق کاری پیدا کرنا اور ہم آہنگی پیدا کرنا۔
کلیدی الفاظ: ہم آہنگ' تخلیق کار' متوازن' ذمہ دار' انصاف پسند' ایڈوائزر'



مداخلت کرنے والا' پریشان' بے لاگ۔

"6" بہتر متوازن زندگی پسند کرتے ہیں۔ یہ مسلسل ہم آہنگی تلاش کرتے ہیں اور خوشگوار اور خوبصورت ماحول کی قدر کرتے ہیں۔ یہ پارٹنرشپ میں کام کرنا پسند کرتے ہیں اور ٹیم کے ممبر کی حیثیت سے بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ یہ ذمہ دار لوگ ہوتے ہیں اور جب ان کو اعتبار کے مقام پر فائز کیا جائے تو اس کو سنجیدگی سے لیتے ہیں۔ ان کی زندگیوں میں اکثر ان پر ذمہ داری ٹھونس دی جاتی ہے۔ ان کو بے انصافی سے نفرت ہے اور انصاف کے برتاؤ کو پسند کرتے ہیں۔ انتہائی وفادار' اس لحاظ سے 4 کی طرح' یہ دوست زندگی بھر کے لیے بناتے ہیں۔ یہ ایک گھریلو عدد ہے' ان میں گھر سے محبت ہمیشہ موجود ہوتی ہے۔ ایک پرسکون گھریلو زندگی ان کی ضرورت ہوتی ہے اور جب یہ موجود نہ ہو تو غیر متوازن محسوس کرتے ہیں۔ 6 میں بہت زیادہ تخلیقی صلاحیت موجود ہوتی ہے' فنون لطیفہ سے محبت' آواز کو اکثر تخلیقی لحاظ سے استعمال کیا جاتا ہے۔ "6" تعلیم دے سکتے ہیں۔ ان کو اپنی زندگیاں متوازن بنانا چاہئیں۔

منفی پہلو:

یہ سمجھتے ہیں کہ ان کو معلوم ہے کہ ان کے دوستوں کو کیا کرنا چاہیے۔ یہ مداخلت کرتے ہیں اور ٹانگ اڑاتے ہیں۔ جنگجوانہ وطن پرستی موجود ہوسکتی ہے۔ بسیار خوری کا مسئلہ ہوسکتا ہے۔ رسم و رواج کا پوری طرح پابند اور اخلاقیات کا علمبردار' یہ دوسروں کے نقطہ نظر کو دیکھنے میں ناکام رہتے ہیں۔ یہ چھوٹے معاملات میں پریشان ہو کر دیوانے ہو جاتے ہیں۔

احیائے دین کی تحریکوں کے خالق شاہ ولی اللہ محدث دہلوی (2.2.1703)
تخلیق کاری اس ذمہ دار عدد کی دیکھی جاسکتی ہے مندرجہ ذیل اداکاراؤں کے لائف پاتھ ہیں۔ Mery Streep' Vanessa Redgrave اور Glenda Jackson ہیں۔ سابق بھارتی وزیراعظم پنڈت جواہر لال نہرو کا

لائف پاتھ بھی یہی تھا۔ ایٹم بم کے خالق پاکستانی سائنسدان ڈاکٹر عبدالقدیر (1.4.1936) کا لائف پاتھ عدد 6 ہے۔

## لائف پاتھ 7 : انفرادیت پسند

ہدایت: اپنے ذاتی تجربے سے سیکھنا۔
مواقع: علم اور دانائی کو استعمال کرنا۔
کلیدی الفاظ: روحانی، کاملیت پسند، گہری سوچ والا، پراسرار، وجدانی، تجزیاتی، ملتوی کرنے والا، مشورہ قبول نہیں کرتا۔

"7" والے روزانہ کچھ وقت اکیلے گزارنا چاہتے ہیں۔ تھوڑا وقت تنہائی میں گزارے بغیر یہ اپنی بہترین کارکردگی کا مظاہرہ نہیں کرسکتے۔ ان کے ہنر کسی کام میں خصوصی مہارت کے لیے موزوں ترین ہیں۔ ٹیم ورک ان کے مزاج کے بالکل برعکس ہے۔ یہ اکیلے بہترین کام کرتے ہیں۔ کارنامے اور کامیابیاں اکثر حیرت انگیز طور پر وقوع پذیر ہوتے ہیں اور وہ نہیں ہوتے جو دراصل مطلوب ہوتے ہیں۔ "7" وجدانی اور تجزیاتی دونوں ہنر رکھتے ہیں۔ لیکن یہ اپنے وجدانی پر اعتبار کرسکتے ہیں۔ یہ اپنی خصوصی رفتار سے کام کرنا پسند کرتے ہیں۔ اور پسند نہیں کرتے کہ انہیں جلدی پر اکسایا جائے۔ کاملیت پسند، یہ ملتوی کرنے والے محسوس ہوتے ہیں جبکہ یہ صرف عمل کرنے سے پہلے کامل حالات کا انتظار کر رہے ہوتے ہیں۔ یہ راز داری سے لمبی مدت تک منصوبہ بناتے رہتے ہیں اور اچانک ضرب لگاتے ہیں تباہ کن طور پر۔ اس لائف پاتھ کے لوگ دوسروں کی نسبت زیادہ رنگین خواب دیکھتے ہیں۔ یہ اس بات کو پسند نہیں کرتے کہ ان پر حکم چلایا جائے اور یہ ہدایات کو اچھے طریقے سے نہیں لیتے۔ اخفائے راز کے دلدادہ، گہرے جذبات کے ساتھ خود کو ظاہر کرنے پر یہ بہ آسانی آمادہ نہیں۔ مدد کرنے یا مندمل کرنے کی قابلیت رکھتے ہیں۔ دلی طور پر باغی "7" غیر معمولی اور نئے روحانی عقائد یا مذاہب کی طرف کشش رکھ سکتے



ہیں۔ اور حیران کن طور پر اتنا زیادہ تنہائی پسند عدد ہوتے ہوئے بھی...... یہ پبلک میں بہتر پرفارمنس دے سکتے ہیں۔

منفی پہلو:

یہ سرد مہر اور متکبر نظر آتے ہیں خصوصاً پہلی ملاقات پر۔ کچھ "7" دوسروں سے پوشیدہ رہنے کے لیے مسلسل جھوٹ بولتے رہتے ہیں۔ یہ جسمانی مشقت والا کام پسند نہیں کرتے۔ یہ اپنی زندگی کو اپنے لیے اس بنا پر مشکل بنا لیتے ہیں کہ یہ کبھی بھی مشورہ نہیں لیتے۔ یہ حقائق سے نمٹنے کی بجائے خیالی پلاؤ پکاتے رہتے ہیں۔

دو منفرد "7" اپنے دور کی مقبول عام خاتون، 60 کی دہائی سے تعلق، لیڈی ڈیانا Princess of Wales اور عالمی شہرت یافتہ پاکستانی دست شناس ایم۔ اے۔ ملک۔ عظیم سیاسی شخصیات میں امریکی صدر جان ایف۔ کینیڈی، نکیتا، خیروشچیف اور سرونسٹن چرچل۔ دینا جناح (15.8.1919=7)

## لائف پاتھ 8 : مقاصد طے کرنے والا

ہدایت: مقاصد متعین کرنا سیکھنا۔
مواقع: خود مختاری حاصل کرنا۔
کلیدی الفاظ: عالی ہمت، طاقتور، منظم، انسان دوست، قابل اعتماد، خود مختار، مادہ پرست، لالچی، بے رحم۔

اس لائف پاتھ میں طاقت کے حصول کی جدوجہد اور جنگ سے لطف اندوزی کی اصل زندگی میں اداکاری کی جاتی ہے۔ آٹھ طاقتور جفاکش اور اگر ضرورت پڑے تو بے رحم بھی ہوسکتے ہیں۔ یہ متحرک ہوتے ہیں اور اپنے اوپر اعتماد کرتے ہیں۔ یہ کسی کا محتاج یا دست نگر ہونا پسند نہیں کرتے۔ چنانچہ خود مختاری کی جدوجہد بہت ضروری ہے۔ الوالعزم، روحانیت اور مادہ پرستی میں توازن رکھنے کی

ضرورت محسوس کرتے ہیں۔ یہ اپنے لیے زندگی بھر مقاصد متعین کرتے ہیں۔ یہ ایک طاقتور اور خود مختاری کا عدد ہے جو اپنے انعام کی طرف آہستہ آہستہ کام کرتا ہوا بڑھتا ہے۔ معروف' اور بلا کے منظم' ان کے کیریئر عموماً ان کی گھریلو ذمہ داری سے زیادہ اہم۔ یہ انتہا کا عدد ہے: کامیابی یا ناکامی۔ یہ خوبصورت نظر آنا پسند کرتے ہیں۔ چنانچہ وضع قطع ضروری ہے۔ یہ آسانی سے دوسروں کو دھمکا لیتے ہیں۔ سپورٹس اور ورزش کے متعلق صلاحیت عموماً ہوتی ہے۔ جب متوازن ہوں تو انسان دوست ہوتے ہیں اور لوگوں کی مدد کرکے خوش ہوتے ہیں۔ مدد کرنے کے بعد ان کی خواہش ہوتی ہے کہ اپنا خیال خود کریں۔ یہ عدد کاروباری دنیا میں بہتر کام کرتا ہے۔ جہاں اس کی خود مختاری اور طاقت چمک سکتی ہے۔ اس کی زندگی ہمیشہ آسان نہیں ہوتی۔ اس کو عموماً اپنی کامیابی کے لیے سخت جدوجہد کرنا پڑتی ہے۔

منفی پہلو:

یہ آسانی سے مایوسی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ یہ اپنے پیاروں سے اظہار محبت کرنے کو نظر انداز کرسکتے ہیں اور گھریلو معاملات میں اپنی بہترین صلاحیتیں دکھانے سے قاصر رہتے ہیں۔ جب مادہ پرستی حد سے بڑھتی ہے اور بہ ضرورت یہ زیادہ بلند عزائم رکھتے ہیں' یہ بدقسمت نظر آنا شروع کر دیتے ہیں۔

طاقتور شخصیات کی ایک بڑی لسٹ میں ہمیں خود اعتمادی کی جھلک نظر آتی ہے: جنرل پرویز مشرف' ذوالفقار علی بھٹو' الزبیتھ ٹیلر' سرسیّد احمد خاں' جین فونڈا' عراقی صدر صدام حسین اور پاکستانی شاعر حفیظ جالندھری' عبدالحلیم شرر(10.1.1860)

## لائف پاتھ 9: بنی نوع انسان کا دوست

ہدایت: ہمدردی کرنا سیکھنا۔

مواقع: مثال پرستی اور تخلیق کاری کو ترقی دینا۔

کلیدی الفاظ: ہمدردی' انسان دوست' مثال پرست' رومانٹک' ڈرامائی'



تخلیق کار' مقناطیسی کشش رکھتا ہے' متلون مزاج' ارتکاز' توجہ کی کمی۔

"نو" والوں کے مواقع لامحدود ہیں۔ یہ اس لیے ہے کہ عدد 9 اپنے اندر تمام اعداد کو سموئے ہوئے ہے۔ مثال پرست' "9" دنیا کو تبدیل کرنا چاہتے ہیں' یہ زندگی کو ہر انسان کے لیے آسان بنانا چاہتے ہیں۔ یہ وسیع النظر' متحمل اور خلاف دستور لائف پاتھ ہے۔ "نو" کرشماتی اور تخلیقی افراد ہیں۔ فنکار کی ڈرامائی طاقت موجود ہے۔ یہ تحاریک' مذاہب' مسالک کے اچھے لیڈر ثابت ہوتے ہیں اور روزمرہ کی زندگی میں مذہب کی ضرورت اچھی طرح سمجھتے ہیں۔ ٹریول کا شوق موجود ہے۔ یہ جذباتی اور محبت کرنے والے لوگ ہیں اور ہمدردی کا مظاہرہ کرنے میں ملکہ رکھتے ہیں۔ لیکن مادہ پرستی ان میں زیادہ شوق پیدا نہیں کرتی۔ ان کے بہت سے دوست ہوتے ہیں۔ دوسرے لوگ اس عدد کی مقناطیسی کشش سے متاثر ہوتے ہیں۔ حساس اور بے صبرے۔ ان کی زندگی آرٹس اور انسانی کلچر (Humainties) خصوصاً یونانی اور لاطینی کلاسیکل کلچر کو سیکھنے کے لیے زیادہ موزوں ہے۔ وجدانی صلاحیت موجود ہے۔

منفی پہلو:

یہ بے صبرے اور متلون مزاج ہوسکتے ہیں۔ ان کو اپنے غصے کو کنٹرول میں رکھنے کی ضرورت ہے۔ تفصیلات کی طرف توجہ اور زیادہ عملی رویے کی ضرورت ہے۔ یہ کردار شناسی میں کمزور ہیں چنانچہ ہوشیار لوگ ان کو اپنے مقاصد کے لیے استعمال کرسکتے ہیں۔ یہ اپنے آپ کو غیر ضروری طور پر قربان کرسکتے ہیں۔

9 لائف پاتھ کی مقناطیسی شخصیت دیکھی جاسکتی ہے 1965ء کے پاکستانی ہیرو فیلڈ مارشل محمد ایوب خان میں (14.5.1907) 9 لائف پاتھ کی انسان دوستی دیکھی جاسکتی ہے۔ فیض احمد فیض میں 13.2.1911! عالمی شہرت یافتہ گلوکار نصرت فتح علی خاں کا لائف پاتھ بھی 9 تھا۔

باب 17

# دن کا چکر

دن کے چکر سے مراد ہے کہ ہر دن انسان کے لیے تاریخ پیدائش کے مطابق علیحدہ اثرات رکھتا ہے اور مخصوص کاموں کو سرانجام دینے کے لیے مفید ہوتا ہے۔ اگر ہم اس کے برعکس کام کریں گے تو ہمیں رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑے گا۔ لیکن اگر ہم اس کی مطابقت سے کام کریں تو کامیابی ہمارے قدم چومے گی۔

**اپنا ذاتی دن معلوم کرنا:**

اپنا منفرد دن معلوم کرنے کے لیے ہمیں کچھ حساب کتاب کرنے کی ضرورت ہے۔ مثلاً مصنف کی تاریخ پیدائش 19 اپریل 1953ء ہے۔ چنانچہ اگر مجھے 10 فروری 1999ء کے لیے اپنا ذاتی دن معلوم کرنا ہے تو مندرجہ ذیل حساب کتاب کرنا ہوگا:

تاریخ پیدائش 19
پیدائش کا مہینہ 4
موجودہ سن عیسوی 1999
موجودہ مہینہ فروری 2



موجودہ تاریخ 10

9=4+3+0+2= 2034

چنانچہ 10 فروری 1999ء کو میرا انفرادی دن "9" ہوگا۔

یاد رکھیں ہر روز کچھ کاموں کے لیے موافق ہوتا ہے اور کچھ کاموں کے لیے غیر موافق' چنانچہ آپ اپنی معلومات اور ذہانت کو استعمال کرکے ہر دن سے بھرپور فائدہ حاصل کریں۔

نوٹ:- حساب کتاب میں احتیاط سے کام لیں ورنہ آپ ان ضوابط سے کوئی فائدہ حاصل نہ کرسکیں گے۔

## روزانہ کے چکر کا مقصد اور اہمیت

**"1" نمبر کا ذاتی دن:**

"1" نمبر کے ذاتی دن کو آپ بھرپور توانائی اور حوصلہ محسوس کریں گے۔ آج کے دن آپ بیدار ہو کر کام کاج شروع کرنے کا اشتیاق محسوس کریں گے۔ نمبر "1" آغاز کی علامت ہے۔ یہ وقت تخلیقی اور پیداواری مصروفیات کے لیے بہترین ہے۔ آج کا دن نئے خیالات' نئی سرگرمیوں' نئے تجربات اور نئے واقف کاروں کا دن ہے۔

بزنس کے متعلق اور گھر کے چلانے کے نئے اور عمدہ خیالات آپ کے اندر جوش و جذبہ پیدا کریں گے۔ اگر آپ کسی پر خفا ہیں تو اب آپ بحث مباحثہ کو معمولی سمجھ کر درگزر کرنے پر مائل ہوں گے۔ آپ نئے لوگوں سے تعلقات قائم کریں گے اور انہیں اپنے حلقہ احباب میں داخل کریں گے اور دیرپا دوستیاں قائم کریں گے۔ نئے کاروباری اور سوشل منصوبوں کے لیے یہ ایک کامیاب دور ہے۔ آپ کسی سیاسی منصب کے لیے الیکشن لڑیں یا تنخواہ میں اضافہ کی کوشش کریں' کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔

1 عدد کا انفرادی دن مندرجہ ذیل کاموں یا سرگرمیوں کے لیے مفید ہے:

- تنخواہ میں اضافہ کے لیے۔
- بزنس کے متعلق خیالات فروخت کرنے کے لیے۔
- اپنے باپ' بھائی یا باس (Boss) سے گفت وشنید کرنا۔
- اپنے ہاتھ سے اشیاء بنایا۔
- اپنے مقصد حیات کے لیے کوشش کرنا۔
- نئی ملازمت کے لیے کوشش کرنا۔
- نئی کتاب شروع کرنا۔
- موسیقی ترتیب دینا۔
- نئے دوست بنانا۔
- سفر پر روانہ ہونا
- مقابلے میں شریک ہونا۔
- موسم کی مطابقت سے پودے لگانا۔
- کسی ڈرامے میں اداکاری کرنا۔
- تمام تخلیقی اور فنکارانہ کام کرنا۔
- نئی مشینری نصب کرنا۔
- کلب میں منصب کے لیے لڑنا

## 2 نمبر کا منفرد ذاتی دن:

جبکہ "1" عدد انفرادیت کی علامت ہے۔ "2" عدد ٹیم ورک کی علامت ہے۔ عدد 2 کے چکر کے مزاج' کردار اور شخصیت کا بنیادی عنصر تعاون ہے۔ یہ دوسروں سے مہربانی حاصل کرنے کا وقت ہے۔ اور آپ بھی دوسروں پر مہربانی پر مائل ہوں گے اور اس طرح آپ جس شخص کے ساتھ مہربانی کریں گے



وہ آپ کا ممنون ہوگا۔ معاملات ست روی سے چلیں گے اور افراتفری دیکھنے میں نہیں آئے گی۔ اس دن موقع شناسی اور ڈپلومیسی وقت کی اوّلین ضرورت ہوگی۔ اور بحث مباحثہ اور جارحیت ممنوع ہوگی۔ 2 نمبر کے دور میں آپ جنس مخالف سے زیادہ بہتر تعلقات قائم کرسکیں گے بہ نسبت اپنی جنس کے آج کے دن کوئی آپ کو اپنا ہمراز بنا سکتا ہے۔ لیکن آپ اس راز دارانہ بات کو دوسروں پر فاش نہ کریں۔ ورنہ آپ کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ آج بازار بہت سی نئی چیزیں خریدنے نہ جائیں بلکہ گھر پڑی ہوئی بچی ہوئی اشیاء سے کام چلائیں۔ اپنی چھٹی حس پر اعتماد کریں۔

عدد 2 دور مندرجہ ذیل کاموں کے لیے مفید ہے:

- ماں' بہن یا خاتون رشتہ دار سے گفت شنید کرنا۔
- شادی کی پیشکش۔
- فنڈ اکٹھا کرنا۔
- موقع شناسانہ تقریر کرنا۔
- دوسروں کے ساتھ مہربانی کے ساتھ پیش آنا اور ان سے مہربانی کی درخواست کرنا۔
- کسی انسان کو گھر تعمیر کرنے پر مامور کرنا۔
- اچھے سامع کی حیثیت سے شہرت حاصل کرنا۔
- تدبر اور عقلمندی کا مظاہرہ کرنا۔

## 3 عدد کا انفرادی دن:

3 نمبر کے دور میں آپ کی تقریری صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ آج آپ کوئی رکاوٹ یا بندش نہیں محسوس کریں گے بلکہ' کامیابی اور خوشی آپ کے قدم چومے گی۔ دوسرے لوگ آج آپ کے متلاشی ہوں گے اور آپ بھی کسی گروپ کے ممبر بننا پسند کریں گے۔

یہ کلبوں' مجلسوں اور دعوتوں کے لیے سازگار وقت ہے اور آپ اپنی مصروفیات میں راہنما کا کردار ادا کرسکیں گے۔ اگر آپ سیاستدان ہیں یا اپنے کام کے سلسلے میں آپ بہت سے لوگوں سے ملتے ہیں تو یہ اس کام کے لیے بہت موزوں وقت ہے۔ اگر آپ کا مقصد حیات یہی ہے تو پھر یہ وقت اس طرح کے کاموں کے لیے بہت سعد ہے۔

پیار اور محبت کے جذبات عدد3 کے دور میں حاکیت رکھتے ہیں چنانچہ آپ اپنے پیاروں کی طرف مائل ہوں گے۔ اور علاوہ ازیں رومانٹک جذبات بھی آپ پر حاوی رہیں گے۔ اس دن آپ فنونِ لطیفہ سے بہت لطف اندوز ہوں گے۔
3 نمبر کا دور آپ کے اندر کھلنڈرا پن پیدا کرتا ہے۔ یہ آپ کو تفریح کا موقع فراہم کرتا ہے لیکن ہر کام اعتدال میں ہی اچھا لگتا ہے۔ اس بات سے بچیں کہ آپ کھیل کود میں اپنا وقت' پیسہ اور صلاحیتیں بیکار ضائع نہ کردیں۔ ایسا کوئی کام نہ کریں جس کا نقصان آپ برداشت نہ کرسکیں۔

**3 نمبر کا دن مندرجہ ذیل امور کے لیے سعد ہے:**

- نیا بنک اکاؤنٹ کھلوانا۔
- خصوصی عنایت کی درخواست کرنا۔
- موسمی تحائف خریدنا۔
- قانونی مسائل پر غور کرنا۔
- ایڈیٹر کو اپنی تحریر پیش کرنا۔
- حکومت کی Securities خریدنا۔
- نیا تعلیمی کورس شروع کرنا۔
- اپنی دولت اور جائیداد چیک کرنا۔
- سفارش کا خط پیش کرنا۔



**4 عدد کا انفرادی دن:**

عدد 4 کا انفرادی دن تعمیر سے متعلق ہے۔ اس دن آپ کی تشبیہ ایسے شخص سے دی جاسکتی ہے جس کو چار دیواری میں بند کر دیا گیا ہو۔ چنانچہ ایسی صورت میں آپ صرف اوپر کی طرف نشوونما پاسکتے ہیں۔ چنانچہ آپ کی تمام تر کاوش مستقبل کی منصوبہ بندی کے متعلق ہے۔ آپ مقید محسوس کرسکتے ہیں اور اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ حال کی لذات کو مستقبل کے فوائد پر قربان کر رہے ہیں۔
تمام تنظیمی امور اور تمام بڑے اداروں سے منسلک کام 4 نمبر کے دور میں کامیابی سے ہمکنار ہوسکتے ہیں۔ 4 عدد کا دن جذبات کے لحاظ سے عاری عقلی دور ہے۔ سرگرمیاں اگرچہ پیداواری ہوں گی لیکن سست رو۔
بجٹ کی منصوبہ بندی' گھر تعمیر کرنا اور بچوں کے مسائل آپ کی فوری توجہ کے قابل ہوں گے۔ چنانچہ آپ تعمیر کرنے والے 4 کی توانائی' توازن اور طاقت سے فائدہ حاصل کرسکیں گے۔

4 عدد کے دور میں آپ مندرجہ ذیل امور سرانجام دیں گے:

- کسی اہم منصوبے کی بنیاد رکھنا۔
- بچوں کے سکول کے معاملات طے کرنا۔
- طبی مدت تک زیر استعمال رہنے والے کپڑے خریدنا۔
- اپنے گھر کی مرمت کروانا۔
- لمبی مدت کے معاہدے پر دستخط کرنا۔
- اپنی صحت کے امور طے کرنا۔
- بینک کا لاکر رینٹ کرنا۔
- پارٹنرشپ کرنا۔
- زمین اور کان کنی سے متعلقہ امور میں کاروبار کرنا۔

## 5 نمبر کا انفرادی دن

5 نمبر کا دور تبدیلی ظاہر کرتا ہے۔ آج کے لیے آپ نے جو بھی منصوبہ بنایا ہے اس کے بگڑ جانے کا احتمال ہے۔ چنانچہ 5 نمبر کے دن کا استقبال کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ آپ کوئی منصوبہ نہ بنائیں۔ ایسی صورت میں جو کچھ وقوع پزیر ہوگا وہ آپ کے لیے غیر متوقع نہیں ہوگا۔

5 عدد کا دن حرکت کا دن ہے۔ سرگرمی اور تیزی آپ کو بھائے گی۔ مئی جو سال کا پانچواں مہینہ ہے رہائش کی تبدیلی کے لیے مشہور ہے۔ اکتوبر جو سال کا 10 واں ماہ ہے (یاد رہے 2x5 = 10) مئی سے بھی زیادہ حرکت کا مہینہ ہے۔ 5 نمبر کا دن بھی یہی خصوصیات رکھتا ہے۔ امکان ہے کہ اس دن آپ فرنیچر کو ادھر ادھر گھسیٹتے' ادھر ادھر بھاگتے اور اشیاء کو تبدیل کرتے ہوئے پائے جائیں گے۔

بحث مباحثہ' بات چیت اور گفت و شنید اسی دور کے لوازمات ہیں۔ یہ تفریح کے لیے ایک بہترین وقت ہے۔ آپ تھیٹر اور فلم سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ یہ دن لیکچر' تحریر' ریڈیو اور نغمہ و سرود کے جلسوں (Concerts) کے لیے بہترین ہے۔

### 5 نمبر کا انفرادی دن بہت سی باتوں کے لیے مفید ہے:

- خط لکھنا اور مواصلات کی ہر قسم۔
- ہائی کنگ یا کسی چھوٹی ٹرپ سے لطف اندوز ہونا۔
- کسی کھیل میں اداکاری کرنا۔
- بچوں کو سمجھانا۔
- نئے تعلقات پیدا کرنا۔
- ریڈیو کے ہلکے پھلکے پروگرام سننا۔
- ہمسایوں کی دعوت کی منصوبہ بندی کرنا۔



- نئے تعلیمی کورس کی منصوبہ بندی کرنا۔
- بیوٹی پارلر سے خوبصورتی کے لیے کیمیاوی عمل کروانا۔(Treatment)
- کسی عوامی کیریئر کا آغاز کرنا۔

## 6 نمبر کا انفرادی دن:

6 نمبر کے ذاتی دن میں آپ کو جائز حد تک خوشی حاصل ہوتی ہے۔ اس دن آپ کو ضرورت کے تمام لوازمات ملیں گے۔ لیکن اس سے زیادہ نہیں۔ آپ خوش و خرم محسوس کریں گے اور دوسروں کا دکھ درد بانٹنے پر تیار۔ آپ جن لوگوں سے محبت کرتے ہیں ان کا بار اور ذمہ داریاں اپنے ذمہ لینا آپ کے لیے مسرت کا باعث ہوگا۔ ہم آہنگی' موزونیت اور خوبصورتی' 6 عدد کے دور کے تحت آتی ہیں۔ گھر میں' شادی شدہ زندگی میں اور ہمسایوں کے ساتھ تعلقات میں اک سحر ہوتا ہے۔ تعلیم اور گھر سے متعلقہ تمام امور 6 نمبر کے زمرے میں آتے ہیں۔ آپ بچوں یا سکول کے معاملات طے کر سکتے ہیں۔ چاہے وہ سکول میں ہو یا عملی زندگی میں۔ 6 عدد کا دور ہمیں بتاتا ہے کہ "سب ٹھیک ہے۔"

### 6 عدد کا دور مندرجہ ذیل امور کے لیے سعد ہے:

- جاذبیت' کشش اور خوبصورتی بڑھانا۔
- محبت میں گرفتار ہونا۔
- لوگوں کے گروپ سے ملاقات کرنا۔
- ریڈیو پر گفتگو کرنا۔
- پرانے جھگڑے نمٹانا۔
- فنون لطیفہ کی کوئی بھی صنف سیکھنا۔
- فیشن کے ماہرین سے رابطہ کرنا۔
- پھولوں کی افزائش کرنا۔

- خط و کتابت کے ذریعے کورس لینا اور گھریلو تعلیم حاصل کرنا۔

## 7 عدد کا ذاتی دور

7 نمبر کے ذاتی دن میں آپ شاید تنہائی پسند کریں گے۔ 7 عدد کا دور اپنی اصلیت میں خاموش' پرسکون اور پرامن اور پر اسرار ہوگا۔ آپ شاید مراقبہ کریں گے اور اندرونی اور روحانی معاملات طے کریں گے۔

بیرونی معاملات میں آپ کا رویہ موجدانہ ہوگا۔ پرزہ جات' آلات' نظامات اور مستعدی کے متعلق آپ کے خیالات بہترین اور نفع بخش ثابت ہوں گے۔

آپ کی گھریلو مصروفیات آپ کی توجہ کی طالب ہوں گی۔ غالباً آپ کوئی ضروری معاملہ اپنی فیملی سے طے کرنا چاہتے ہوں گے' یا شاید اپنے والدین کے ساتھ اگر آپ فلسفہ یا آرٹ سے لگاؤ رکھتے ہیں تو یہ دور ان امور کا مطالعہ کرنے اور ان کے ذریعے اظہار کرنے کے لیے بہترین ہے۔

### 7 نمبر انفرادی دن کو مندرجہ ذیل مصروفیات مفید ہوں گی:

- اپنی زندگی کے متعلق خصوصی فیصلے کرنا۔
- بااثر شخصیات سے مشورہ کرنا۔
- پراپرٹی خریدنے کے بارے میں غور وفکر کرنا۔
- بچہ متبنیٰ بنانا۔
- شادی کا منصوبہ بنانا۔
- آرام مراقبہ اور نماز۔
- گھریلو معاملات کو طے کرنا۔
- سکینڈل اور چغلی سے پرہیز کرنا۔
- اپنی غذا کو چیک کرنا۔



## 8 عدد کا ذاتی دن:

8 نمبر کے دور میں آپ تمام مادی خواہشات کا اظہار کرسکتے ہیں۔ 8 عدد کا دور طاقت اور دولت کا ہے۔ اس دن آپ قیادت کر سکتے ہیں اور دوسرے آپ کی پیروی کریں گے۔ طاقت اور قوت ارادی آپ کے دور میں ہیں اور آپ کو اس بات کی فوقیت حاصل ہے کہ آپ دلیری اور توانائی محسوس کرتے ہیں۔ تمام مالی امور نمبر 8 کے تحت آتے ہیں آپ کو ان تمام معاملات کی طرف توجہ دینی چاہیے جن کا تعلق بچت' سرمایہ کاری' سٹاک' سیکیورٹیز (Securities) بانڈز مین اور انشورنس سے ہو۔

لیکن یہ بالکل مت بھولیں کہ اپنی آمدنی کا کچھ حصہ دوسروں کی مدد میں استعمال کریں۔ یاد رکھیں دوسروں کی مدد کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ اپنی مدد کرنے کے لیے دوسروں کی مدد کریں۔

### 8 نمبر کا انفرادی دن' ان امور کے لیے بہترین ہے:

- مالی امور طے کرنا۔
- اپنی چھٹی حس پر بھروسہ کرنا۔
- کسی روحانی پیشوا سے مشورہ کرنا۔
- اپنی قوت و اقتدار کو ڈپلومیسی سے استعمال کرنا۔
- کسی منصب کے لیے الیکشن لڑنا۔
- اپنے پیاروں سے ملنا۔
- روزگار کے متعلقہ معاملات طے کرنا۔
- خیراتی اداروں سے معاملات طے کرنا۔

## 9 نمبر کا انفرادی دن:

تمام پچھلے کام بھگتا لیں تا کہ کل نئے سرے سے آغاز کرسکیں۔

آج عالمی محبت و بھائی چارے کو فروغ دینے کے لیے اچھا دن ہے۔

جھگڑوں کو رفع دفع کریں اور تمام غلط فہمیاں دور کریں۔ آج کا دن کسی لمبی مسافت کے لیے روانہ ہونے کے لیے بہترین ہے۔ 9 کا دور مخفی علوم (دست شناسی، علم نجوم وغیرہ) سیکھنے کے لیے موافق ہے۔ یہ محبت کا دن ہے۔ دوستوں اور ہر قسم کے لوگوں سے رابطہ کریں۔ نیکی کا کام کریں۔ اجر میں کئی گنا اضافہ ہوگا۔

عدد 9 کا دن مندرجہ ذیل امور کے لیے مفید ہے:

- لمبی مسافت کے لیے۔
- اپنی غلطیوں کے تدارک کے لیے دوسروں کی مدد حاصل کرنا۔
- تمام خفیہ اور راز دارانہ امور کے لیے۔
- مقابلے کی کامیابی کے لیے۔
- مخفی علوم (دست شناسی، علم نجوم وغیرہ) کے مطالعہ کے لیے۔
- اچھے کاموں سے شہرت حاصل کرنا۔
- میوزک سننا۔
- تخلیقی کام کرنا۔
- ضرورت مندوں کے لیے کام کرنا۔





باب 18

# آپ کا انفرادی مہینہ اور چوٹیاں (Pinnacles)

جوں جوں سال گزرتا ہے ایک ماہ کے بعد دوسرا ماہ آتا ہے اور اپنے ساتھ تبدیلیاں لاتا ہے۔ آپ کی زندگی کا وسیع تر رخ اور بہاؤ ذاتی سال سے معلوم ہوتا ہے۔ جس کا ذکر آگے آئے گا۔ فوری روزمرہ اثرات کے لیے ہمیں ذاتی دن کی ضرورت پڑتی ہے اور درمیانی مدت کے معاملات کے لیے ذاتی مہینے کے نمبر کی ضرورت پڑتی ہے۔

اپنا انفرادی مہینہ معلوم کرنے کا طریقہ مثلاً: ایک شخص اکبر کی تاریخ پیدائش 8.3.1957 ہے۔ اگر ہمیں فروری 1999ء کے مہینے کے اثرات معلوم کرنا ہوں:

اکبر کی پیدائش کا دن 8
اکبر کی پیدائش کا ماہ 3
جس سن کے متعلق معلوم کرنا ہے 1999ء
جس ماہ کے متعلق معلوم کرنا ہے 2 (فروری)
2012

ان سب کا میزان 2012 بنتا ہے اور اس کا مفرد 5 بنتا ہے۔ چنانچہ

فروری 1999ء اکبر کے لیے 5 نمبر کے اثرات رکھتا ہے۔

## 1 عدد کا انفرادی ماہانہ دور:

یہ ایک بہترین عدد ہے جو ایک نئے دور کے آغاز کی نشاندہی کرتا ہے۔ قیادت اور خود مختاری نمایاں ہے۔ پچھلے مہینوں میں آپ کو اپنی من مانی کرنے میں جو مشکلات درپیش تھیں اب آپ ان سے آزاد ہیں۔ قیادت اور طاقت کی وجہ سے آپ کو کامیابی اور فتح حاصل ہوگی۔ نئے کاروباری منصوبے' نئے تعلقات اور نئے خیالات پنپنا شروع ہوں گے۔ خرید و فروخت' تشہیر اور تخلیقی کام پر منافع کے لیے توجہ دیں۔ نئی دوستیاں بنائیں جو آپ کے لیے مسرت کا باعث ہوں گی۔ سوشل میدان میں کامیابی آپ کے لیے خوشی اور مقبولیت کا باعث ہوگی۔ نئی قوت آپ کی شخصیت کو تازہ ولولہ دے گی۔ کیونکہ نمبر 1 تمام نئی چیزوں کی علامت ہے۔

## 2 عدد کا انفرادی ماہانہ دور

اب وقت کا تقاضہ یہ ہے کہ آپ کوئی نیا پراجیکٹ شروع کرنے کی بجائے دوسروں کے ساتھ اپنی پوری توانائی کے ساتھ تعاون کریں۔ آپ کو رسمی تعلیم کے ذریعے یا تجربے کے سکول میں بہت سے قیمتی سبق سیکھنا چاہیں۔ ایک دوستی رومانس میں بدل سکتی ہے یا سود مند اشتراک میں۔ آپ کا کردار ایک میچ میکر (Match Maker) کا ہوگا اور وہ جو جھگڑنے والوں کے درمیان صلح کراتا ہے۔ اپنے مزاج کو قابو میں رکھیں۔ اور کسی بھی صورت میں اپنے جذبات کو کنٹرول سے باہر نہ جانے دیں۔ آپ کی روٹین میں کچھ ثانوی نوعیت کی تبدیلیاں ہوسکتی ہیں۔ لیکن یہ دوسروں کی تجویز کے مطابق ہوں گی۔ اس ماہ آپ کو محسوس ہوگا کہ شاید آپ ہچکچا رہے ہیں یا یہ کہ آپ کسی بنیادی معاملے میں کوئی فیصلہ نہیں کر پا رہے ہیں۔ اگر ایسا ہے تو اپنا فیصلہ اگلے ماہانہ دور کے لیے ملتوی کر دیں۔



## 3 عدد کا ماہانہ انفرادی دور:

اس ماہ آپ کی کوششیں بارآور اور ثابت ہوں گی۔ سوشل مقبولیت آپ کی مسرت کا باعث ہوگی اور درحقیقت آپ ضرورت سے زیادہ وقت دعوتوں پر ضائع کر دیں گے۔ محتاط رہیں اور اپنا پیسہ فضول ضائع نہ کریں کیونکہ حالات سے آپ کو اس بات کی ترغیب ہوگی۔ ایک گروپ کے پرجوش لیڈر کی حیثیت سے آپ اپنی عزت وقار میں اضافہ محسوس کریں گے۔ اس ماہ آپ فنون لطیفہ خصوصاً ادب میں زیادہ لطف محسوس کریں گے۔ آپ کی تقریری صلاحیتیں عروج پر ہوں گی چنانچہ ایک مقرر کی حیثیت سے اپنے آپ کو عمدہ طریقے سے پیش کریں۔ آپ کے ماحول میں رجائیت کا عنصر ہوگا اور ان سے لطف اندوز ہوں اور ترقی کریں۔

## 4 عدد کا انفرادی ماہانہ دور:

یہ کام کرنے اور نمایاں کامیابی حاصل کرنے کا دور ہے (Achievement) اس ماہ آپ اپنے آپ کو پابند محسوس کریں گے اور لطف اندوزی کا بھی کم کم موقع ملے گا۔ لیکن مہینے کے اخیر میں آپ اس قابل ہوں گے کہ پیچھے مڑ کر ایک ایسے دور کا نظارہ کرسکیں جس میں آپ نے اپنی جدوجہد اور محنت کے بل بوتے پر واقعی کچھ حاصل کیا۔ آپ کا نقطہ نظر کچھ ایسا ہونا چاہیے کہ آپ موجودہ تفریح اور دولت میں آئندہ زیادہ لطف اندوز ہونے کے لیے بچت کر رہے ہیں۔ دوسرے الفاظ میں یہ وقت ذخیرہ کرنے اور تعمیر کرنے کا ہے۔ یہ وقت ہے کہ اب آپ ان منصوبوں کی بنیادیں رکھیں جن کو آپ نے ذہن میں کاشت کرنے کے لیے رکھ چھوڑا تھا۔ ان خیالات کو منظر عام پر لائیں جس کی آپ پرورش کر رہے تھے۔ ان خیالات کا اظہار کریں یا ان کو مستقبل میں عملی جامہ پہنانے کے لیے باقاعدہ جدوجہد کا منصوبہ (Campaign) بنائیں۔

### 5 عدد کا انفرادی ماہانہ دور:

یہ مہینہ تبدیلی اور تطابق کا ہے گو کہ دونوں عارضی نوعیت کی ہوں گی۔ اگرچہ یہ تبدیلی اور تطابق عارضی نوعیت کی ہوگی اس کے باوجود آپ کو بہت حرکت دیکھنے کے لیے تیار رہنا چاہیے اور اپنے ذہن کو اس کے لیے تیار رکھنا چاہیے۔ گھریلو محاذ پر بھی کچھ تبدیلی ہوسکتی ہے یا گھر میں رہائش پذیر لوگوں میں کچھ رد و بدل ہوسکتا ہے۔ آپ کی ملازمت کے معاملات ترقی کرسکتے ہیں۔ بشرطیکہ آپ اس کے لیے جستجو کریں۔ یہ کام ذہانت کو بروئے کار لاکر سرانجام دیا جاسکتا ہے۔ خصوصاً آپ اپنے باس سے' سپروائزر یا اپنے ماتحت لوگوں کے ساتھ الفاظ کے چناؤ میں عقلمندی کے ساتھ' خوبصورت اظہار کا یہ موقع اپنی لاپرواہی سے ضائع نہ کریں۔ اپنے اندر کے مقرر کو عیاں کریں۔ اپنی اشیاء کی تشہیر کریں اور پبلسٹی کا فائدہ اٹھائیں۔ تبدیلی سے بھرپور اس ماہ کا کھلے بازوؤں سے استقبال کریں۔

### 6 عدد کا انفرادی ماہانہ دور:

یہ ایک ایسا مہینہ ہے جبکہ آپ کو ذریعہ آمدنی کے متعلق فکرمند نہیں ہونا پڑے گا۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ آپ کو آمدنی میں دوسروں کو شریک کرنا پڑے گا۔ اپنے ماحول کی خوبصورتی میں اضافہ کریں کیونکہ یہ دور سجاوٹ اور زیبائش کے فن کے لیے سعد ہے۔ آپ کو اپنے کام اور ذمہ داریوں سے متعلق حقیقت پسندانہ اور بالغ نظری پر مبنی رویہ اپنانا پڑے گا۔ اس ماہ آپ کی گھریلو اور دوستوں سے متعلق ذمہ داریوں میں اضافہ رہے گا۔ یہ ماہ آرٹ مثلاً موسیقی' مصوری' فن تعمیر وغیرہ سیکھنے اور ان میں دلچسپی لینے کے لیے موزوں ہے۔

### 7 عدد کا انفرادی ماہانہ دور:

اس ماہ زندگی کی عارضی اور بچگانہ تفریحات کی نسبت زندگی کے سنجیدہ



پہلو آپ کے لیے زیادہ کشش کا باعث ہوں گے۔ یہ مہینہ مادی نہیں بلکہ روحانی ہے۔ اس لیے اس ماہ کاروباری اور مالی معاملات میں رکاوٹ اور دیر ہوسکتی ہے۔ یہ مہینہ تفریح اور لطف اندوزی کے لیے موزوں نہیں ہے۔ اس ماہ آپ کو اپنا' اپنے دوستوں کا اور اپنے ماحول کا بڑی سچائی کے ساتھ غیر جذباتی انداز سے مطالعہ کرنے کا موقع ملے گا۔ اور یہ بڑا نادر موقعہ ہوگا جس کے لیے آپ کو شکر گذار ہونا چاہیے۔ اس ماہ آپ کو روحانی امور سے گہرا شغف ہوسکتا ہے اور آپ کو قدرت کے اسرار و رموز جاننے میں خاطر خواہ کامیابی ہوسکتی ہے۔ یہ مہینہ چونکہ روحانی مہینہ ہے چنانچہ ہوسکتا ہے۔ کہ آپ کچھ جسمانی کمزوری محسوس کریں۔ صحت کا خیال رکھیں۔

### 8 عدد کا انفرادی ماہانہ دور:

اس ماہ آپ کو حاکمیت اور توانائی حاصل رہے گی۔ اس ماہ آپ جن امور سے واسطہ رہیں گے ان کے رخ آپ خود متعین کریں گے۔ یہ آپ کا طاقتور مہینہ ہے اور تمام کاروباری سودے اسی طرز اور نہج پر ہوں گے جس کی تشکیل آپ کریں گے۔ چاہے آپ بہت بڑے تاجر ہوں یا ایک گھریلو خاتون جو روزمرہ کی شاپنگ کرتی ہے۔ اس ماہ ایک حاکم کا کردار ادا کیجئے کیونکہ موجودہ اثرات اسی کے موافق ہیں۔

اس ماہ حصول مقصد کو اپنا نصب العین بنالیں۔ اب وہ وقت آگیا ہے کہ آپ دنیا کو اور اپنے آپ کو دکھا دیں کہ آپ کے اندر اتنی قوت ارادی موجود ہے کہ آپ اپنی تمام تر صلاحیتوں کو بروئے کار لاسکتے ہیں۔ لیکن اس طاقتور مہینے میں ان کم نصیبوں کو نہ بھولیں جو نادار ہیں۔ اس ترقی اور کامیابی کے مہینے میں ان کو شامل کرکے ان کی دعائیں لیں۔

### عدد 9 کا انفرادی ماہانہ دور:

یہ مہینہ ایک دور کے خاتمے کا مظہر ہے۔ چنانچہ یہ وقت ان عادات'

خیالات اور مصروفیات کو چھوڑنے کا ہے جو آپ کی ترقی میں رکاوٹ بن رہے ہیں۔ اس ماہ آپ کو کئی غیر مرئی تجربات سے واسطہ پڑسکتا ہے اور آپ کی قوت مکاشفہ غیر معمولی طور پر تیز ہوسکتی ہے۔ آپ کو سچے خواب آسکتے ہیں اور آنے والے واقعات کا قبل از وقت علم ہوسکتا ہے۔ چنانچہ اس ماہ اپنے مسائل کا حل باہر نہ ڈھونڈیں بلکہ آپ کے فوری مسائل کا حل آپ کو اندر ہی سے مل سکتا ہے۔

اس ماہ دور دراز رہنے والے عزیزوں اور دوستوں کے ساتھ رابطہ رکھیں کیونکہ یہ غیر متوقع مواقع کا باعث بن سکتا ہے۔ یہ ماہ مخفی علوم (مثلاً دست شناسی، علم الاعداد اور علم نجوم وغیرہ) کو سیکھنے کے لیے موزوں ہے۔ اس مدت کو ہر غیر ضروری چیز سے گلو خلاصی حاصل کرنے اور آئندہ ماہ سے نیا آغاز کرنے کا زمانہ تصور کریں۔ اس ماہ آپ اپنے حقوق کے تحفظ کے لیے زیادہ جارحانہ رویہ اپنائیں گے اور اپنے حقوق کی خاطر زیادہ سخت جنگ لڑیں گے۔

## چوٹیاں (Pinnacles) ان کو کیسے معلوم کیا جائے:

آپ کی زندگی کی چوٹیاں سنگ میل کی حیثیت رکھتی ہیں۔ چوٹیاں پیش گوئی کرتی ہیں کہ ہمارا کس قسم کے تجربات سے واسطہ پڑے گا اور ہمارے مستقبل میں پیش آنے والے واقعات اور تبدیلیوں سے بھی آگاہ کرتی ہیں۔

زندگی ہمیں چوٹیوں کے نمبر کی طرف دھکیلتی ہے چاہے ہم اس کی طرف جانا چاہیں یا نا چاہیں۔ ہم چوٹیوں کے تجربات سے نہیں بچ سکتے اور ان کی پیشگوئی درست ہوتی ہے۔ چنانچہ دانشمندی کا تقاضہ ہے کہ ہمیں آئندہ آنے والی چوٹیوں (Pinnacles) کے لیے تیار رہنا چاہیے۔ ہمیں اچانک تبدیلیوں اور حالات سے آگاہ اور ان کے لیے تیار رہنا چاہیے۔ یہ تبدیلیاں 4 چوٹیوں کے ذریعے ظاہر کی گئی ہیں۔ چنانچہ اس طرح آپ زندگی میں پیش آنے والی اچانک تبدیلیوں کو سمجھ سکیں گے۔ زندگی کے اتار چڑھاؤ پہاڑوں اور وادیوں کی طرح ہیں۔ چوٹیوں کے



علم سے آپ دولت مندی اور غربت اور لوگوں اور اشیاء کی طرف اپنے موڈ کی تبدیلیوں کو جانچ سکیں گے۔ ہم ان تباہ کن حالات اور تبدیلیوں سے بچ سکتے ہیں اگر ہم ان کے لیے پہلے سے تیار رہیں اور ان کی پیش بندی کرلیں۔

پہلی چوٹی جوانی سے متعلق ہے۔ یہ اور آخری یعنی چوتھی چوٹی طوالت کے لحاظ سے سب سے بڑی ہیں۔ دوسری اور تیسری چوٹیاں یعنی منجھلی چوٹیاں معیار کے لحاظ سے چھوٹی چھوٹی ہیں اور ان میں سے ہر ایک 9 سال پر محیط ہے۔ آخری یعنی چوتھی چوٹی زندگی کی بقیہ میعاد کے متعلق ہے۔

چوٹیوں کے نمبر حاصل کرنے کے لیے مندرجہ ذیل اصول کو مدنظر رکھیں:

1- پہلی چوٹی پیدائش کے دن اور مہینے کو جمع کریں۔
2- دوسری چوٹی کا نمبر حاصل کرنے کے لیے پیدائش کی تاریخ اور سال کو جمع کریں۔
3- تیسری چوٹی (Pinnacle) حاصل کرنے کے لیے پہلے اور دوسرے Pinnacles (چوٹیوں) کے اعداد کو جمع کریں۔
4- چوتھی چوٹی کو حاصل کرنے کے لیے مہینے کے عدد اور سال کے عدد کو جمع کریں۔

مندرجہ بالا کو سمجھانے کے لیے ہم ایک شخص عبداللہ کی زندگی سے مثال لیں گے۔ عبداللہ کی تاریخ پیدائش 15.9.1933 ہے۔

چنانچہ سن پیدائش، تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش کو جمع کرنے سے 4 کا عدد حاصل ہوتا ہو جو عبداللہ کا لائف پاتھ بھی ہے۔ چنانچہ اب 36 میں سے 4 کو منفی کریں تو 32 حاصل ہوتا ہے۔ جو پہلی چوٹی یعنی Pinnacle کی میعاد ہے۔ دوسری چوٹی 33 برس کی عمر سے شروع ہو کر 42 برس کی عمر تک محیط ہے۔ تیسری Pinnacle یا چوٹی 43 برس سے لے کر 52 برس کی عمر تک محیط۔ اور چوتھی چوٹی

53 برس کی عمر سے لے کر زندگی کے اخیر تک محیط ہے۔




عبداللہ کی پہلی چوٹی 6 ہے (جو تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش کو جمع کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔) عبداللہ کی دوسری چوٹی کا عدد 4 ہے اور اس کی میعاد 33 برس سے لے کر 42 برس ہے۔ تیسری چوٹی کا عدد 1 ہے جو پہلی چوٹی کے عدد اور دوسری چوٹی کے عدد کو جمع کرنے سے حاصل ہوا۔ چوتھی چوٹی کا عدد 4 ہے۔ جو ماہ پیدائش اور سن پیدائش کو جمع کرنے سے حاصل ہوا ہے اور اس کی میعاد 53 برس تا حیات ہے۔

یہ بات ہمیشہ یاد رکھیے کہ عدد کبھی بھی اپنا مطلب تبدیل نہیں کرتے۔ لیکن ان کی ترتیب اور رخ سے اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ جب Pinnacle سے ہمیں کوئی عدد حاصل ہوتا ہے تو وہ ہمیں اس شخص کے کردار کے بارے میں کچھ نہیں بتاتا۔ جیسا کہ نام کا نمبر ہمیں کردار اور شخصیت کے بارے میں بتاتا ہے۔

## چوٹیوں یعنی Pinnacles کا مطلب

### I

خود مختاری حاصل کرنے کا موقع، انفرادیت پیدا کرنا، اور معاملات کی



سربراہی حاصل کرنا۔ یہ اکثر فرد کو مجبور کرتا ہے کہ وہ اپنے پاؤں پر کھڑا ہو اور اپنی کوششوں پر انحصار کرے۔

### II

ایک ایسا وقت جب جلد بازی سے نقصان ہوسکتا ہے۔ تعاون اور ڈپلومیسی کی شدت سے ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ اکثر اپنی دلی خواہشوں اور آرزوؤں میں دوسروں کی خاطر لچک پیدا کرنا پڑتی ہے۔ دوسروں کے ساتھ مل کر زیادہ کام نمٹایا جاسکتا ہے۔ بہ نسبت تنہا کام کرنے کے۔

### III

سفر اور تفریح کا ایک پُرمسرت اور سوشل دور، فنکارانہ خود اظہاری کا ایک اچھا وقت۔ یہ وقت اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو وجدان اور خیالات کے ذریعے ترقی دینے کے لیے بھی موزوں ہے۔ یہ خوشگوار دوستیوں اور دوستوں سے مدد طلب کرنے کے لیے موافق وقت ہے۔ پیسے اور توانائی کو ضائع کرنے کے رجحان کو کنٹرول کریں اور لاپرواہ اور آرام طلب مت بنیں۔

### IV

کام اور سست رفتاری سے تعمیر کا وقت۔ صبر، ارتکاز توجہ اور محنت مضبوط بنیادیں بنانے کے لیے ضروری ہیں۔ ایک انتہائی عملی وقت جو آسان نہیں ہے کیونکہ مسلسل محنت اور خدمت اس کے تقاضے ہیں۔ بچت اور مال جمع کرنے کے لیے ایک اچھا وقت۔

### V

یہ وقت ہے تبدیلیوں کا، سفر کا، دنیاوی تجربات کا، نئے تعلقات کا، غیر یقینیت کا اور اکثر غیر ملکی معاملات کا۔ ترقی پسند بننا سیکھنا چاہیے اور پرانے سے چھٹکارا پانا چاہیے۔ اس دور میں ٹھہراؤ مفقود ہے لیکن پبلسٹی اور آزادی خوب مہیا کرتا ہے۔

### VI

بہت سے کام، معروفیات اور ذمہ داریوں کا وقت۔ یہ وقت شادی کرنے اور گھر بنانے کے گرد گھومتا ہے۔ اپنے اندر محبت اور دوسرے کی خدمت کا جذبہ پیدا کرنا چاہیے۔ بچوں، عزیزوں، جانوروں اور پراپرٹی کی ذمہ داری یا حفاظت سونپی جاسکتی ہے۔

### VII

یہ ایک نسبتاً مشکل وقت ہے اگر لائف پاتھ عدد اور یہ چوٹی کا عدد ایک نہ ہوں۔ یہ اندرون بینی کا وقت ہے، روحانی اور ذہنی ترقی کا مگر مادی مفاد کا نہیں۔ تعلیمی معروفیات اور سائنسی جستجو کے لیے اچھا وقت ہے۔ یہ وقت اپنے کام میں تخصیص طلب کرتا ہے۔ صحت کے لیے مشکل وقت ہوسکتا ہے۔ طبیعت کا سکون، صبر اور خود تشخیصی پیدا کریں۔ اکثر ذاتی نقصانات کا وقت ہوتا ہے۔

### VIII

ایک کامیاب مالی پیریڈ۔ اچھی بصیرت سے شہرت اور رتبہ حاصل کرنے کا موقعہ۔ مال و دولت اکٹھا کرنے کے بہت سے مواقع، خوش قسمتی سے نہیں بلکہ کام اور کوشش سے۔ اور ماضی میں حاصل کیے گئے تجربے کو استعمال کر کے۔

### IX

ایک مواقع کا پیریڈ اور لیکن مایوس کن وقت ذاتی معاملات میں جیسے محبت، دولت اور دوستیاں کیونکہ یہ تکمیل کا وقت ظاہر کرتا ہے۔ پھل اس وقت ملتا ہے جب انسان نے بے تعصبانہ محبت، ایثار، ہمدردی اور عالمی خدمت کا سبق سیکھ لیا ہو، نہ کہ خود سے محبت اور دلچسپی کا۔ ذاتی خواہشات سے دکھ حاصل ہوگا۔ دوسروں کے لیے بے غرضی سے زندہ رہنے کا سبق سیکھنا ہوگا۔





باب 19

# آپ کا انفرادی سال

کسی بھی شخص کے انفرادی سال کے عدد کا شمار کرنا بہت آسان ہے مختصراً آپ اس شخص کی تاریخ اور ماہِ پیدائش کو جمع کریں اس معاملے میں سن پیدائش کی کوئی ضرورت نہیں)۔ اور موجودہ کیلنڈر سال بھی جمع کریں اور اس کے بعد حاصل ہونے والی رقم کو جمع کرنے کے بعد واحد ہندسہ حاصل کریں۔

نوٹ: مشرف صاحب کی تاریخ پیدائش 11.8.1943 ہے کے لیے 2002ء کے احوال و اثرات کا جائزہ لینا ہے تو:

| | |
|---|---|
| تاریخ پیدائش | 11 |
| ماہ پیدائش | 8 |
| مطلوبہ سال | 2002ء |
| | 5 = 2021 |

چنانچہ چیف ایگزیکٹو جنرل پرویز مشرف کے لیے کیلنڈر سال 2002ء پر 5 عدد کے اثرات غالب ہوں گے۔ (اور چونکہ ان کا برج اسد ہے۔ لہٰذا ان کو 2002ء میں حکومتی معاملات کی انجام دہی میں محتاط رہنا ہوگا)۔

اسی طریقہ سے ہر شخص کا انفرادی سال شمار کیا جاسکتا ہے۔ آپ بھی اپنا شخصی سال اس آسان کلیے کو استعمال کر کے شمار کر سکتے ہیں۔ جب آپ اس عدد کی گنتی کر چکیں تو نیچے دیئے گئے پیروں میں اس مخصوص عدد کی تفصیلات پڑھیں۔

## نمبر 1 سال کی تشریح:

یہ دور آپ کو نئی شروعات پر آمادہ پاتا ہے۔ آپ کو اپنی رائے پر اصرار کرنے کے قابل ہونا چاہیے۔ ہراول دستے والا رول ادا کیجئے اور اپنی لیڈر شپ کا مظاہرہ کیجئے۔

منصوبے بنائیے اور ان پر عمل کیجئے۔ نئی کاروباری تجاویز پر پوری سنجیدگی سے غور کیجئے۔ کیونکہ اس بات کے امکانات ہیں کہ آپ ایک ایسی تبدیلی کریں گے جو آخر کار آپ کے لیے منافع بخش ثابت ہوگی۔

کاروباری سلسلے میں اپنے ملنے والے تمام ساتھیوں کو خوش آمدید کہیں کیونکہ یہ پائیدار دوست بن جائیں گے۔

آپ کا ذہنی زاویہ نظر تمام برس بہت اہمیت کا حامل ہوگا۔ تبدیلی اور ہر نئی چیز کو خوش آمدید کہیں۔ نئے 9 سالہ دور کو گرمجوشی اور کھلے دماغ سے خوش آمدید کہیں۔ آپ کی تخلیقی اور موجدانہ قوتیں عروج پر ہیں۔ چنانچہ آپ کو نتائج حاصل کرنے پر توجہ مرکوز رکھنا چاہیے۔ مطالعہ' لکھنا' سوداگری' مشینی فنون' تخلیقی فنون کے ذریعے آپ کو عزت و آبرو اور منافع حاصل ہونا چاہیے۔ آپ اس سال ''بانی'' بن سکتے ہیں۔ اپنے من پسند مقصد حیات کو ترقی دیں۔ کیونکہ آفاقی طاقتیں آپ کے حق میں کام کر رہی ہیں۔ اس برس کچھ وقت سفر میں گزر سکتا ہے۔ آپ کو دلچسپ اور ہیجان آور تجربات ہو سکتے ہیں۔

## نمبر 2 انفرادی سال کی تشریح:

آپ کی مقناطیسیت نئے دوستوں کو آپ کی طرف مائل کرے گی ایک



اثر پذیر اور تعاون سے بھرپور رویہ آپ کے لیے جارحانہ رویے سے زیادہ بہتر ہے۔ بے صبرے مت ہوں۔ آپ کی تکمیل کے لیے ہدایت ہے کہ انتظار کریں اور واقعات کا رخ دیکھیں۔

دو نمبر دور شراکتوں کے ارتقاء اور پنپنے کا دور ہے۔ مل کر کام کرنے والے (Collaborator) زندگی کے ساتھی اور بزنس کے رفیق کار کے لیے چوکس رہیں اور اتحاد قائم کر کے آپ اپنے مقصد حیات کو ترقی دے سکیں گے۔ تاہم آپ کو اپنے فیصلے کی صلاحیت اور قوت امتیاز سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ دھوکہ دہی کے عناصر کارفرما ہیں اور آپ فریب کھا سکتے ہیں۔

آپ اپنے آپ کو تفصیل کے بوجھ تلے دبا ہوا محسوس کر سکتے ہیں۔ عقل مندی یہ ہوگی کہ آپ چھوٹے امور کو طے کریں اور بڑے اور نئے منصوبوں کی شروعات کرنے سے احتراز کریں۔ زیادہ سے زیادہ معلومات علم اور مہارت حاصل کریں کیونکہ یہ خود اصلاحی کے لیے زرخیز وقت ہے۔

اہم جذباتی معاملات میں مبالغہ آرائی کا امکان ہے۔ آپ کو بوڑھے لوگوں یا والدین کے ساتھ تعلقات میں توازن میں دشواری پیش آسکتی ہے۔ بشرطیکہ آپ اپنی بیرونی وضع قطع کو مکمل طور پر پرسکون نہیں رکھتے۔ آپ کے سامنے ایک چیلنج بھی ہے اور موقع بھی کہ آپ اپنی موقع شناسی اور ڈپلومیسی کو ترقی دیں۔

یہ تعمیر کے لیے ایک اچھا دور ہے۔ آپ ایک نیا گھر بنا سکتے ہیں یا اپنی روح کے لیے عالی شان بنگلہ۔

## نمبر 3 انفرادی سال کی تشریح:

عدد 3 علامت ہے۔ تکمیل آرزو اور کامیابی کے دور کی۔ لیکن آپ کو اس سال کو صرف کلی نہیں سمجھ لینا چاہیے۔ کیونکہ عدد 3 کے منفی پہلو کی وجہ سے آپ اپنی پیداوار بکھیر کے ضائع کر سکتے ہیں۔ چاہے وہ دولت ہو' صلاحیت ہو (Talent) یا

تعلقات۔

سماجی کامیابی آپ کی ہوگی۔ سیارہ مشتری اور 3 عدد کے تحریک پیدا کرنے والی شعاعوں کے زیر اثر آپ کی مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ جبکہ آپ کی شخصیت وسعت پذیر ہوگی۔ آپ کے دوست نہ صرف اچھے وقتوں کی یاد میں آپ کے گرد اکٹھے ہو جائیں گے۔ بلکہ آپ کی مدد کریں گے۔ مشورے کے ذریعے' مالی لحاظ سے اور اخلاقی سہارے سے' آپ کی طاقت خود اظہاری کی شکل اختیار کرے گی۔ چنانچہ آپ کو محتاط رہنا چاہیے۔ جو کچھ آپ کہتے ہیں اور لکھتے ہیں' اور جن دستاویزات یا معاہدوں پر آپ نے دستخط کرنے ہوں ان کو غور سے دیکھنا چاہیے اپنی گفتگو اور لکھے ہوئے الفاظ میں جدت پسند (Originalty) پیدا کر کے اس طاقت کو تخلیقی کام میں لایئے اور ان سے حقیقی منافع حاصل کیجئے۔ آپ جو کچھ بھی الفاظ میں ڈھالتے ہیں اس کو فروخت کر سکتے ہیں۔ چاہے آپ کی مصنوع کہانی' ڈرامہ' ڈرامے یا فلم کا مسودہ ہو یا کوئی تصور یا تجویز۔

یہ آپ کے لیے فروخت کا دور ہے۔ آپ کو ہوشیاری سے اپنی مصنوعات فروخت کر کے اور اپنے منصوبوں کی اثر آفرینی سے منافع کمانا چاہیے۔ اپنی ان تمام اشیاء کو فروخت کر دیں جن کی اب آپ کو ضرورت نہیں یا جن کو آپ نظر انداز کرتے تھے کیونکہ آپ سمجھتے تھے کہ ان کی کوئی قیمت نہیں۔ اب مارکیٹ تلاش کیجئے۔

یہ دور آپ کے لطف اندوز ہونے اور کامیابی کے لیے مختص کیا گیا ہے۔ اس سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کیجئے۔

## نمبر 4 انفرادی سال کی توضیح:

آپ کو 4 نمبر دور میں کام کرنے کی طاقت اور توانائی حاصل ہوگی کیونکہ 4 نمبر کی ارتعاشی طاقت تعمیری قوت ہے۔ 4 نمبر کی تشبیہ ایسے ہے جیسے آپ چوکور



کے اندر کھڑے ہیں۔ قدرتی طور پر اس طرح پابند ہو جاتے ہیں جہاں تک پھیلاؤ کا تعلق ہے۔ لیکن یہ آپ کو اوپر کی طرف پھیلاؤ سے نہیں روکتا۔

آپ کے مادی معاملات ترقی کریں گے۔ اور آپ اپنے تعلقات' کارناموں اور بچت کے ذریعے آنے والے سالوں میں سالہاسال کے لیے تحفظ فراہم کرنے کے لیے مضبوط بنیادیں قائم کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔

رومانوی اور جذباتی معاملات حال میں تہ آب رہیں گے۔ لیکن پائیدار دوستیوں کو استوار کرنے کے لیے یہ واقعی ایک اچھا دور ہے۔ نیز خاندانی تعلقات میں توازن پیدا کرنے کے لیے منگنی اور شادی کرانے کے لیے یہ ایک موافق وقت ہے۔ لوگوں کے ساتھ آپ کے تعلقات کا سنجیدہ پہلو اجاگر رہے گا۔ جبکہ شوخ اور ہلکا پہلو نسبتاً غیر اہم رہے گا۔

اپنی توانائی کو شکایت کرنے' ایسی سرگرمیوں پر جن سے کوئی مثبت نتیجہ نہیں نکلتا اور 4 نمبر کے دور کی خصوصیات کو عائد ہونے میں رکاوٹ ڈالنے پر ضائع نہ کریں۔ ایک اندرونی روحانی بصیرت کی روشنی بھاری دور کو روشن کرے گی۔ 4 کے چوکور کو ذہن میں رکھیں اور یاد رکھیں کہ آپ اوپر کی طرف نشوونما پا سکتے ہیں۔

## نمبر 5 سال کی توضیح:

یہ دور تبدیلی اور حرکت کا ہے۔ 5 نمبر کی عددی حکمرانی میں اور عطارد سیارے کی حکمرانی میں اس بات کا امکان ہے کہ اس برس کے کسی حصے میں آپ تفریح یا کاروبار کے لیے سفر کریں گے۔ اغلب امکان ہے کہ یہ تعطیلات سے متعلق ہوگا جن کا آپ کچھ عرصے سے انتظار کر رہے ہیں۔ اور جواب عملی صورت میں لے رہے ہیں۔

تحریک پیدا کرنے والی ارتعاشی طاقتیں الفاظ کے استعمال کی حوصلہ افزائی کرتی ہیں۔ آپ میں خوش گفتاری کی نئی طاقت جو آپ کے سامعین کو جھلا دے

گی۔ چاہے وہ کم ہوں یا زیادہ۔ کاروبار جو آپ کے لیے مفید ہیں' لیکچر دینا' تعلیم دینا' لکھنا' ڈرامہ نگاری' ریڈیو اور تمام مواصلاتی انڈسٹریز جیسا کہ ایڈورٹائزنگ' ٹیلیفون' ٹیلیگرافی اور پوسٹل سروس۔

آپ کو عقلی مصروفیات سے زیادہ سے زیادہ لطف محسوس ہو گا۔ گو کہ آپ کے ذہن کے چیمبرز (کمروں) کی گزرگاہیں- اچانک کھول دی گئی ہیں۔ تاکہ آپ نئی معلومات علم اور سوجھ بوجھ حاصل کریں۔ مطالعہ' پڑھنا' تھیٹر' موسیقی اور ورزش آپ کے آرام کے اوقات کی مصروفیات ہوں گی۔

اپنی دوستانہ اور مدنی الطبع (Social) تحاریک کو مت روکیں۔ لوگوں کو تلاش کریں۔ گھر میں پھریں اور کاموں میں مصروف رہیں۔ آپ کے پاس اب موقع ہے۔ کہ آپ پچھلے ادوار میں کیے گئے کام کا پھل حاصل کریں۔ چنانچہ خوش رہیں۔

## نمبر6 انفرادی دور کی تشریح:

اس برس چاہے آپ گھر میں ہوں یا گھر سے باہر آپ کا ذہن گھریلو امور میں مصروف رہے گا۔ اس بات کا امکان ہے کہ آپ کو ایسی ذمہ داریاں اٹھانا پڑیں گی جو ابھی تک آپ نے نہیں اٹھائیں۔

تیار رہیں! اپنے خاندان کے افراد کے امور کے متعلق ہدایات دینے کے لیے' بجٹ کو بیلنس کرنے کے لیے' کمرہ آراستہ کرنے کا خیال رکھنے کے لیے اور گھریلو ضروریات کو پورا کرنے کے لیے۔

یہ سال دل توڑنے والا یا بوجھل نہیں ہے جیسا کہ آپ کو شروع میں محسوس ہوگا۔ کیونکہ آپ کو آفاقی مدد حاصل ہوگی۔ چنانچہ آپ اپنے اردگرد کے ماحول میں خوبصورتی اور ہم آہنگی پیدا کرنے کے قابل ہو جائیں گے۔

آپ کی ملازمت کے امکانات اس دور میں بہترین ہیں۔ 6 عدد کی



مہربان اور حفاظتی قوت کی وجہ سے آپ اپنی پیشہ ورانہ اور مالی مشکلات سے آزاد رہیں گے۔ زیادہ بھاری رقوم بچانا تو شاید مشکل ہو گا۔ لیکن تمام فوری ضروریات احسن طریقے سے پورا کرنا ممکن ہوگا۔ 6 کی علامتی قوت پر یقین رکھیے جو قانون رسد کی ترجمانی کرتی ہے۔ جو ان لوگوں کے لیے روپیہ مہیا کرتا ہے جو اس کے لیے کوشش کرتے ہیں۔

تعلیمی معاملات اس دور میں ترقی کرتے ہیں۔ معلمی کو فوقیت دی جاتی ہے۔ سیکھنا' چاہے تجربے کی دنیا میں ہو' تعلیمی یا پیشہ ورانہ ادارے میں ہو یا خط و کتابت کے کورس سے آپ کے مقصد حیات کو تقویت دیں گے عائلی معاملات سے آپ کو خوشی مہیا ہونا چاہیے۔ جو ہم آہنگی اور ترنم سے حاصل ہوتی ہے۔ 6 نمبر کے ذاتی برس میں آپ کے اردگرد کے ماحول میں عملی اور جذباتی پہلوؤں سے آرام اور تہذیب سے کامل آمیزش حاصل ہونا چاہیے۔

## نمبر7 برس کی تشریح:

"ایسا امن وسکون جو تمام عقل سے ماورا ہے" 7 نمبر کے چکر میں آپ کا ہوسکتا ہے۔ اگر آپ اس عددی ارتعاش کو جو آپ پر اثر انداز ہوتا ہے اس کی ضروریات کے مطابق چلیں۔ اس کو آسانی سے حاصل کرلیا جانا چاہیے۔ کیونکہ 7 عدد مزاج کے لحاظ سے ذہنی عدد ہے۔ اور اس کو آپ کے ذہنی امکانات کو تحریک دینا چاہیے۔ آپ کے معاملات طے پانے کی رفتار اغلب امکان ہے کہ سست ہوگی۔ کاروباری اور مالی معاملات میں دیر ہوگی۔ چنانچہ آپ کو ان کے متعلق فلسفیانہ طرز عمل اختیار کرنا ہوگا۔ آپ کی جسمانی طاقت میں بھی کمی آسکتی ہے اور آپ کو کسی بھی قسم کی نفس پروری کی زیادتی سے اجتناب کرنا چاہیے تاکہ آپ اس کے شدید نقصان دہ اثرات سے بچ سکیں۔ کوئی بھی چیز جو فاصلے سے تعلق رکھتی ہے اس کو نظر انداز نہ کریں۔ کیونکہ غیر متوقع اچھی تقدیر ادھر موجود ہوسکتی ہے۔ اپنے

دوستوں اور رشتہ داروں سے جو دور دراز علاقوں میں رہتے ہیں ان سے خط و کتابت کا سلسلہ جاری رکھیے۔ اگر آپ کیریئر شروع کرنے لگے ہیں تو یہ بہتر ہوگا۔ ایسا پروفیشن چنئے جس کا تعلق سفر اور مواصلات سے ہو۔ سوشل زندگی کے عارضی لطف آپ کے لیے زیادہ کشش کا باعث نہیں ہوں گے کیونکہ اب کائنات کی سچائیاں آپ کے لیے زیادہ باعث کشش ہوں گی۔ فلسفہ اور معرفت 7 نمبر کے اثرات کے تحت اہمیت اختیار کر جاتے ہیں۔

مراقبہ اور معرفت کا مطالعہ اب آپ کے لیے بھرپور کشش کا باعث بن جائیں گے۔ اور وہ آپ کے لیے تیز قوت وجدان اور روحانی بصیرت لائیں گے۔

## نمبر8 سال کی تشریح:

8 نمبر کے دور کے دوران آپ کو توانائی اور طاقت عطا کی جائے گی۔ آپ کو اس طاقت کو تخلیقی اور تعمیری طریقے سے استعمال کرنا چاہیے۔ اپنی امتیاز (Discrimination) کرنے کی صلاحیت کو استعمال کریں۔ تاکہ ایسا کر سکیں۔ کیونکہ 8 نمبر کی متحرک ارتعاشات اپنے منفی پہلو کے لحاظ سے تباہ کن ہیں۔ (Big Business) بڑے پیمانے پر بزنس پر 8 نمبر کی حکمرانی ہے اور آپ کے لیے اس سے مراد مالی اور کاروباری معاملات میں کامیابی ہے۔ تاہم جزا کا قانون تقاضا کرتا ہے کہ آپ اپنے متعلق بھی سوچیں اور ضرورت مندوں کا بھی خیال رکھیں۔ بنی نوع انسان سے محبت 8 نمبر کے تحت ہے۔ چونکہ آپ غالبًا کسی خیراتی ادارے کے ممبر نہیں ہیں' آپ کو اپنے وقت کا کچھ حصہ کسی قابل قدر رفاہ عامہ کے ادارے کے لیے مختص کرنا چاہیے۔

دنیا کے معاملات میں جگہ لیجئے اور اپنے اوپر اعتماد رکھیے۔ آپ کی تمام انتظامی صلاحیتیں اس برس مقدم ہیں۔ اور آپ کسی بھی صورتِ حال کی قیادت کر سکتے ہیں۔



اس برس آپ کو اتنی آزادی حاصل ہوگی جو آپ کو کافی عرصے کے بعد حاصل ہوئی۔ برداشت اور طاقت اس برق آفریں (Dynamo) سے نکلتے ہیں جو دراصل آپ کی شخصیت ہے۔ اپنی بصیرت اور تجربے کو بروئے کار لاکر اس طاقت کو بے قاعدہ عمل نہ کرنے دیں۔

آپ کا بہترین صلہ آپ کو اس اطمینان کی صورت میں ملے گا کہ آپ کو معلوم ہوگا کہ آپ اخلاقی اصولوں کے مطابق چل رہے ہیں۔ اور آپ نہ صرف اپنے آپ کو بہتر بنانے کی کوشش کر رہے ہیں بلکہ پوری بنی نوع انسان کو بھی۔

## نمبر9 انفرادی سال کی تشریح:

چونکہ آپ کا دور سنگل ہندسوں کی سب سے اونچی ارتعاش (Vibration) ہے۔آپ تجربات کے تنوع کی امید کر سکتے ہیں۔ عدد 9 ایک دور کے خاتمہ کی علامت ہے۔ اور یہ ایک طرز رہائش کے خاتمہ کی علامت ہے اور نئی امیدوں اور جوش و خروش سے ایک نئے دور کے آغاز کی علامت ہے۔ آپ کا نفسیاتی رویہ اس برس کے ارتعاشات کے سلسلے میں بہت ضروری ہے۔ آپ کو اس رویے کو ترقی دینا ہوگی کہ بالآخر تمام چیزیں اختتام پذیر ہوتی ہیں۔ لیکن صرف نئی کے لیے راستہ بنانے کے لیے اس برس کی ایک اہم خصوصیت یہ ہے کہ آپ کی روحانی طاقتیں اور وجدانی تاثر پذیری (Receptivity) بڑھا دی جائیں گی۔ آپ سال کے شروع ہونے کے فوری بعد محسوس کریں گے کہ آپ خود اعتمادی سے اپنے تاثرات پہ اعتماد کر سکتے ہیں۔ اسی نہج پر آپ مخفی چیزوں میں بڑھتا ہوا شوق پائیں گے۔ عدد9 مخفی علوم پر حاکم ہے۔ اور یہ ایک موافق وقت ہے جس میں آپ اپنے مطالعہ کو اس رخ پر چلا سکتے ہیں۔ اور نفسیاتی مظاہر قدرت کی تحقیق کرنا اور لامحدود کے ساتھ اپنے تعلقات کو مضبوط کرنا۔

اس اختتام سے فائدہ اٹھائیے اور پرانے طرز خیالات' فضول خرچی اور

غیر تعمیری عادات سے نجات حاصل کیجئے۔

اس برس آپ کا انداز فکر زیادہ جلد باز (Rash) اور جارحانہ ہوگا۔ جھگڑوں میں الجھنے سے اجتناب کریں۔ مختصراً یہ ایک ایسا سال ہوگا جب آپ اپنے حقوق کے لیے زیادہ سخت جنگ لڑیں گے۔

اس برس آپ کی دوستیوں میں اور بزنس میں نقصانات ہوسکتے ہیں۔

عدد 9 کے مثبت پہلوؤں سے استفادہ کرتے ہوئے تہذیب و ثقافت' علم اور ان فنون کی جو 9 نمبر کے تحت آتے ہیں قدر شناسی کیجئے۔ اب جبکہ آپ ایک طویل دور کے اختتام کو پہنچ رہے ہیں آپ ان سالوں کے انعامات کو شوق سے دیکھ سکتے ہیں۔ خوشی محبت اور غالباً سب سے عظیم بصیرت کو اس دور کا تاج کہا جاسکتا ہے۔





باب 20

# اعداد کے ساتھ بنکاری

یہ بہت ضروری ہے کہ آپ کے بنک کا ایڈریس اسی عدد کے ساتھ ارتعاش پیدا کرے جیسا کہ آپ کے گھر کا ہے۔ بیشک چونکہ بہت سے مسلمہ بنک ہر قصبے شہر اور شاپنگ سنٹر میں موجود ہیں۔ یہ کسی بھی لحاظ سے مشکل نہیں ہونا چاہیے۔ نیز بہت سے بڑے بنکوں کی ایک ہی شہر میں بہت سی برانچیں ہوتی ہیں۔

اگلا قدم اپنے لیے صحیح اکاؤنٹ نمبر کا حصول ہے۔ اس وقت جبکہ آپ درخواست دیں گے بنک کے آفیسر کو بتا دیں کہ آپ خصوصی بنک اکاؤنٹ نمبر لینا چاہتے ہیں۔ چونکہ وہ آپ کے ساتھ بزنس کرنا چاہتا ہے۔ وہ آپ سے ہر قسم کی خوش خلقی سے پیش آئے گا اور آپ کو تمام نمبرز کی لسٹ پیش کرے گا۔ جو موجود ہوں گے۔ اب آپ بائیں سے دائیں تمام اعداد کو جمع کریں۔ مندرجہ ذیل میں ایک مثال ہے۔

3155 - 6 = 20 = 2

اگر آپ ایسا نمبر حاصل کرنے میں ناکام رہتے ہیں جو آپ چاہتے ہیں۔ ایسا نمبر وہی جیسا کہ آپ کے گھر کا عدد ہے تو پھر آپ موافق اعداد کو چیک کریں اور ان میں سے ایک کا انتخاب کریں اگر آپ کے مکان کا عدد جمع کرنے

پر کوئی مبارک مرکب عدد جو جمع کرنے پر 5 آتا ہے۔ تو پھر 50 والا 5 آپ کے لیے مثالی عدد ہوگا۔ لیکن یہ اور بھی تمام اعداد کے لیے موافق ہوگا۔ سوائے 3 اور 8 کے جو صرف دو ایسے اعداد ہیں جو 5 سے مطابقت نہیں رکھتے۔

میں نے ہمیشہ یہ محسوس کیا ہے کہ جب میرا بنک اکاؤنٹ نمبر میرے گھر کے ایڈریس نمبر سے مطابقت رکھتا ہو۔ مجھے اپنے بنک کے بزنس میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔ لیکن میرے رہائشی علاقے میں بہت سے لوگ ایسے ہیں جو اپنے بنک اکاؤنٹس میں غلطیوں پر واویلا کرتے ہیں اور اپنے بنک کے عملے سے غلط فہمیوں کا شکار ہوتے ہیں۔ اور سب اس لیے کہ ان کے بنک اکاؤنٹ نمبرز غیر موافق تھے۔





باب 21

# آپ کا ٹیلیفون نمبر اور آپ

فرض کریں آپ نئے ٹیلیفون نمبر کی درخواست دے رہے ہیں۔ آپ کو پہلے تعین کر لینا چاہیے کہ آپ اپنے نام کے عدد یا برتھ ڈے کے عدد دونوں میں سے کس کی مطابقت کے نمبر کے لیے کوشش کر رہے ہیں۔ پھر مرکب اعداد کو چیک کریں تاکہ آپ کی یادداشت کو تقویت ملے کہ کون سے اعداد موافق ہیں اور کون سے غیر موافق۔ پھر آپ نیم نمبر چارٹ کو دیکھئے تاکہ آپ کی تاریخ پیدائش نیم نمبر کے موافق اعداد معلوم ہوسکیں۔ آپ کے ٹیلیفون کے عدد کو ان میں سے کسی سنگل عدد کے ساتھ مطابقت رکھنی چاہیے۔ (نام یا تاریخ پیدائش)

اگر آپ کے پاس پہلے سے ٹیلیفون نمبر ہے اور آپ محسوس کرتے ہیں کہ یہ غیر موافق ہے تو آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ آپ کے اتنے زیادہ ٹیلیفون کیوں آتے رہے ہیں۔ جو آپ کی ناراضگی کا سبب بنے۔ کچھ عجب نہیں کہ ایسی کالیں آتی رہی ہوں جن سے آپ اجتناب کرنا چاہتے ہوں۔ مرکب اعداد جو ہمیں ٹیلیفون نمبرز سے حاصل ہوں گے۔ ان کے مطالعہ سے پتہ چل سکے گا کہ آپ کال کرنے والوں سے کیا امید رکھ سکتے ہیں اور کس قسم کے واقعات کی آپ امید رکھ سکتے ہیں۔

مزید برآں' اگر آپ کے ٹیلیفون نمبر کو جمع کرنے سے عدد 3 آتا ہے تو لوگوں کی اکثریت جو آپ کے ٹیلیفون کی طرف مائل ہوگی۔ ایسے لوگوں کی ہوگی جن کی تاریخ پیدائش 27,18,9,26,17,8,24,15,6,30,21,12,3 ہوگی۔ (میں نے 3 کے علاوہ موافق اعداد جو 8,6 اور 9 ہیں ان کو بھی شامل کیا ہے۔

ٹیلیفون نمبر کا تجزیہ کیسے کیا جاتا ہے اس بات کو زیادہ وضاحت سے سمجھانے کے لیے مندرجہ ذیل مثال کو دیکھئے۔

فرض کریں کہ آپ کے فون کا نمبر 219192 اس نمبر کو جمع کرنے سے مرکب عدد 24 حاصل ہوتا ہے اور اس لیے یہ ایک موافق 6 ہے۔ آپ کا ٹیلیفون نمبر تعین کرتا ہے کہ کس قسم کے لوگ آپ کی طرف مائل ہوں گے۔ وہ آپ کی مدد کر سکیں گے اور آپ سے مہربانی کریں گے بزنس میں۔ اور عمومی طور پر آپ کی زندگی میں۔ وہ آپ کے بہترین مفاد میں سوچیں گے۔

اب ایک غیر موافق عدد لیتے ہیں 244105 جو جمع کرنے کے بعد 16 بنتا ہے اگر آپ پیچھے باب 8 میں مرکب اعداد کی لسٹ چیک کریں گے تو آپ دیکھیں گے۔ 16 عدد غداری' ایکسیڈنٹ' خطرے' عدم اطمینان اور پریشانی کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ حالات آپ کے ساتھ پیش آ سکتے ہیں۔ اگر آپ کی زندگی میں کوئی بھی عدد ایسا ہے جس کو جمع کرنے پر 16 حاصل ہو۔ آپ دیکھیں گے کہ یہ عدد مشکلات اور ناامیدی لاتا ہے جو آپ کے کاروبار کو بھی متاثر کر سکتا ہے۔ ایک 16 سات عدد آپ کو کبھی بھی کسی بھی لحاظ سے فائدہ نہیں دے سکتا۔ میں بہت سے لوگوں کو جانتا ہوں۔ جن کے ٹیلی فون نمبر غیر موافق تھے۔ جن کو غیر موافق کالیں رات کے کسی بھی وقت کی، شکایت تھی۔ اور ے لوشوں کے غلطی سے نمبر ڈائل کرنے کی اور فحش اور دیگر کال کرنے والوں کے مسائل۔

کبھی کبھار ہم اپنی تاریخ پیدائش کے برعکس موزوں اعداد کی طرف کشش



رکھتے ہیں۔ آپ اپنے مطابقت کے اعداد معلوم کرنے کے لیے نیم چارٹ دیکھیں۔ ہم نے آپ کو پہلے بھی آگاہ کیا تھا کہ 9,6,3 باہم موافقت رکھنے والے اعداد ہیں۔ لیکن اس اصول کے استثنیٰ بھی ہیں۔ مثلاً جو لوگ 9 یا 18 فروری کو پیدا ہوئے ان کو عدد 9 استعمال نہیں کرنا چاہیے۔ ان کو صرف وہی عدد استعمال کرنا چاہیے جو نیم نمبر چارٹ میں دیا گیا ہے۔ آپ دیکھیں گے کہ جن لوگوں کی پیدائش 9 یا 18 فروری کو ہوئی ہو تو ان کے موافق اعداد 3 یا 6 ہیں۔

آپ کے صحیح ٹیلیفون نمبر تلاش کرنے کی کوشش میں' آپ کا اگلا اقدام ذرا پیچیدار ہے۔ آپ کو ٹیلیفون کمپنی (PTCL) والوں سے رابطہ کرنا پڑے گا اور ان کے کاروباری دفتر میں متعلقہ اہلکار کو بتانا پڑے گا کہ آپ نیا ٹیلیفون نمبر حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اور وہ پرانا جسے آپ استعمال کر رہے ہیں آپ کو تکلیف پہنچا رہا ہے۔ میں نے ہمیشہ ان لوگوں کو بتایا ہے کہ میں ٹیلیفون نمبر نیومرالوجی کے ذریعے چنتا ہوں اور وہ تقریباً ہمیشہ تعاون کرتے ہیں۔ آپ ان سے نمبرز کی لسٹ مانگیں جس میں سے آپ نے چناؤ کرنا ہے۔ فرض کریں کہ صرف تین نمبرز دستیاب ہیں۔ یہاں بتایا گیا ہے کہ آپ کو کیا کرنا ہے۔ مندرجہ ذیل نمبروں کو استعمال کرتے ہوئے۔

211273 = 16 = 7

210598 = 25 = 7

299896 = 43 = 7

ہر عدد کو جمع کریں تاکہ آپ مرکب عدد معلوم کر سکیں اور اس کے بعد بنیادی عدد معلوم کریں۔ اگر آپ مرکب اعداد کو چیک کریں گے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ 16 اور 43 غیر موافق مرکب اعداد ہیں۔ چنانچہ آپ اپنے ٹیلیفون نمبر کے لیے ان اعداد کا انتخاب ہرگز نہیں کریں گے۔ اپنی لسٹ میں سے ان کو خارج کر

دیں۔ صرف 25 ایک موافق مرکب عدد لسٹ میں موجود ہے۔ چنانچہ آپ 25 سات کا عدد نئے ٹیلیفون نمبر کے لیے چنیں گے۔

اگر آپ کی تاریخ پیدائش 25 جولائی ہے تو آپ بحفاظت کوئی بھی مرکب عدد جو تخفیف کرکے "7" یا "1" بن جائیں استعمال کرسکتے ہیں۔ بشرطیکہ وہ موافق ہو۔

بہرکیف' اعداد کی جو لسٹ کمپنی آپ کو دیتی ہے ان تمام کا ٹوٹل ناموافق اعداد پر مشتمل ہوسکتا ہے۔ کمپنی کے نمائندے کو مطلع کر دیجئے کہ آپ کچھ روز انتظار کرسکتے ہیں۔ جب تک دوسرے اعداد دستیاب ہو جائیں۔ اگر آپ ٹیلیفون کمپنی کے نمائندے کو قائل کرلیں کہ آپ یہ خیال کرتے ہیں کہ موافق نمبر کا چناؤ ایک سنجیدہ مسئلہ ہے تو میں یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ آپ اسے تعاون پر آمادہ پائیں گے۔ یاد رہے کہ ٹیلیفون نمبر تبدیلی کی سرکاری فیس تادم تحریر 500 روپے ہے۔





باب 22

# پیدائش کا چارٹ

ہر انسان کی زندگی میں اس کا لائف پاتھ عدد بہت اہم ہوتا ہے لائف پاتھ (Life Path) عدد سن پیدائش۔ پیدائش کے مہینے اور تاریخ تینوں کو جمع کرنے سے حاصل ہوتا ہے ان کو جمع کرنے کے بعد جو بنیادی عدد نکلتا ہے وہ لائف پاتھ نمبر ہوتا ہے۔ مثلاً اگر ماجد کی تاریخ پیدائش 7.3.1967 ہے تو اس کی تقدیر کا عدد ایسے نکالیں۔

$$7.3.1967 = 7+3+5 = 15 = 6$$

چنانچہ ماجد کا لائف پاتھ عدد6 ہے۔

کسی بھی شخص کی تقدیر کے عدد کو اس کی مکمل تاریخ پیدائش میں استعمال ہونے والے اعداد سے یا تو تقویت حاصل ہوتی ہے یا ضعف یہی وجہ ہے کہ ایک ہی لائف پاتھ نمبر رکھنے والے کوئی سے دو لوگ کتنے مختلف ہوسکتے ہیں۔ اب ہم کسی بھی شخص کے برتھ چارٹ کو جانچنے کے لیے ایک مکمل چارٹ دیکھتے ہیں۔ جو کہ کسوٹی کا کام دے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| 3 | 6 | 9 |
| 2 | 5 | 8 |
| 1 | 4 | 7 |

چارٹ نمبر 1 برتھ چارٹ

برتھ چارٹ نمبر 1 ہمیں بتاتا ہے کہ ہر عدد کو کس خانے میں لکھا جائے اپنی تاریخ پیدائش کے تمام اعداد کو اس کے مخصوص خانوں میں داخل کریں۔ تاریخ میں صفر کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔ کوئی ایک عدد آپ کی تاریخ پیدائش میں کتنی ہی مرتبہ دہرایا جائے۔ اسی خانے میں لکھا جائے گا۔ ایک شخص اگر 1.1.1911 کو پیدا ہوا تو پانچ دفعہ "1" عدد چارٹ کے 1 نمبر والے خانے میں جائے گا۔ اور واحد 9 اپنے مخصوص خانے میں جائے گا۔

عالمی شہرت یافتہ گلوکار نصرت فتح علی خاں کی تاریخ پیدائش ان کے برتھ چارٹ پر یوں نظر آئے گی آپ 13.10.1948 کو پیدا ہوئے۔

| | | |
|---|---|---|
| 3 | | 9 |
| | | 8 |
| 111 | 4 | |

چارٹ نمبر 2 نصرت فتح علی خاں

ہر وہ شخص جو 2000ء سے پہلے پیدا ہوگا۔ اس کی پیدائش کے چارٹ میں 1 لازمی ہوگا۔ اور جو کوئی نئے ملینیم (ہزار سالہ دور) میں پیدا ہوگا۔ وہ 2 عدد لازمی رکھتا ہوگا۔ یہ اعداد انسانی نسل کی بدلتی ہوئی سوچ اور آگاہی کو ظاہر کرتے ہیں۔ تعلیمی لحاظ سے جو بچے 1.1.2000 کو یا اس کے بعد اور وہ بچے جو 31.12.1999 اور اس سے پہلے پیدا ہوں گے ان کے زندگی گزارنے کے ڈھنگ میں بنیادی فرق ہوگا۔ بدلتی ہوئی تواریخ بدلتے ہوئے شعور کو ظاہر کرتی ہیں۔



ہم ایک مثال کے ذریعے آسانی سے دکھا سکتے ہیں کہ برتھ چارٹ کس طرح تقدیر کے عدد کے اثرات کو تبدیل کرسکتا ہے۔ درج ذیل میں ہم 24.2.2000 کو پیدا ہونے والے شخص کی پیدائش کا چارٹ دے رہے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| | | |
| 222 | | |
| | 4 | |

چارٹ نمبر 3 برتھ چارٹ 24.2.2000

اس شخص یا خاتون کی تقدیر کا عدد 1 ہے۔

یہ تاریخ پیدائش کافی حد تک 1 نمبر لائف پاتھ کی لیڈر شپ کی خوبیوں میں نرمی اور ڈپلومیسی کا عنصر پیدا کر دیتی ہے۔ لائف پاتھ عدد اب بھی سب سے اہم عدد رہے گا۔ لیکن تین "دکیوں" کا تعاون آمیز اثر بھی ہمیشہ نمایاں رہے گا۔

ہر خانے میں نمبرز کی تعداد اور چارٹ میں نابود نمبرز کو ہمیشہ لائف پاتھ کے اثر کے ساتھ زیر غور لاتے ہیں۔ آپ دیکھیں گے کہ نیچے درج شدہ منفی خصوصیات بعض اوقات لاگو نہیں ہوتیں۔ لیکن زندگی کے اوائل میں منفی اثرات نظر آتے تھے چنانچہ آپ کے برتھ چارٹ سے بخوبی اندازہ ہو جاتا ہے کہ آپ کی شخصیت کی تعمیر کیسے ہوئی اور کن خامیوں پر آپ نے قابو پالیا۔

## برتھ چارٹ: عدد 1 کی تعداد:

ایک 1: یہ لوگ پبلک میں اپنے خیالات کا مقرر یا مصنف کی حیثیت اچھے طریقے سے اظہار کر سکتے ہیں۔ البتہ خلوت میں اور گھر کے اندر انہیں اپنے جذبات کا زیادہ آزادانہ اظہار کرنا چاہیے۔ قوی اور خود مختار۔ یہ تیز بولنے کی طرف مائل ہیں۔

دو 1: ہر موقع پر اپنے خیالات کا اچھے طریقے سے اظہار کر سکتے ہیں ہر

قسم کے حالات کو متوازن طریقے سے کنٹرول میں رکھتے ہیں۔ بزنس یا پبلک کو تفریح بہم پہنچانے کے شعبے میں یہ اعداد بہت موثر ہیں۔

تین 1: اظہار کی زبردست قوت خصوصاً تصنیف کے ذریعے کبھی کبھی ضرورت سے زیادہ صلاحیتیں سامنے آتی ہیں اور بندہ حد سے زیادہ متحرک ہو جاتا ہے۔ یہ بہت باتونی شخص کی علامت ہوسکتی ہے یہ لوگ عموماً خوش ہوتے ہیں۔ مگر ضدی۔

چار 1 اور زیادہ: نمایاں کامیابیوں کی امکانی صلاحیت‘ اگر ان کو اپنی زندگی میں قوت اظہار کو استعمال کرنے یا لیڈرشپ کی صلاحیت کے اظہار کا موقع نہ ملے تو بدلی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ یہ مشقت میں حدود کو تجاوز کر جاتے ہیں۔ کھانے کے معاملے میں بھی لاپرواہ ہوسکتے ہیں۔ بسیار خوری یا کم خوری کی طرف مائل ہوسکتے ہیں۔

1 نابود: ایسا کچھ چارٹ میں 1999ء کے آخری دن کے بعد ہوسکتا ہے۔ جو لوگ 1 عدد نہیں رکھتے ان کو اپنے اندر خود مختاری اور عزم صمیم کی خوبیاں پیدا کرنا ہوں گی۔

## چارٹ پیدائش عدد 2 کی تعداد:

ایک 2: فہم و ادراک والے لوگ۔ دوسروں کے متعلق درست تجزیہ رکھتے ہیں‘ جذباتی طور پر حساس‘ مقابلے کے ماحول میں اکثر بے سکون محسوس کرتے ہیں۔ اپنی ہی آرام دہ رفتار سے کام کرنا پسند کرتے ہیں۔

دو 2: شعور اور ادراک بڑھ جاتا ہے۔ لیکن یہ لوگ اپنے وجدان پر ہمیشہ توجہ نہیں دیتے۔ عموماً ان کی زندگیاں خاصی متوازن ہوتی ہیں۔ ان کو ضرورت سے زیادہ حساس ہونے سے محتاط رہنا چاہیے۔

تین یا زیادہ 2: موسیقی کی صلاحیت اکثر موجود ہوتی ہے۔ جذباتی لوگ‘



دوسروں کی رائے کے بارے میں حساس لیکن اپنی کمزوری اور اثر پذیری کو بچانے کے لیے سرد مہری اور بے اعتنائی سے پیش آسکتے ہیں۔ ان میں سختی دیکھنے میں آتی ہے جو ان کے مزاج کے خلاف ہے۔ ایکشن لینے سے کتراتے ہیں اور جب مجبور کیا جائے تو حد سے زیادہ ردعمل دکھاتے ہیں۔

2 نابود ہے: دوسرے لوگوں کے جذبات و احساسات کا خیال رکھنے کی ضرورت ہے۔ کشف اور زود حسی پر بے اعتباری کا رویہ ہوگا۔ زیادہ تعاون کرنے پر آمادہ ہونے کی ضرورت ہے۔

## چارٹ پیدائش: عدد 3 کی تعداد:

ایک 3: دلچسپ‘ پرجوش اور بذلہ سنج لوگ‘ ایک مضبوط قوت متخیلہ جس کو اپنے کیریئر میں استعمال کرسکتے ہیں‘ ذہین اور اختراعی‘ اپنے دوستوں کی ضرورت کے وقت مدد کرتے ہیں۔ اس عدد میں ایسی طاقت ہے جو زیادہ تر پررونق چہرے کے پیچھے چھپی رہتی ہے۔

دو 3: ایک طاقتور تخیل جس کی تربیت ضروری ہے۔ عملی رویے کا فقدان ہوسکتا ہے۔ دن کے وقت خواب دیکھنے کا رجحان زندگی کے متعلق ان کا آزاد خیال (Unorthodox) رویہ جو ابہام پیدا کرسکتا ہے۔

3 تین یا زیادہ: ورزش اور کھیل اس میل (Combination) کے ساتھ مفید ثابت ہوسکتے ہیں۔ اگرچہ ان کو ان میں دلچسپی مفقود ہوسکتی ہے۔ ذہن اور قوت متخیلہ پر بہت زور ہوسکتا ہے۔ یہ خیالی پلاؤ پکانے (Day Dreaming) میں مشغول ہو کر حال کو نظر انداز کرسکتے ہیں۔ ذہنی مشقت اور جسمانی مشقت میں توازن قائم رکھنا ان کے لیے مفید ہوسکتا ہے۔

3 مفقود ہے: زیادہ تخیل پرست ہونے کی ضرورت ہے۔ اپنی تخلیقی صلاحیتوں کے اظہار میں دشواری یا خوف کی نشاندہی ہوتی ہے۔ ریاضی اکثر ایک

کمزور گوشہ ثابت ہوتا ہے۔

**برتھ چارٹ: عدد4 کی تعداد:**

ایک 4: کسی بھی چارٹ میں عملی رجحان داخل کرتا ہے۔ منظم کام کے ختم ہونے تک کام کرنے کی صلاحیت مضبوط قوت ارادی کا مالک' وفادار اور قابل اعتماد' اکثر ہاتھوں کو ہنر مندی سے استعمال کرنے کی صلاحیت: دستکار' کاریگر' پینٹر یا کسی آلۂ موسیقی کو بجانے کی صلاحیت۔

دو4: صفائی اور سلیقہ مندی کی ضرورت ہے۔ مسلسل دیر تک کام کرنے کی صلاحیت۔ ان کے لیے ضروری ہے کہ دھیان رکھیں کہیں ضرورت سے زیادہ مادہ پرست نہ بن جائیں۔ ہاتھوں کی چابکدستی نمایاں ہے۔

تین یا زیادہ4: پابندی کا احساس ہوسکتا ہے یہ ہر وقت کام میں جتے رہنے والے (Workaholic) شخص کی علامت ہے۔ ان لوگوں کو آرام کی ضرورت کا خیال رکھنا چاہیے۔ یہ لوگ بھی اکثر ہاتھوں کی چابکدستی کے مالک ہوتے ہیں۔ اور اسے استعمال کی ضرورت ہے۔ ان کی زندگی یکسانیت کا شکار ہوسکتی ہے اور اس سے آزاد ہونے میں ان کو دشواری پیش آسکتی ہے۔

4 مفقود ہے: روزمرہ کے کاموں میں عملی رویہ اختیار کرنے کی ضرورت ہے۔ روٹین اور بور کاموں سے نفرت ہوسکتی ہے۔ تفصیلات کے متعلق غفلت مسائل پیدا کرتی ہے۔ کاموں کا ہمیشہ تکمیل تک پہنچنا مشکوک ہے۔

**برتھ چارٹ: عدد5 کی تعداد:**

ایک 5: عدد5 برتھ چارٹ کے تمام اعداد میں سے اہم ترین ہے وسط میں ہونے کی وجہ سے یہ باقی اعداد کے لیے کڑی کا کام دیتا ہے۔ طاقت اور عزم نمایاں ہیں۔ 5۔دوسروں کے لیے مہمیز کا کام دیتا ہے۔ آزادی اس کی ضرورت ہے۔ گھریلو زندگی میں مشکلات پیدا ہوسکتی ہیں کیونکہ یہ پابندیوں سے نفرت کرتا



ہے۔

دو5: آزادی زیادہ اہم ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے گھر میں مشکلات پیدا ہوسکتی ہیں۔ ضبط نفس اور عزم صمیم میں مزید اضافہ۔ ضرورت سے زیادہ خود اعتمادی کا امکان ہے۔ جو غلطیوں کی موجب ہوسکتی ہے۔

تین یا زیادہ 5: بہت سارے 5 والے لوگ زندگی میں رسک لینے کا شوق رکھتے ہیں۔ کبھی کبھی وہ اس طرح کامیابی حاصل کرلیتے ہیں۔ شہوت پرستی موجود ہے۔ اگرچہ اس بارے میں اکثر شعور نہیں ہوتا۔ مصمم ارادہ اور متحرک یہ زندگی کو تیز لین (Lane) میں گزارتے ہیں۔

**برتھ چارٹ: عدد6 کی تعداد:**

ایک6: اختراعی اور پرامن گھریلو ماحول کے خواہش مند۔ آرٹ اور آرٹ کے متعلق پیشوں سے لگاؤ موجود ہے۔ آواز کا تعمیری کاموں میں استعمال ہوسکتا ہے۔ اگر ان کی گھریلو زندگی میں بگاڑ پیدا کیا جائے تو پریشان ہو جاتے ہیں۔

دو 6: اکثر اچھی قوت حافظہ بمعہ کھانے کا شوق۔ ان کو اپنی اختراعی صلاحیت استعمال کرنا چاہیے۔ سنگل 6 کی طرح گھر اہم ہوگا۔ چھوٹے معاملات پر پریشانی اور اضطراب محسوس ہوتا ہے۔

تین یا زیادہ6: گھر اور خاندان کے متعلق زیادہ آسودہ رویے کی ضرورت ہے۔ بلا کی تخلیقی صلاحیت موجود ہے۔ لیکن گھریلو معاملات کی وجہ سے توجہ پھر جانے کا امکان ہے۔ گھر کے ماحول کے باہر اضطراب اکثر محسوس ہوتا ہے۔ ان کو یاد رکھنے کی ضرورت ہے کہ ان کے پیاروں کو زندگی میں اپنی غلطیاں خود کرنا ہے۔[1]

6 مفقود ہے: گھریلو معاملات سے کوئی خاص لگاؤ نہیں۔ ان کی گھریلو زندگی ان کی کائنات کا محور نہیں ہوگی۔ خوبصورتی اور فن کی قدر شناسی کو ترقی دینے

1۔ اپنی غلطیوں سے خود بچنا ہے۔

کی ضرورت ہوسکتی ہے۔ بچپن میں وہ اپنے ماں باپ میں سے کسی ایک کے معاملے میں ضرورت سے زیادہ حساس ہوسکتے ہیں۔ ان کی گھریلو زندگی میں کچھ کمی ہوسکتی ہے۔

## برتھ چارٹ: عدد 7 کی تعداد:

ایک 7: فلسفیانہ اور انصاف ہوتا دیکھنا چاہتے ہیں۔ یہ چارٹ پر سب سے مشکل نمبر ہے۔ یہ پسند نہیں کرتے کہ ان کو بتایا یا سکھایا جائے۔ کہ ان کو کیا کرنا چاہیے۔ اس طرح بہت تلخ طریقے سے تجربات حاصل ہوں گے۔ اور زندگی آسان محسوس نہیں ہوگی۔ جسمانی مشقت پر زور ہے۔

دو 7۔ زندگی کے رازوں سے عمیق لگاؤ۔ برتھ چارٹ پر کسی بھی 7 کی موجودگی سے' اکثر زندگی میں دیر سے' مابعدالطبیعات' روحانیت یا مخفی علوم میں دلچسپی پیدا ہوسکتی ہے۔ دو 7 کے لیے زندگی ہمیشہ آسان نہیں ہوتی۔ یہ اپنے لیے مشکلات پیدا کرتے ہیں۔ اپنی انفرادیت پر حد سے زیادہ زور دے کر۔ یہ مدد لینا پسند نہیں کرتے۔

تین یا زیادہ 7 اعداد کی یہ ترتیب کبھی کبھی قربانی کی علامت سمجھی جاتی ہے۔ دھچکوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ باطن کے متعلق بہت زیادہ معلومات پائی جاتی ہیں۔ اور اگرچہ یہ زندگی کو اپنے لیے بہت مشکل بنا دیتے ہیں۔ کبھی کبھی اپنے ہی اعمال کی وجہ سے...... یہ فلسفیانہ طور پر نتائج کو تسلیم کر لیتے ہیں۔ اور دوبارہ کوشش کرتے ہیں۔ دانائی ان کی شخصیت کا حصہ ہوتی ہے۔

7 مفقود ہے: اکثر اپنے آپ پر انحصار کرنے سے کتراتے ہیں۔ تنہائی کا خوف ہوسکتا ہے اور علم مابعدالطبیعات پر بد اعتقادی ہوسکتی ہے۔ ان کو ورزش سے بہت زیادہ لگاؤ نہیں ہوتا۔

## برتھ چارٹ میں 8:

اک 8: دوسروں کی صلاحیتوں کو جانچنے میں ماہر یہ منصوبوں



(Projects) کو منظم کرنے اور تفصیلات سے نمٹنے میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔ صفائی پسند لوگ' بچپن میں بے چین طبیعت کے مالک ہوسکتے ہیں۔ کام شروع کرنے میں ان کو کوئی مسئلہ درپیش نہیں ہوتا۔ لیکن کبھی کبھی اسے ختم کرنے میں دشواری محسوس کرتے ہیں۔

دو 8 انتہائی قابل لوگ یہ دوسروں کی صلاحیتوں کو جانچنے میں بہت چالاک ہیں۔ اور دوسروں پر ہیبت طاری کرنے میں۔ کاروباری دنیا میں اکثر کامیاب ہوتے ہیں۔ یہ اپنی زندگیوں میں ایک حد تک تبدیلی کو خوش آئندہ تصور کرتے ہیں۔ کیونکہ ان کے اندر لامحدود ذہنی توانائی ہوتی ہے۔ جس کو استعمال میں لانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ علم مابعدالطبیعات پر بد اعتقادی ہوسکتی ہے۔

تین یا زیادہ 8: کاروباری آدمی کے لیے ایک مبارک ترتیب بشرطیکہ وہ مادیت اور روحانیت میں توازن قائم کرسکے۔ مادہ پرستی اور ہوس زر کا رجحان پایا جاتا ہے لیکن اگر اس کو کنٹرول میں رکھا جائے تو ایک متوازن شخص نمودار ہوتا ہے۔ دوسروں کو جانچنے کی اعلیٰ ترین صلاحیت رکھتا ہے۔ اس کو ذاتی مفاد کے لیے استعمال میں لایا جاسکتا ہے۔ علم مابعد الطبیعات کے متعلق بد اعتقادی ہوسکتی ہے۔

8 مفقود ہے: تنظیم کی ضرورت ہے۔ تفصیلی کام سے گریز کا رجحان ہوگا۔ کاہلی اور روپے پیسے کے معاملے میں لاپرواہی واضح نظر آئے گی۔ مادی کاموں کی طرف توجہ کی ضرورت ہے۔ تاکہ جو کچھ حاصل کیا گیا ہے ضائع نہ ہو جائے۔

## برتھ چارٹ کے 9:

ایک 9 مثالیت' ایک احساس کہ دنیا اور اس کے لوگ ایک دوسرے سے منسلک ہیں۔ 2000ء سے قبل آخری سو برسوں کے دوران 9 ہر کسی کے پیدائش کے چارٹوں میں موجود ہے۔ یہ انسان کی ترقی کے بالقوہ اثرات کی لاشعوری آگاہی کو ظاہر کرتا ہے۔ اس نے ایک زیادہ بردبار یا وسیع النظر رویے کو بڑھاوا دیا

ہے۔ جوں جوں صدی گزرتی گئی منفی طور پر اس نے جنگ کو بڑھاوا دیا ہے۔

دو9: طاقت ور ذہنی سرگرمی کی نشاندہی۔ ان اعداد کے ساتھ ڈرامائی اور تخلیقی استعداد موجود ہے۔ جذباتیت کو کنٹرول میں رکھنے کی ضرورت ہے اگرچہ دکھی انسانیت کی مدد کی ضرورت اکثر محسوس ہوتی ہے۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ اس بات کی آگاہی ہو کہ عملی طور پر کیا کامیابی ہوسکتی ہے۔

تین اور زیادہ9: یہ اعداد ذہنی صلاحیتوں کے طاقتور استعمال کی نشاندہی کرتے ہیں۔ خرابیوں اور بے انصافیوں کو دور کرنے کا ایک انقلابی جذبہ محسوس ہوسکتا ہے۔ اور زندگی گزارنے کے بہتر طریقے تلاش کرنے کا جذبہ۔ یہ لوگ کردار شناسی کے ماہر ہرگز نہیں ہوتے۔ چنانچہ ان کو اپنے استحصال سے بچنا چاہیے۔ ایک کرشاتی اور دھاکہ خیز میل۔

9مفقود ہے: عدد9 کی قوت عمل 2000ء سے کچھ پیدائش کے چارٹوں میں مفقود ہوگی۔ اگرچہ بنی نوع انسان کی کامیابیاں اتنی نمایاں نہیں ہوں گی لیکن عدد2 کا امن اور تعاون اس کی تلافی کر دے گا۔

## برتھ چارٹ کے خطوط

برتھ چارٹ پر تین اعداد کی سیریز آپ کے کردار کو کسی لحاظ سے تقویت دیتا ہے اور اس کا دارومدار اس بات پر ہے۔ نمبرز کون سے ہیں۔ ان کو "فیثا غورث کے تیر" یا خطوط کہتے ہیں۔ یہ یکے بعد دیگرے عدد عمودی ہوسکتے ہیں۔ 789,456,123 افقی: 147,258,369 ترچھے: 357,159 تین یا زیادہ برتھ چارٹ کی لکیریں مضبوط شخصیت کی عکاسی کی علامت ہیں اور کامیابی آسان ہو جاتی ہے۔ اس بات سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ چوکور میں کتنے نمبرز ہیں۔ ضروری یہ ہے کہ ہر خانے میں کم از کم ایک عدد ہو۔ آپ کے ایک سے زیادہ خط ہوسکتے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ پانچ ہوسکتے ہیں۔ (مثلاً: پیدائش 25,3,1978) یہ مادی کامیابی



کے حصول یا روحانی تکمیل کو ظاہر نہیں کرتا۔ نظریاتی طور پر ان دونوں کا حصول تین یا زیادہ لائنوں سے آسان ہو جاتا ہے۔ عملاً ایسے لوگ جن کی کوئی لکیر بھی مکمل نہیں ہوتی یا بہت سے اعداد غائب ہوتے ہیں زندگی میں بہت کچھ حاصل کرتے ہیں زندگی کے آغاز سے ہی انہیں یہ احساس ہو جاتا ہے کہ انہیں کیا کرنا ہے۔ (یا ان کے کمزور گوشے کون سے ہیں)۔

چارٹ نمبر4 کی طرف دیکھیں۔ یہ پاکستان کے سابق وزیراعظم میاں نواز شریف کا برتھ چارٹ ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ان کی صرف ایک مکمل لائن ہے۔ 1 5 9 اس کو قوت ارادی کی لائن کہتے ہیں۔ (تاریخ پیدائش 25.12.1949)

| | | |
|---|---|---|
| | | 99 |
| 22 | 5 | |
| 11 | 4 | |

چارٹ نمبر4۔ وزیراعظم نواز شریف کا برتھ چارٹ

اگر کسی لکیر میں تینوں نمبرز مفقود ہوں تو ایک کمزوری کی نشاندہی ہوتی ہے۔ ایک ایسا شعبہ جس کو مستحکم کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| | | 99 |
| | | |
| 11111 | | 7 |

چارٹ نمبر5: بھارتی وزیراعظم اندرا گاندھی کا چارٹ

سابق بھارتی وزیراعظم اندرا گاندھی کے برتھ چارٹ (19.11.1917) سے ظاہر ہوتا ہے کہ دو لکیروں میں کوئی عدد نہیں: 456 اور 258 ایک محرومی کی لکیر ہے اور دوسری زود حسی کی لکیر ہے۔

جب کسی لائن میں دو ہندسے ہوں لیکن تیسرا غائب ہو تو لائن اگرچہ مضبوط ہو جاتی ہے لیکن مکمل نہیں جہاں کسی لکیر میں دو ہندسے غائب ہوتے ہیں اس کو تقویت دینے کی ضرورت ہوتی ہے۔ لیکن یہ مکمل طور پر کمزور نہیں ہوتی۔

## مکمل ہندسوں والی لکیریں

### 1-2-3 منصوبہ ساز کی لائن:

منصوبے بنانے کی اچھی صلاحیت عمل سے پہلے سوچنا' اپنے اہداف کو سمجھنا اور ان کو حاصل کرنے کے بہترین طریقے جاننا۔ بالترتیب' ستھرا' کاروباری' سوجھ بوجھ والا' جذبہ' تعاون اور دوسروں کے ساتھ گھل مل جانے والا۔

### 4-5-6 قوت ارادی کی لکیر:

جس کا بھی وہ خواب دیکھتے ہیں' جو کچھ بھی وہ چاہتے ہیں' سب کچھ ایک طرف رکھ کر صرف اسی پر اپنی توجہ مرکوز کر لیتے ہیں۔ قوت ارادی کی انتہا۔ مقاصد حیات جن کی انہوں نے بچپن میں خواہش کی اردنا ان سے چشم پوشی نہیں کریں گے۔ وہ واحد مقصد حیات سے چمٹے رہتے ہیں۔

### 7-8-9 کاروائی کی لکیر:

معروف' طاقتور' بھرپور توانائی کے مالک۔ زندگی ساکن نہیں رہے گی۔ جبکہ دوسرے لوگ منصوبے بناتے ہیں اور خواب دیکھتے ہیں۔ یہ عملی کارروائی کرتے ہیں۔ ایک دفعہ فیصلے ہو جائیں یہ تاخیر نہیں کریں گے۔ جسمانی توانائی خوب ہے۔ آرام' تازہ ہوا اور متوازن غذا ضروری ہے۔ اعصابی سردرد کا ان کی بھرپور خصوصیات کے ساتھ گہرا تعلق ہے۔

### 3-6-9 دانش کا عدد

منطقی سوچ رکھتے ہیں۔ عموماً عمدہ یادداشت کے مالک اور انتہائی ذہین' وہ



تخلیقی سوچ رکھتے ہیں۔ ذہن بالکل متوازن اور مسائل آسانی سے اور جلدی حل ہو جاتے ہیں۔ جو لوگ اتنے ذہین نہیں ان کے ساتھ یہ بے صبرے ہو سکتے ہیں۔

### 2-5-8 جذبات کی لکیر:

محبت روحانیت اور دوسروں کے متعلق حساسیت کا اظہار متوازن طریقے سے ہوتا ہے۔ جذبات کا فنکارانہ اظہار نمایاں ہے۔ اکثر کوئی آلۂ موسیقی بجانے کی صلاحیت ہوتی ہے۔ محبت اہم ہے۔ یہ گہری جذباتی ضروریات رکھتے ہیں۔

### 1-4-7 مادیت کی لائن:

اچھی صحت اور جسمانی سٹیمنا کو اس مضبوط لکیر سے مدد ملتی ہے۔ ہاتھوں کے استعمال میں مہارت موجود ہے۔ (چاہے عملی طور پر ہو یا فنکارانہ طور پر)۔ کیریئر پر بہت زیادہ زور رہے گا جس میں انقلابی ذہنیت کی عجیب جھلک نظر آئے گی۔ ایک متحرک لکیر جس میں زندگی میں اکثر دھچکوں سے واسطہ پڑتا ہے۔ جو 4 کے ہندسے کو محدود کرنے کی خصوصیات کے ساتھ عدد 7 کی مدد لینے سے انکار کی وجہ سے پیش آتے ہیں۔

### 1-5-9 عزم صمیم کی لکیر:

بہت سے کام اچھے طریقے سے سرانجام دینے کا پختہ عزم۔ تمام بچے جو 50 کی دہائی میں پیدا ہوئے۔ 80 کی دہائی کے بے مثال کامیابیاں حاصل کرنے والے ثابت ہوئے۔ یہ ڈٹے رہتے ہیں اور دھچکوں سے واسطہ پڑنے پر دوبارہ فوراً نئی توانائی سے ابھرتے ہیں۔ یہ ایسے وقت میں بھی خیالات اور منصوبوں سے چمٹے رہ سکتے ہیں۔ جبکہ ان پر عمل کا وقت عرصہ دراز سے گزر چکا ہوتا ہے۔

### 3-5-7 ہمدردی کی لکیر:

اندرونی سکون اور زندگی کے اتار چڑھاؤ کی قبولیت ان کا طرۂ امتیاز

ہے۔ دوسروں سے ان کا رویہ ہمدردانہ اور خیال رکھنے والا ہوتا ہے۔ اکثر کشف کی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔ لطف اور چھٹی حس کا امتزاج' بھی ان کا تعارف ہے۔ غموں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ لیکن یہ ان کو پرسکون طریقے سے قبول کرتے ہیں۔

## مفقود نمبرز کی لائنیں

1-2-3: یہ لائن مکمل مفقود نہیں ہوسکتی لیکن جب ان میں دو عدد موجود نہ ہوں تو یہ ضروری ہو جاتا ہے کہ عمل سے پہلے سوچ سمجھ لیا جائے' اور زندگی اور اس کے اہداف کو زیادہ تعمیری طریقے سے پلان کیا جائے۔

### 4-5-6 محرومی کی لکیر:

کبھی کبھی اسے زحل کی لکیر بھی کہا جاتا ہے۔ گھریلو زندگی میں مسائل پیدا ہوسکتے ہیں۔ جس چیز کی حقیقتاً ضرورت ہے اس کو تسلیم کرنے میں ہچکچاہٹ ہوسکتی ہے۔ اپنی ضروریات کو تسلیم کرنے میں بھی رد و کد ہوسکتی ہے۔ دوسروں سے بہت سی توقعات وابستہ کرنے کا رجحان پایا جاتا ہے۔ ان کو اپنی مرضی سے بغیر منظوری کے آزادانہ عمل کرنے کا احساس ہونا چاہیے۔

### 7-8-9 جمود کی لکیر:

عمل کرنے سے پہلے اپنے خیالات کو بہتر سے بہتر بنانے کو ترجیح دیتے ہیں۔ دوسرے لوگ یہ محسوس کرسکتے ہیں کہ کام پر عمل کو مؤخر کیا جارہا ہے۔ لیکن یہ درست نہیں ہے۔ ان کو عمل کرنے کی طرف مائل ہونا چاہیے۔ بجائے اس کے کہ اس کے متعلق سوچتے رہیں۔

### 3-6-9 کجروی کی لکیر:

عام ڈگر سے ہٹ کر سوچنے والا (Unconventional) یہ مختلف صورت حالات میں ہمیشہ منطقی سوچ نہیں اپناتے۔ اور ان کو اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو



استعمال کرنے میں دشواری پیش آسکتی ہے۔ ان کو اپنی زندگی میں کشف تخلیقی اور کشف کی صلاحیتوں کو خوش آمدید کہنا چاہیے۔

### 2-5-8 زود حسی کی لکیر:

دوسروں کی رائے کے متعلق ضرورت سے زیادہ حساس۔ بچپن میں خود اعتمادی کی کمی' احساس کمتری ہوسکتی ہے۔ مزاجاً اندرون بین اور بڑے گروپ میں عموماً نروس محسوس کرتے ہیں۔ ان کو اپنے آپ کو زیادہ پسندیدگی کی نظروں سے دیکھنا چاہیے۔

### 1-4-7 فریب کی لکیر:

مادیت اور عملی رویے کو اتنی زیادہ اہمیت نہیں دی جائے گی زندگی میں زیادہ متحرک ہونے کی ضرورت ہے۔ جسمانی سٹیمنا کم ہوسکتا ہے۔ اور ہوسکتا ہے یہ تنہائی کو پسند نہ کرتے ہوں۔ زندگی کے ایک ہی ڈگر پر چلنے کے امکانات ہیں۔ چنانچہ تنوع اور چیلنج پیدا کرنے کی ضرورت ہے۔

### 1-5-9 قناعت کی لکیر:

اختراع' تحریک اور قوت ارادی کی کمی پائی جاسکتی ہے۔ جب تمام اعداد موجود ہوں تو یہ لکیر اکسانے والی اور مضبوطی پیدا کرنے والی شمار ہوتی ہے۔ اور اگر یہ یکسر مفقود ہو تو بے مقصدیت اور قناعت کی علامت ہے۔ ان لوگوں کو ہمیشہ دوسروں کی تقلید نہیں کرنا چاہیے۔

### 3-5-7 شکی مزاج والوں کی لکیر:

اس لکیر کے دو مطلب ہیں۔

اولاً: لوگ جو ثبوت مانگتے ہیں مابعدالطبیعات کے متعلق ہر بات کو شک کی نگاہ سے دیکھتے ہیں (جیسے یہ کتاب) اور اپنے خیالات کی رو سے راسخ الاعتقاد۔

ثانیاً: دوسرا مطلب آج کل زیادہ پایا جاتا ہے۔ کشادہ ذہن' نئے خیالات اور اعتقادات کا خیر مقدم کرنا...... پہلے کے بالکل برعکس' درد شقیقہ اور اعصابی تکالیف اس لکیر کے مفقود ہونے سے متعلق ہے۔

برتھ چارٹ' اس کے اعداد اور لکیروں کو ہمیشہ لائف پاتھ کے متعلق اپنی معلومات کے ساتھ تجزیہ کرنا چاہیے۔ یہ دونوں لازم و ملزوم ہیں۔





باب 23

# فطرت اور نام کا چناؤ

آپ کے نام کے حروف ابجد اس بات پر اثر انداز ہو سکتے ہیں۔ کہ آپ اپنے منصوبوں کو کیسے پایہ تکمیل تک پہنچاتے ہیں۔ دو افراد کے ناموں کا عدد ایک ہوسکتا ہے۔ لیکن ان میں موجود مختلف حروف ابجد بتاتے ہیں۔ کہ وہ کس طریقے سے اپنا اظہار کریں گے۔ ذہنی' جسمانی' جذباتی یا وجدانی طور پر یہ معلوم کرنے کے لیے ہم فطرت چارٹ استعمال کرتے ہیں۔ کچھ نیو مرالوجسٹ اس کو اظہار کی سطحات کہنا پسند کرتے ہیں۔

ہم اظہار کے لیے چار مختلف طریقے استعمال کرتے ہیں۔ کچھ لوگ معاملات کو سوچ بچار کے ذریعے سلجھاتے ہیں۔ امکانات کا جائزہ لیتے ہیں۔ ذہن میں ہر چیز کو ناپ تول کر پھر قدم اٹھاتے ہیں۔ کچھ لوگ ہر کام جلت کے تحت کرتے ہیں۔ جبکہ کچھ لوگ اپنے دل سے یا جذبات سے راہنمائی لیتے ہیں۔ باقی اور لوگ عملی اور متحرک طریقہ اپناتے ہیں۔ فطرت کے چارٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمارا نام ہمارے ردعمل پر کس طرح اثر انداز ہوتا ہے۔ مندرجہ ذیل چارٹ نمبر 8 سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ ہر حرف ابجد کو کہاں لکھا جائے گا۔

### دماغی یا ذہنی حروف:

سوچ کے انداز کو ظاہر کرتے ہیں۔ فیصلے ٹھنڈے دماغ سے اور پرسکون طور پر کیے جاتے ہیں۔ جبلی یا جذباتی فیصلے ہرگز نہیں کیے جائیں گے۔ حروف کی اکثریت یہاں پر' بدقسمتی سے' آپ کو جینئس نہیں بنا دے گی۔ لیکن آپ ہمیشہ معاملات کے بارے میں اچھی طرح سوچیں گے پھر عمل کریں گے۔

### مادی حروف:

بیٹھ کے گہری سوچ میں پڑنے کی بجائے عمل کی ضرورت ظاہر کرتے ہیں۔ اس جگہ حروف کی اکثریت سے توانائی میں۔ اضافے اور مصروفیت کی عکاسی ہوتی ہے۔

### جذباتی حروف:

ظاہر کرتے ہیں کہ دل اور خواب ہمیشہ پیش پیش رہتے ہیں۔ یہاں حروف کی اکثریت سے ظاہر ہوتا ہے کہ فیصلے خواہشات کو مدنظر رکھ کر کیے جاتے ہیں۔ فنکارانہ آگاہی موجود ہے۔

### وجدانی حروف:

سے ظاہر ہوتا ہے کہ جبلت کو ہمیشہ فوقیت دی جاتی ہے۔ الہامی آگاہی کسی حد تک موجود رہتی ہے۔ جن ناموں میں وجدانی حروف کی اکثریت ہوتی ہے۔ روح کی حقیقت جاننے کی حس کو بیدار کرتے ہیں۔ ایسے شخص میں اکثر خواب آلود عنصر ہوتا ہے۔ زندگی کے متعلق ان کا رویہ پریکٹیکل محسوس نہیں ہوگا۔



| | وجدانی | جذباتی | جسمانی | ذہنی |
|---|---|---|---|---|
| افتتاحی | K | ZORI | E | A |
| اصلاحی | FQUY | BSTX | W | HJNP |
| اختتامی | CV | | DM | GL |

چارٹ 8: فطرت کا چارٹ

جس سیکشن میں آپ کے زیادہ تر حروف ہوں ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ اپنی شخصیت کا اظہار اور فیصلے عموماً کس طرح سے کرتے ہیں۔ اگر کسی ایک سیکشن میں نسبتاً کافی زیادہ حروف ہیں دوسروں کے مقابلے میں تو آپ کی فطرت کا یہ پہلو نمایاں طور پر مضبوط ہوگا۔ اگر چاروں سیکشن ایک جیسے ہوں گے (حروف کی تعداد کے لحاظ سے) تو پھر آپ کا نام اور آپ کی فطرت خوب متوازن ہوگی۔

آپ کی فطرت سے پتہ چل سکتا ہے کہ آپ کا نام کن پیشوں میں مثالی طور پر معاون ہوگا۔ ذہنی سیکشن میں حروف کی اکثریت آپ کو دماغی اور بیٹھ کر کام کرنے (مثلاً کمپیوٹر) میں معاونت کریں گے۔

مادی سیکشن جسمانی اور پریکٹیکل کام کو ترقی دیتا ہے۔ جذباتی سیکشن فنکارانہ اور تخلیقی کیریئر میں مدد دیتا ہے۔ تھیٹر' فیشن' ڈیزائننگ یا تخلیقی مشغلے' الہامی حروف آپ کو عام ڈگر سے ہٹ کر پیشوں میں معاون کرتے ہیں۔ یا مذہبی اور روحانی کیریئر۔

اس کے علاوہ افقی رخ بھی حروف ابجد تین حصوں میں تقسیم کیے گئے ہیں۔

ابتدائی' اصلاحی اور اختتامی جہاں آپ کے زیادہ تر حروف ہیں۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کا نام مختلف منصوبوں کو شروع کرنے' ان کو جاری رکھنے اور ان کو اختتام تک پہنچانے میں کس طرح مدد دیتا ہے۔

اپنے تمام حروف کو چارٹ میں ان کی متعلقہ جگہ پر لکھ لیں۔ ہر سیکشن کے حروف علیحدہ علیحدہ گن لیں۔ مثال کے طور پر یہاں (چارٹ 9 میں) ہم مشہور فرانسیسی ادیب (جین پال سارترے) Jean-PaulSartre کا نام دے رہے ہیں۔

| | ذہنی | جسمانی | جذباتی | وجدانی | |
|---|---|---|---|---|---|
| افتتاحی | AAA | EE | RR | | 7 |
| اصلاحی | J N P | | ST | U | 6 |
| اختتامی | L | | | | 1 |
| | 7 | 2 | 4 | | |

چارٹ نمبر9: جین پال سارٹر کا فطرت چارٹ

7 عدد کا غلبہ دیکھیں (گہری سوچ رکھنے والے) افتتاحی اور ذہنی سیکشنوں میں اس کے حروف کی اکثریت ذہنی سیکشن میں ہے۔ چنانچہ ہم یہاں ایسے آدمی کا مشاہدہ کر رہے ہیں جو واضح عقلی صلاحیتوں سے جانتا ہے کہ وہ دنیا میں کیا کر رہا ہے۔ جب آخری فیصلے کا وقت آتا ہے تو وہ اپنے ذہن کی تقلید کرے گا۔ بجائے اپنے دل کے۔ یہاں 7 ظاہر کرتا ہے۔ زندگی کے مخفی مطلب کو جاننے کی ضرورت کو۔ اس کے جذباتی احساسات پریکٹیکل طریقے سے نمٹائے جائیں گے۔ یہاں اس کا عدد4 ہے۔ مادی عدد2 ہے اور اسے روزمرہ کے کاموں میں کوئی دشواری پیش نہیں آنی چاہیے۔ مکاشفہ کے خانے میں 1 ظاہر کرتا ہے کہ نئے اور اوریجنل خیالات اچانک کہیں سے وارد ہوتے ہیں۔

جین نئے منصوبے شروع کرسکتا ہے اور جب ان کو شروع کر لیا جائے ان کو جاری بھی رکھ سکتا ہے۔ اگرچہ جو کچھ وہ شروع کرتا ہے اس کو ختم بھی کرسکتا ہے۔ واحد 1 اختتامی سیکشن میں بعد اوقات دشواری پیدا کرسکتا ہے۔

## فطرت کے اعداد



ذہنی: عدد1 اوریجنل سوچ رکھتا ہے۔ کام نئے اور پرجوش انداز سے کرنے کے طریقے دریافت کرنے کی صلاحیت' گفت وشنید پر کبھی کبھی حاوی ہوسکتے ہیں۔ بے صبری کا مظاہرہ کرسکتا ہے۔

مادی: لیڈر شپ کی صلاحیتوں کا اظہار ہوسکتا ہے۔ معروف رہنے کی ضرورت کا احساس پایا جاتا ہے۔ متحرک' حس ظرافت کے ساتھ' منہ پھٹ ہوسکتا ہے۔

جذباتی: تعلقات میں دوسروں پر حاکمانہ کردار ادا کرنا پسند کرتے ہیں۔ رجائی اور اوریجنل' نفسیاتی تجزیے (Psycho-Analysis) سے نفرت ہوسکتی ہے۔

وجدانی: نئے اور اوریجنل خیالات اچانک وارد ہوسکتے ہیں۔ غیبی طور پر۔ اچھی تخلیقی جبلت جس کو جوش وخروش سے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

عدد2

ذہنی: معلومات اکٹھا کرنے میں لطف محسوس کرتا ہے اور تفصیلی کام میں بہتر۔ دوسروں کے ساتھ اشتراک یا مل کر کام کرنے میں آسانی محسوس کرتا ہے۔ مسئلے کے دونوں رخ دیکھنے کی اہلیت رکھتا ہے۔

جسمانی: ٹیم میں جز کی حیثیت سے آسانی سے کام کرسکتا ہے۔ دوسروں کے شروع کیے ہوئے کاموں کو بہتر بناسکتا ہے۔ فنکارانہ مشاغل یا شوق ہوسکتے ہیں۔ ضرورت سے زیادہ مہذب ہوسکتا ہے۔

جذباتی: ساتھی کی ضرورت محسوس کرتا ہے۔ اگر کوئی شیئر کرنے والا نہ ہو تو پریشان ہو جاتا ہے۔ دوسروں کی ضروریات کے معاملے میں بے حد حساس' کبھی کبھی بے حد زود حس۔

وجدانی: وجدان کا استعمال آسانی سے کرتا ہے۔ ماحول کے معاملے میں

حساس۔ یہاں یہ عدد روحانی خصوصیات کو اجاگر کرتا ہے۔ روحانی لحاظ سے باخبر۔ عمل کرنے میں ہچکچاہٹ محسوس کرسکتا ہے۔

عدد 3

ذہنی: کسی بھی ذہنی مسئلے میں تخلیقی عنصر کو لاتا ہے۔ زندگی کے بارے میں ہمیشہ سنجیدہ نہیں ہوتا۔ مسلسل تحریک کی ضرورت محسوس کرتا ہے۔

جسمانی: خود اظہاری پر قادر اور فنکارانہ خصوصیات۔ اکثر ایک ہردلعزیز شخص' زندگی کو بھرپور اور صحت مند طریقے سے گزارنے کا احساس' جلد بور ہونے والا' بیقراری اور غیر ذمہ داری کا اظہار ہوسکتا ہے۔ لطف سے بھرپور۔

وجدانی: جبلت اور وجدان کا مفید استعمال کیا جاتا ہے۔ تخیلی اور فنکارانہ احساسات رکھتا ہے۔ رسومات سے رغبت ہوسکتی ہے۔

عدد 4

ذہنی: کسی بھی ذہنی مسئلے کو حل کرنے کے لیے دلیل استعمال کرتا ہے۔ خیالات کے لحاظ سے صحیح العقیدہ اور پریکٹیکل بہت اوریجنل چیز کو پسند نہیں کرتا۔ تعمیری اور قابل عمل منصوبے بناتا ہے۔

جسمانی: سخت محنت کرسکتا ہے اور اگر کچھ کرنے کو نہ ہو تو بے چینی محسوس کرتا ہے۔ ہاتھوں کو کسی طریقے سے استعمال کرنے کی خصوصی صلاحیت ہوسکتی ہے۔

جذباتی: پریکٹیکل معاملات کا ہر وقت خیال رکھا جاتا ہے۔ اپنے جذبات میں سنجیدہ' وفادار ہوسکتا ہے۔ پابندی کا احساس ہوسکتا ہے۔

وجدانی: اپنے اندر کی آواز کو رد کرسکتا ہے' یا پریکٹیکل اور منطقی راہ پر چلنے میں زیادہ پرسکون محسوس کرسکتا ہے۔ وجدان کو نظر انداز کرسکتا ہے۔ مذہب میں صحیح العقیدہ یا دہریہ۔

عدد 5

ذہنی: ایک چست اور ہمہ گیر ذہن' دلچسپیوں پر کوئی قدغن نہیں' گفتگو میں



ذہین' اپنی دلچسپیوں کو اچانک تبدیل کرسکتا ہے۔ نئے کی طرف کشش رکھنے والا۔

جسمانی: دوسروں کے ساتھ اچھے طریقے سے کام کرتا ہے۔ پھرتیلا اور توانا۔ مقابلے کی جبلت رکھتا ہے۔ تبدیلیوں کے ساتھ اچھی طرح سے مطابقت پیدا کرنے والا اور بحرانوں سے بہت اچھے طریقے سے نمٹنے والا۔

جذباتی: آزادی چاہتا ہے اور مقید رہنے کو ناپسند کرتا ہے۔ دلچسپیوں کو اور محبتوں کو اکثریت کی نسبت زیادہ جلدی تبدیل کرنے والا۔ مقبول' مہم جو اور پرجوش۔

وجدانی: دوسروں کے ردعمل سے ہم آہنگ' اندرونی تحریکات اچھی ہیں۔ مگر ان کو رد کرتا ہے اور عمل کرنے سے پہلے ثبوت کا طالب۔

عدد 6

ذہنی: سوچنے کے عمل میں ذمہ داری لاتا ہے۔ اختراعی طور پر مسائل حل کرنے والا ہوسکتا ہے۔ دوسروں کی مشکلات کو سمجھتا ہے۔

مادی: کام اور گھریلو زندگی میں توازن قائم کرتا ہے۔ اور دونوں کی ضرورت محسوس کرتا ہے۔ اپنے اردگرد خوبصورتی چاہتا ہے۔ دوسروں کے ساتھ یا دوسروں کے لیے بہتر کام کرتا ہے۔ تخلیقی عنصر ظاہر ہوسکتا ہے۔

جذباتی: اگرچہ فنکارانہ دلچسپیاں اہم ہیں لیکن پس منظر میں متوازن' گھریلو' زندگی کے لیے بہت کچھ قربان کردیتا ہے۔ ذمہ داریاں قبول کرسکتا ہے۔

وجدانی: دوسرے لوگوں پر بھروسہ کرنے کی بجائے اپنی جبلت پر زیادہ اعتماد کرنا چاہیے۔ وجدان اور حقائق کے درمیان اچھا توازن قائم رکھتا ہے۔ دخل اندازی کرنے پر مائل۔

عدد 7

ذہنی: فیصلے کرنے کے لیے تنہائی چاہتا ہے۔ اچھی تجزیاتی صلاحیت بہت

کچھ دیکھتا ہے مگر خاموش رہتا ہے۔ فیصلے کرنے میں مداخلت کو ناپسند کرتا ہے۔

مادی: متحرک' لیکن ٹیم ورک کی نسبت اکیلے کام کرنا پسند کرتا ہے۔ ماحول میں ہجوم اور شور کو ناپسند کرتا ہے۔ دوسروں کے لیے معمہ۔

جذباتی: گہری جذباتی وابستگی کو نبھانے کی قابلیت لیکن دوسروں کے علم میں لانے کا مخالف۔ ہر کام میں کمال حاصل کرنے کا ضرورت مند۔

وجدانی: طاقتور اندرونی آواز جس پر عمل کرنا ضروری ہے کبھی اس کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔ دوسروں کی ضروریات کا اچھا اندازہ' روحانی طور پر مضبوط۔

عدد 8

ذہنی: طاقتور اور لائق کاروباری احساس' کامیاب ہونا چاہتا ہے' مادی لحاظ سے لالچ سے خبردار رہنے کی ضرورت' بحث مباحثہ میں طاقتور اور ہمت نہ ہارنے والا۔

مادی: جسمانی طاقت اور سپورٹس میں حصہ لینے کی صلاحیت میں اضافہ کسی بھی ٹیم ورک میں اہم رکن کی حیثیت سے ابھرتا ہے۔ ٹارگٹ حاصل کرنے کے لیے ان کو متعین کرتا ہے۔ حقیقت پسند اور قابل اعتماد۔

جذباتی: کیریئر کے مفادات اکثر اوّل حیثیت میں' تعلقات میں غلبہ قائم کرنے کی کوشش کرے گا' کسی بحران یا ضرورت کے وقت مضبوط ساتھی۔

وجدانی: اپنے سے کم خوش قسمت لوگوں کی مدد کے لیے وجدان کو استعمال کرسکتا ہے۔ روحانیت اور مادیت کا اچھا امتزاج قائم کرسکتا ہے۔

عدد 9

ذہنی: اس لحاظ سے کہ کیا کرنے کی ضرورت ہے' اس کی سوچ کا محور بہت وسیع ہے' تفصیلات میں پڑنے کو ناپسند کرتا ہے' انسانی قدروں کا خیال رکھتا ہے۔



مادی: ڈرامائی اور فنکارانہ اظہار کو اکثر فوقیت دی جاتی ہے۔ روزمرہ کے دنیاوی کاموں میں تحریکی طرز عمل لاتا ہے۔ دوسروں سے ہمدردانہ رویہ اختیار کرتا ہے۔

جذباتی: رومانوی اور گہرے جذبات اس عدد(9) سے متاثر ہوتے ہیں۔ میلو ڈرامائی (Melo Dramatic) ایک منٹ خوش۔ اگلے لمحے غمگین' بہت جلد اعتبار کر لینے والا۔

وجدانی: اعلیٰ درجے کی باخبری سے ہم آہنگ' تحریک پیدا کرنے والے خواب' کبھی کبھی بے عملی پیدا کرسکتے ہیں' طاقتور روحانی عقائد۔

## فطرت چارٹ پر صفر

ذہنی: حقائق پر مبنی فیصلے کرنے کو ناپسند کرتا ہے۔ منطقی سوچ کو استعمال کرنے میں خود اعتمادی کی کمی۔ مطالعہ میں مشکل۔

جذباتی: جذباتی محسوسات کو دبا لیا جاتا ہے یا اس کے اظہار میں مشکلات پیش آتی ہیں۔ کبھی کبھی زندگی بے کیف محسوس ہوتی ہے۔ دوسروں کو سمجھنے میں مشکل پیش آسکتی ہے۔

مادی: جسمانی سٹیمنا اور برداشت کم ہوگی۔ زندگی کو پریکٹیکل طریقے سے نمٹانے میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ محرک کی ضرورت پیش آسکتی ہے۔

وجدانی: چھٹی حس اور جبلت پر عمل کرنے میں عدم دلچسپی' روحانیت اور مابعدالطبیعات کے متعلق موضوعات میں دلچسپی کی کمی۔ تخیلاتی معاملات سے نمٹنے میں مشکل۔

......❋......

باب 24

# حروف ابجد

پہلا حرف بعد میں آنے والے تمام حروف پر حاوی رہتا ہے۔ ذرا غور کیجئے Ambition, Action (مقصد حیات) Assert (اپنی رائے پر زور دینا) Autocrat (مطلق العنان حکمران) Achieve (مقصد حاصل کرنا)...... یا Royal (شاہی) Regal (شاہی) Rose (گلاب کا پھول) Radiant (شفاف چمکدار) Raise اور Rich۔ آپ کے نام کے پہلے حرف کا بھی ہو بہو ایسا ہی اثر ہوتا ہے۔ جب بولا جاتا ہے تو باقی تمام حروف کو اپنے رنگ میں رنگ دیتا ہے اس کو اکثر Cornerstone (بنیاد کا پتھر پکارا جاتا ہے) آسانی کے لیے ہم اسے پہلے حروف کہیں گے۔

یہ آپ کو آپ کے مادہ پرستانہ رویے اور آپ کے اردگرد کی دنیا کے متعلق آپ کے سوچے سمجھے ردعمل کو ظاہر کرتا ہے اس کو ہر وقت سنا نہیں جاتا۔ اس پر ہر وقت عمل نہیں کیا جاتا۔ یہ آپ کے نام اور پہلے نام کے اعداد پر غیر محسوس اثر رکھتا ہے۔

آپ کے نام کا پہلا حرف علت (A,E,I,O,U,Y) آپ کے پہلے جذباتی ردعمل کو ظاہر کرتا ہے۔ اس کی آواز کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ یہ کسی بھی



نام یا لفظ کی روح کی گونج ہوتی ہے۔ اگر آپ کا پہلا حرف علت (Vowel) آپ کے نام کا پہلا حرف بھی ہو تو آپ کو فیصلے کرنے میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ آپ کے جذباتی اور ذہنی ردعمل گڈمڈ ہوسکتے ہیں۔ آپ کے نام کے تمام حروف علت آپ کے جذبات پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ اور تمام حروف صحیح (Consonants) آپ کی مادی سوچ پر اثر انداز ہوتے ہیں اور چنانچہ آپ کی اختیار کردہ بیرونی وضع قطع پر بھی۔ آپ کا پہلا حرف آپ کا اہم ترین حرف ہے۔

آخری حرف (منڈیر کی اینٹ) جو اکثر کیپ ستون کہلاتا ہے اور اردو میں منڈیر کہتے ہیں (Capstone)۔ آپ کے معاملات کو اختتام تک پہنچانے پر اثر انداز ہوتا ہے اور منجھلا حرف (جسے اکثر کی ستون Keystone کہتے ہیں)۔ کی ستون محراب کی گولائی کی اینٹ کو کہتے ہیں۔ یہ صرف انہیں ناموں میں پایا جاتا ہے جن میں حروف کی تعداد طاق ہو۔ اجاگر کرتا ہے۔ ہمارے جبر (Compulsion) یا Obsession (کسی خیال کا ذہن پر مسلط ہو جانا) یا توانائی کا عدم توازن۔ اپنے منجھلے اور آخری حروف کو صرف ذہنی طور پر نوٹ کر لینا چاہیے۔ یہ پہلے حرف اور پہلے حرف علت جتنے اہم نہیں ہیں۔ مثال کے طور پر:



$$M_4 A^1 N_5 S_3 U^6 R_2$$

پہلا حرف M (4) سے پہلا ذہنی ردعمل مکمل طور پر پریکٹیکل مزاج ہونے کا ہے۔ پہلا حرف علت A (1) پہلا جذباتی ردعمل لیڈر اور آگے بڑھنے کی زبردست خواہش ہے۔ اور جھگڑالو اور اپنی رائے پر اصرار کرنا۔ آخری حرف R (2) معاملات آخر کار اثر پذیر لیکن ٹھوس طریقے سے مکمل کیے جائیں گے۔ منجھلا حرف کوئی نہیں ہے۔ آپ دیکھیں گے کہ یہاں تمام حروف ہم آہنگ نہیں ہیں۔ آدھے طاق ہیں اور بقیہ جفت ہیں۔ حرف علت، حرف صحیح اور نام کے نمبر کے علاوہ حروف

پر بھی توجہ دینی چاہیے۔ یہاں ان میں عدم مطابقت ہے۔

"الفابیٹ"

A (1/1) ایک ذہنی حروف:

یہ اپنی رائے پر اصرار کرتا ہے اور جارحیت پسند ہے۔ یہ اپنی آرا کو دنیا پر مسلط کرتا ہے۔ ایسا اس کی شناخت میں دیکھا جاسکتا ہے۔ اوپر کی طرف زور لگاتا ہوا۔ سربراہ' جس کے خیالات اوریجنل (Original) ہیں۔ اور ان کے پیچھے زبردست حوصلہ مندانہ منصوبے A میں خود اعتمادی ہے۔ جلد غصے میں آجاتا ہے اور فارغ بیٹھنے کی نسبت حرکت کو پسند کرتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر:

لیڈر شپ کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

پہلے حرف علت کے طور پر:

جذباتی معاملات میں اپنی رائے پر اصرار کرتا ہے۔ معاملات میں مداخلت کو ناپسند کرتا ہے۔ یہ مشورہ لینا پسند نہیں کرتا۔

B (2/2) ایک جذباتی حروف:

اندرون بین ہے حرف کے دونوں حصے بند ہیں جو بسا اوقات شرمیلا پن ظاہر کرتا ہے۔ پاٹنر شپ میں یہ اچھی طرح کام کرتا ہے۔ یا کسی ٹیم کے شریک کی حیثیت سے۔ یہ دوسروں سے تعاون کرتا ہے۔ یہ حساس ہے اور کسی نئے کام کے آغاز کی نسبت پرانے منصوبوں میں بہتری کو فوقیت دیتا ہے۔ خوبصورتی اور فنون لطیفہ کو قدر کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ یہ کسی بھی فرد میں موسیقی کی صلاحیتوں کو اجاگر کرتا ہے اور تفصیلات کے ساتھ نمٹ سکتا ہے اسے خارجی تحریک کی ضرورت ہوسکتی ہے۔ پہلے حرف کے طور پر: تعاون کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔



C (3/3) ایک وجدانی حروف:

یہ اپنے اظہار پر اچھی قدرت رکھتا ہے اور یہ سوشل اور غول پسند ہے۔ دیکھیے C ایک طرف سے کیسے کھلا ہوا ہے یہ دوسروں کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور توجہ حاصل بھی کرتا ہے۔ ایک تخلیقی حرف ہے جس میں قدرے بے چینی پائی جاتی ہے۔ آسانی سے توازن کھو دیتا ہے۔ پبلک کے سامنے اچھا پرفارم کرسکتا ہے۔ محبت کرنے والا ہے۔ اور اس کا اظہار ضروری سمجھتا ہے۔ پہلے حرف کے طور پر تخلیقی رجحانات کی حوصلہ افزائی کرتی ہے۔

D (4/4) ایک مادی حرف:

زندگی میں عملی رجحان' صبر اور اہلیت لاتا ہے جو کچھ چاہتا ہے اس کے لیے دیر تک اور جانفشانی سے کام کرتا ہے۔ ایک لگی بندھی روٹین میں پھنس جانے سے بچنا چاہیے۔ اس کی بند شکل دیکھئے۔ یہ صحیح العقیدہ سوچ کی ترویج کرتا ہے۔ ایسے منصوبے بناتا ہے جو کامیاب رہتے ہیں۔ زندگی میں عملی موقف قائم کرتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر:

عملیت کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

E (5/5) ایک مادی حرف:

ہمہ گیر اور لچکدار طریقہ کار کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ بے چین اور سفر کا شوق رکھتا ہے۔ یہ آزادی چاہتا ہے۔ یہ ایک مقبول حرف ہے۔ یہ پہلو سے کھلا ہے جو اس کی تبادلہ خیالات کی صلاحیت کو ظاہر کرتا ہے لیکن اس کی لکیریں سیدھی ہیں۔ چنانچہ اس کا طریقہ کار ڈائریکٹ ہے۔ گھما پھرا کر بات نہیں کرتا۔ چمکتی دمکتی شخصیت اور بلبلے بناتے ہوئے مشروب کی طرح خوش باش اور ایکٹو (متحرک)

**F (8/8)ایک وجدانی حرف:**

زندگی میں توازن اور ہم آہنگی کی ضرورت کو اجاگر کرتا ہے۔ اتنا محفوظ نہیں ہے جتنا نظر آتا ہے۔ اور کبھی کبھی عملی معاملات کو نظر انداز کر دیتا ہے۔ دوستانہ اور اختراعی اکثر آواز کا استعمال کرتا ہے۔ ذمہ دار۔ یہ زندگی میں شخصیت کی تخلیقی تکمیل چاہتا ہے۔ اور پرفارمنگ فنون مثلاً گلوکاری' فلم' سٹیج اور ٹی وی وغیرہ کی طرف مائل ہوتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: تفریح اور دوستی کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

**G (3/7)ایک ذہنی حرف:**

اپنے خول میں بند ہو جانے یا اظہار خیال کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اکثر تنہائی کو پسند کرتا ہے۔ یہ ایک رمز آمیز حرف ہے۔ جس میں تخلیقی جوہر ہے۔ جن مقاصد کو درست تسلیم کرتا ہے ان کے لیے سخت محنت کرتا ہے اور روحانیت کی حوصلہ افزائی کرتا ہے یہ ضدی ہوسکتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: یہ خود مختاری کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

**H (5/8)ایک ذہنی حرف:**

H مادی طور پر طاقتور ہے۔ یہ کامیابی کی سیڑھی چڑھنے سے لطف اندوز ہوتا ہے (اس کی ہیئت دیکھئے) یہ جو کچھ چاہتا ہے اس کے لیے باضابطہ طور پر کام کرتا ہے اور یہ مالی معاملات میں طاق ہے۔ خود مختار' اکثر سوشل کامیابی کی خواہش رکھتا ہے۔ نئے مواقعوں کا کھلے دل سے خیر مقدم کرتا ہے اور روحانی ضروریات سے باخبر۔

پہلے حرف کے طور پر: مالی سوجھ بوجھ کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

**I (1/9)ایک جذباتی حرف:**

جذباتی اور خود مختار۔ یہ جانتا ہے کہ اس کو کیا چاہیے اور مداخلت کو ناپسند



کرتا ہے۔ مثال پرست اور قابل عمل مزاج سے عاری۔ دنیا کے متعلق رومانوی رویہ۔ یہ حد سے زیادہ ڈرامائی ہوسکتا ہے۔ زود اثر اور حساس یہ انسان دوست جبلت کی تعمیر میں مدد کرتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: مثالیت کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

پہلے حرف علت (Vowel) کے طور پر: اس کا ردعمل رومانوی مثالیت پرست اور نان پریکٹیکل۔

**J (1/10)ایک ذہنی حرف:**

اس میں لیڈر شپ کی صلاحیتیں ہیں لیکن یہ اتنا محفوظ نہیں ہے جتنا پہلی نظر میں دکھائی دیتا ہے اور کبھی کبھی اس کو ٹیک کی ضرورت پڑتی ہے اس کی نچلی گولائی کو دیکھئے یہ ایک طرف سے دوسری طرف جھول سکتا ہے اس کو اپنی خودی کا طاقتور احساس ہے۔ اور بے عملی کی نسبت عمل کو ترجیح دیتا ہے۔ اگر یہ احتیاط سے بڑھے تو اپنا مقصد حیات حاصل کرسکتا ہے۔ یہ غیر متوجہ ہوسکتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر یہ ذہنی سوجھ بوجھ کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

**K (2/11) ایک وجدانی حرف:**

وجدان اور وجدانی خیال' جو نام اس حرف سے شروع ہو' کو دیا جاتا ہے دوسروں میں ولولہ پیدا کرنے کی قابلیت۔ یہ تعاون کرسکتا ہے لیکن اس کی مثالیت کبھی کبھی مسئلہ بن سکتی ہے۔ یہ بہترین سے کم پسند نہیں ہوتا۔ یہ اپنے گرد نروس ماحول پیدا کرسکتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: بڑے لوگوں سے متاثر ہو کر نیک جذبے سے کام کرنے کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

**L (3/12) ایک ذہنی حرف:**

اپنی مقناطیسی کشش دوسروں پر ڈالتا ہے ایک محبت بھرا اور اظہار پر قادر

(Expressive) حرف جو عوام کو اپنی طرف مائل کرتا ہے۔ L اپنے رویے میں سنجیدہ نہیں ہے۔ اور زندگی کے ہلکے پھلکے پہلوؤں کو فوقیت دیتا ہے۔ جب اس کے ارادے میں رکاوٹ ڈالی جائے تو تنقید پر اتر آتا ہے۔ یہ جتنا نظر آتا ہے اس سے زیادہ مضبوط و مستحکم ہے اور پلاننگ کی صلاحیت رکھتا ہے۔ سوشل اجتماعات میں پرسکون رہتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: ملنساری کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### M (4/13) ایک مادی حرف:

انتہائی عملی ہوسکتا ہے لیکن محبت اور جذباتی ہلچل کی شدید خواہش رکھتا ہے یہ زندگی میں اتار چڑھاؤ کا سلسلہ لاتا ہے۔ اور موڈی ہوسکتا ہے۔ مضبوط قوت ارادی کا مالک۔ لیکن سودے بازی کرے گا۔ بجائے اس کے کہ سب کچھ کھو دے۔ لکیر کا فقیر اور صحیح العقیدہ اور توجہ کے ارتکاز کی زبردست صلاحیت رکھتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: دیانت داری کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### N (5/14) ایک ذہنی حرف:

متنوع زندگی کو پسند کرتا ہے۔ جس میں لطف اندوزی کو نظر انداز کیا گیا ہو۔ کبھی کبھی سوشل معاملات کو ضرورت سے زیادہ وقت دیا جاتا ہے۔ N قبول عامہ میں مدد دیتا ہے۔ جب ذاتی نظم موجود ہو جو کچھ چاہتا ہے حاصل کرسکتا ہے۔ یہ غلطیوں کو دہرانے کی طرف مائل ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: مقبولیت دلاتا ہے۔

### O (7/15) ایک جذباتی حرف:

جادوئی دائرے کی ترجمانی کرتا ہے۔ "O" تنہائی پسند ہے، سخت محنتی اور جو کچھ حاصل کرتا ہے اس کو بچا کے رکھتا ہے۔ مالی لحاظ سے ایک اچھا حرف قوت



ارادی اور ذاتی نظم طاقتور۔ اس کی ساخت کو دیکھئے۔ چنانچہ یہ بھی سورج کی طرح توجہ حاصل کرتا ہے۔ یہ گھریلو تبدیلیوں کے ساتھ جلد مطابقت پیدا کر لیتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: علمیت کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

پہلے حرف علت کے طور پر (Vowel): جذباتی ردعمل ذمہ داری کا ہے۔ یہ روزمرہ زندگی میں روحانیت سے باخبر ہے۔ جذباتی تھکان کا شکار ہوسکتا ہے۔

### P (8/16) ایک ذہنی حرف:

دماغی شدت رکھتا ہے۔ اور زندگی کے مختلف پہلوؤں پر گہری سوچ کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ حیران کن واقعات پیش آسکتے ہیں۔ حالات میں شدید اکھاڑ پچھاڑ بغیر کسی وارننگ کے۔ مذہب، مابعدالطبیعات یا مخفی علوم میں شوق کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ یہ مداخلت کو سخت ناپسند کرتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: خودشناسی کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### Q(1/17) ایک وجدانی حرف:

غیر معمولی، یہ نام میں کج روی (Eccentricity) پیدا کرتا ہے۔ مالی طور پر ذہین۔ یہ زندگی گزارنے کا مختلف اور منفرد طریقہ رکھتا ہے۔ یہ اپنے وجدان کو استعمال کرتا ہے۔ Q جسمانی مہارت کو بڑھاتا ہے۔ یہ جانچ میں غلطیاں کرسکتا ہے۔ لیکن پھر بھی کاروبار کرنے والوں کے لیے ایک اچھا حرف ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: آزاد خیالی کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### R(2/18) ایک جذباتی حرف:

ایک حرف جو طاقت رکھتا ہے انسان پروری کی جبلت اور ایکشن اور حصول مقاصد کی ضرورت رکھتا ہے۔ ماضی میں اس کو "غراتے ہوئے حرف" کا خطاب دیا جاتا تھا۔ اپنی ذات پر اعتماد رکھنے والا جو مادہ پرستانہ اور مثالیت کی حامل

ضروریات رکھتا ہے۔ تخلیقی منصوبوں میں مددگار ہے۔ یہ دوسروں کی مدد کرسکتا ہے۔ مگر انجانے میں لوگوں کی مفاد پرستی کا شکار ہوسکتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: مضبوط قوت ارادی کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### S (3/19) ایک جذباتی حرف:

اس حرف کے ساتھ بہت سی کامیابیاں اور ناکامیاں' بہت سے موڑ اور بل...... اس کی ہیئت کو دیکھئے۔ S کی ضروریات کامیابی اور سوشل عزت و احترام ہیں۔ یہ کسی بھی نام میں اونچے مقاصد کے حصول کی خواہش کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ ہمیشہ محفوظ نہیں اور اپنی ذات میں بہت مست ہوسکتا ہے۔ یہ قیادت کرسکتا ہے لیکن نہ کرنے کو فوقیت دیتا ہے۔ طاقت ور اور زیرک۔

### T (4/20) ایک جذباتی حرف:

شہید کا حرف...... اس کی ہیئت دیکھئے صلیب کی طرح۔ محبت کرنے والا ڈپلومیسی والا اور دوستی جتانے والا۔ یہ نام میں ایک حد تک زود پریشانی کا عنصر شامل کر دیتا ہے۔ مقابلے کی فضا میں آرام دہ محسوس نہیں کرتا اور لیڈ کرنے کی بجائے پیچھے چلنا پسند کرتا ہے۔ اس میں معلم کی صلاحیت ہے۔ یہ پیار و محبت کی فضا میں پنپتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: بھروسہ کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### U (6/21)ایک وجدانی حرف:

ایک پرمسرت اور ملنسار حرف اظہار خیال میں آزاد لیکن آسانی سے اپنا توازن کھو بیٹھتا ہے۔ اس کی ساخت اوپر سے کھلی ہے اور بنیاد سے جھول سکتا ہے۔ لوگوں سے میل ملاقات سے پنپتا ہے۔ یہ اچھی قسمت کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ لیکن لاپروائی سے اسے کھوسکتا ہے۔ ایک خوش باش حرف۔ کبھی کبھی فیصلہ نہیں کر پاتا۔

پہلے حرف کے طور پر: غول میں رہنے کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔



پہلے حرف علت کے طور پر: جذباتی ردعمل محبت بھرا اور پرجوش ہے۔ کبھی کبھی میلوڈرامائی (Melodramatic)

### V (6/22))ایک وجدانی حرف:

الفابیٹ کے طاقتورترین حروف میں سے ایک۔ یہ دور رس تبدیلیوں کی عکاسی کرتا ہے۔ اپنی زندگی کا نقشہ متحرک منصوبوں سے بناتا ہے۔ (Melodrama ایک سنسنی خیز ڈراما جس میں جذبات کو بھونڈے طریقے سے ابھارا جاتا ہے اور اخیر اچھا ہوتا ہے) کبھی کبھار اعصابی تناؤ کی لپیٹ میں آجاتا ہے۔ یہ ظالم ہوسکتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: نمایاں کاموں کی انجام دہی کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### W (6/23) ایک مادی حرف:

اس کی ساخت کو دیکھئے۔ جیسے سمندر کی لہریں۔ W کی زندگی میں اتار چڑھاؤ آتے ہیں۔ ایک سر چکرا دینے والا متنوع لائف سٹائل' تبادلہ خیالات' مطابقت پذیری اور ہمہ گیریت سب موجود ہیں۔ یہ زندگی سے بھرپور طریقے سے لطف اٹھاتا ہے۔ کام کے ساتھ ساتھ تفریح اور تبدیلی کی بھی اتنی ہی ضرورت ہے۔ ایسا حرف جس کو باندھ کے رکھنا مشکل ہے۔ لیکن ہمیشہ مقبول۔

پہلے حرف کے طور پر: شخصی مقناطیسیت کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### Y (1/25) ایک وجدانی حرف:

اس حرف کا واسطہ کئی امکانات سے پڑتا ہے۔ دیکھیے یہ کیسے ایک دوراہے سے مشابہت رکھتا ہے۔ روحانی طور پر تحریک یافتہ۔ یہ کسی مقصد کے لیے اپنے آپ کو وقف کرنے میں مشکل محسوس کرتا ہے۔ یہ ذہنی کام میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اکیلا زیادہ بہتر طور پر کام کرتا ہے۔ Y کے ساتھ نفسیاتی اور وجدانی صلاحیت

میں اضافہ ہوتا ہے۔ فیصلہ کرنے کی صلاحیت کو کم کرتا ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: ادراک کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

پہلے حرف علت (Vowel) کے طور پر: جذباتی طور پر تذبذب کا شکار' لیکن وجدان طاقتور ہے جس کو کامیابی سے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

### Z (7/26)ایک جذباتی حرف:

اکثر پیچدار آسمانی بجلی کے لشکارے سے تشبیہ دی جاتی ہے۔ اس کی بناوٹ کو دیکھیے۔ یہ مقبولیت اور شہرت کو ترقی دیتا ہے۔ طاقتور ہے اور لگژری سے محبت۔ مابعدالطبیعات اور تخلی علوم سے لگاؤ موجود ہے۔ ایک آرام دہ گھریلو زندگی اہم ہے۔ مالی لحاظ سے ایک اچھا حرف Z مزاجاً غیر رکی ہے۔

پہلے حرف کے طور پر: طاقت کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔

### "افتتاحی' اصلاحی اور اختتامی"

حروف کو تین حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ افتتاحی اصلاحی اور اختتامی: یہاں سے مزید معلومات حاصل ہوتی ہیں۔ چیک کیجئے کہ آپ کے حروف کی اکثریت کہاں ہے۔

افتتاحی: A E I K O R Z یہ حروف منصوبوں کو تشکیل دینے کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔ امور کو سرانجام دینے کی صلاحیت' یہ سیلف سٹارٹر ہیں۔

**اصلاحی B F H J N P Q S T U W X Y:**

یہ حروف منصوبوں کو جاری رکھنے کی صلاحیت کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔ یہ پہلے سے شروع کیے گئے خیالات کو ترقی دیتے ہیں۔ جو کچھ تخلیق کیا گیا ہے اس کو بہتر بنانے میں مدد کرتے ہیں۔ یہ کبھی کبھی ہچکچاہٹ پیدا کرسکتے ہیں۔

**اختتامی C D G L M V:**

یہ حروف منصوبوں کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کی حوصلہ کرتے ہیں۔ یہ تعمیری



ہیں۔ یہ جو کچھ شروع کرتے ہیں۔ اس کی تکمیل کرتے ہیں۔

مثال کے طور پر JOHN (پہلے نام کے طور پر' اگرچہ J (1) سے شروع ہوتا ہے لیکن یہ نئے پراجیکٹ شروع کرنے کے لیے مناسب نہیں ہے۔ نہ تو اپنے حروف کی وجہ سے اور نہ اعداد کے لحاظ سے اس کی لیڈر شپ کے جوہر کا دارومدار اس کے ساتھ لگنے والے اگلے نام پر ہوگا۔ حروف نہ اچھے ہوتے ہیں اور نہ برے۔ یہ تمام مختلف ہیں۔ اور لوگوں کو مختلف طریقے سے متاثر کرتے ہیں۔

باب 25

# عبوری ٹھہراؤ اور واقعات نمبرز

آپ کے مکمل پیدائشی نام سے آپ کی زندگی کے واقعات کے متعلق پیش گوئی کی جاسکتی ہے۔ یہ وہ نام ہے جو آپ کے برتھ سرٹیفکیٹ پر لکھا گیا ہو۔ یہ ایک عجیب عمل لگتا ہے۔ لیکن یہ بہت پر اسرار طور پر صحیح ہے۔ زندگی میں بہت سی باتیں ایسی ہیں جن کی نہ ہم توجیہ کرسکتے ہیں اور نہ ہی سائنسی طریقے سے ان کو ثابت کرسکتے ہیں۔ وجدان سے لے کر مذہبی عقائد تک...... اور کبھی کبھی یہ ضروری ہوتا ہے کہ ذہن کو کھلا رکھیں۔ آپ اس تکنیک کے ذریعے اپنے ماضی کو دیکھ سکیں گے۔ اور اپنے آپ پر ثابت کرسکیں گے کہ یہ کام کرتی ہے یا نہیں۔

آپ کے برتھ سرٹیفکیٹ پر پورے نام کی ضرورت پڑے گی۔ اسی کے ساتھ آپ نے آغاز کیا۔ اگرچہ اب اس کا استعمال بند کردیا گیا یا کبھی استعمال ہی نہ کیا گیا ہو۔

صحیح الفاظ آپ کے برتھ سرٹیفکیٹ سے مراد ہے۔ اگر املا میں کوئی غلطی کی گئی ہو یا کوئی فالتو لفظ استعمال کیا گیا ہو۔ نام کا ہر حرف آپ کی زندگی کو مخصوص ایک سال یا ایک سے زیادہ سال کے لیے متاثر کرتا ہے۔ ان حروف کو (جو اس طرح سے استعمال کیے جاتے ہیں)۔ کو عبوری الفاظ کہا جاتا ہے۔



اپنا پورا نام لکھئے (ہو بہو ایسے ہی جیسے پیدائش کے سرٹیفکیٹ پر لکھا گیا) بمعہ اعداد ان حروف کی قیمت اوپر لکھیں۔ مثال کے طور پر ہم Amir Rehman Bhatti نام استعمال کریں۔

1 4 1 2 2 5 5 4 1 5 2 5 1 4 4 1

AMIR REHMAN BHATTI

ہر حرف آپ کی زندگی پر اتنے ہی سالوں کے لیے اثر انداز ہوتا ہے جتنی اس کی قدر ہوتی ہے (A کی قدر 1 ہے چنانچہ اس کے اثرات ایک برس کے لیے مخصوص ہوں گے۔ N کی قدر 5 ہے چنانچہ 5 برس کے لیے موثر ہوگا) نام کے تمام حروف میں سے گزر کر آپ دوبارہ پہلے حرف پر آجائیں گے۔ تاکہ اس عمل کو دوبارہ دہرا سکیں۔ ہر انفرادی نام کا تجزیہ علیحدہ کیا جاتا ہے۔

Rehman, Amir اور Bhatti سے انفرادی طور پر برتاؤ کریں گے اکٹھا نہیں جیسے کہ:

Amir Rehman Bhatti

عبوری ٹھہراؤ (Transits) اسی دن سے شروع ہو جاتے ہیں۔ جب آپ پیدا ہوتے ہیں۔ ہر پہلے حرف کے نیچے صفر لکھیں۔ آپ کا دوسرا حرف تب شروع ہوگا جبکہ آپ کے پہلے حرف کے مطلوبہ سال گزر جائیں گے۔ ہماری مثال میں A چونکہ 1 ہے چنانچہ اس میں سے پہلے بارہ ماہ میں گزر ہوگا۔ (ایک برس اور M پہلی سالگرہ سے شروع ہوگا۔

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 4 | 1 | 2 | 2 | 5 | 5 | 4 | 1 | 5 | 2 | 5 | 1 | 4 | 4 | 1 |
| A | M | I | R | R | E | H | M | A | N | B | H | A | T | T | I |
| 0 | 1 | 5 | 6 | 0 | 2 | 7 | 12 | 16 | 17 | 0 | 2 | 7 | 8 | 12 | 16 |
| 8 | 9 | 1 3 | 1 4 | 22 | 24 | 29 | 34 | 38 | 39 | 17 | 19 | 24 | 25 | 29 | 33 |

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 16 | 17 | 21 | 22 | 44 | 46 | 51 | 56 | 60 | 61 | 34 | 36 | 41 | 42 | 46 | 50 |
| 24 | 25 | 29 | 30 | 66 | 68 | 73 | 78 | 82 | 83 | 51 | 53 | 58 | 59 | 63 | 67 |
| 32 | 33 | 37 | 38 | 88 | 90 | 95 | 100 | 104 | 105 | 68 | 70 | 75 | 76 | 80 | 84 |
| 40 | 41 | 45 | 46 | 110 | 112 | 117 | 122 | 126 | 127 | 85 | 87 | 92 | 93 | 97 | 101 |
| 48 | 49 | 53 | 54 | | | | | | | | | | | | |
| 56 | 57 | 61 | 62 | | | | | | | | | | | | |

عامر رحمان بھٹی کو دیکھیے (تین ناموں کے ساتھ اس کے ہمیشہ تین نام عبوری ٹھہراؤ میں رہیں گے)

ہم دیکھتے ہیں کہ عامر کے A نے اس کی زندگی کے پہلے برس پر اثرات ڈالے Rehman کے R نے اسی کی زندگی کے پہلے 2 برسوں کو متاثر کیا۔ اور Bhatti کے B نے اس کی زندگی کے اوّلین دو برسوں کو متاثر کیا (یا جب تک B دوبارہ نافذ العمل رہا 17 برس کی عمر میں)

اگر ہم چاہیں کہ معلوم کریں کہ 28 برس کی عمر میں اس کے ساتھ کس قسم کے واقعات پیش آئیں گے تو ہم اس کے نام کو چیک کریں گے اور دیکھیں گے کہ اس وقت M,E اور T عبوری ٹھہراؤ میں تھے۔ ٹرانزٹ کو شمار کرتے وقت احتیاط ضروری ہے ان کو شمار کرنا آسان ہے۔ لیکن غلطیاں اکثر ہو جاتی ہیں۔ ایک بھی غلطی آپ کی پیش گوئی کو برباد کر دے گی۔ نئے نام کے لیے چارٹ ترتیب دینا ممکن ہے۔ اگر آپ کو یہ یاد ہو کہ کس خاص برس کو نام اپنایا گیا تھا۔ لیکن مکمل پیدائش نام پھر بھی موثر رہے گا۔ نام جس سے آپ کو پکارا جاتا ہے۔ اگر آپ کے لائف پاتھ سے ہم آہنگ ہو تو آپ کی مشکل ٹرانزٹ کو سہل کرے گا۔ متصادم نام مدد نہیں کرتا۔ ٹرانزٹ (عبوری گزر) کے حروف سالگرہ سے سالگرہ تک میعاد رکھتے ہیں۔ نہ کہ یکم جنوری سے جیسا کہ ذاتی سال کے معاملے میں ہوتا ہے۔



دو یا دو سے زیادہ وہی حروف (جیسا کہ دو A) اگر ایک ہی وقت میں ٹرانزٹ کر رہے ہوں تو ایک طاقتور لیکن مشکل وقت کا باعث ہوتے ہیں۔

## A (ایک سال) عبوری ٹھہراؤ کے حروف (Transit)

تبدیلی، نئی مشروعات، آغاز، کیریئر میں رخ کی تبدیلی، یا گھر کی تبدیلی، تخلیقی پراجیکٹ شروع کیے جاتے ہیں۔

AA: بہت فعال۔ مواقع کو گنوا سکتا ہے۔

B (2 برس): سست رفتار کی نشاندہی ہوتی ہے۔ شراکتوں اور لوافیئرز کے لیے موزوں، طبیعت شدید نروس ہو سکتی ہے اور صحت کا خیال رکھنے کی ضرورت ہے۔

BB: انتہائی جذباتی وقت۔

C (3 برس) اختراعی صلاحیت بڑھ جاتی ہے۔ سوشل تقریبات پر زور رہے گا گھریلو نامطابقت ہو سکتی ہے۔ ایک تفریحی وقت لیکن بے چین۔

CC: بہت شدید فعال۔ انتہائی بے چین۔

D (4 برس): اپنی زندگی کو منظم کرنے اور ذمہ داریاں لینے کے مواقع۔ پریکٹیکل، سخت محنت کا وقت۔ آرام کی ضرورت۔

DD: کام، کام اور زیادہ کام۔ زندگی محدود محسوس ہوتی ہے۔

E (5 برس): آزادی طلب کی جاتی ہے۔ جذباتی ہلچل پیدا کرنے والی تبدیلیاں اور نئے لوگوں سے ملنے کے مواقع اور نئے لوافیئرز۔ عجیب و غریب وقت۔

EE: خیالات اور دلچسپیاں بہت تیزی سے تبدیل کی جاتی ہیں۔

F (8 برس) ذمہ داریاں لی جاتی ہیں۔ ایک اچھا مالی وقت۔ گھریلو معاملات اہم ہو جاتے ہیں۔ رومانوی دلچسپیوں کے امکانات۔

FF: ذمہ داریوں کے بوجھ سے دبا ہوا۔

G (3برس) کبھی کبھی تنہائی کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔رازداری پر مائل' مالی معاملات اچھے' مطالعے یا ریسرچ کے لیے بہترین وقت۔

GG: بہت زیادہ وقت تنہائی میں گزرتا ہے۔

H (5 برس) بزنس کو پھیلانے کا اچھا وقت' مالی معاملات ترقی کی طرف ہیں۔ بہت زیادہ کوشش کرسکتا ہے۔خودمختاری حاصل کرسکتا ہے۔

HH: کام کے معاملے میں بہت اونچا جذبہ۔

I (1 برس) جذباتی زمانہ: اضطراب اور دیر ہوسکتی ہے۔ بہت سے ڈرامائی اتار چڑھاؤ' تخلیقی مواقع ہمیشہ موجود۔

II: منصوبے شروع کرنے میں مشکلات۔

J (1 برس): تبدیلی' کسی بھی قسم کی۔ اچھے مالی امکانات' کبھی کبھی فیصلہ کرنے میں ہچکچاہٹ۔

JJ: ضرورت سے زیادہ فعالیت' کنفیوژن (الجھن) پیدا کرتی ہے۔

K (2 برس): روحانی لحاظ سے تخلیقی تحریک پیدا کرنے کا زمانہ شرکت داریوں کے لیے موافق' صحت پر توجہ کی ضرورت ہے' غیرمعمولی واقعات۔

KK: جذباتی لحاظ سے حساس۔

L (3 برس): بہت سے نئے دوست اور سوشل تقریبات' تخلیقی مقاصد کے لیے مفید لیکن تفریح ولطف اندوزی میں ٹائم ضائع کرسکتا ہے۔

LL: تفریح میں ضرورت سے زیادہ مگن۔

M (4 برس) پریکٹیکل اور حقیقت پسندی کا وقت۔ زیادہ محنت کرنے کی ضرورت محسوس کرتا ہے۔ مالیات میں بہتری' آہستہ آہستہ' توانائی کا لیول زیادہ نہیں۔

MM: ضرورت سے زیادہ کام۔آرام کی ضرورت ہے۔



N (5 برس): تفریحی وقت جذباتی ہلچل پیدا کرنے والے واقعات کے ساتھ۔ ٹریول کا امکان' بہت سی تبدیلیوں کا امکان' لچک پذیری میں اضافہ' مالی اتار چڑھاؤ۔

NN: انتہائی بے چینی۔

O (7 برس): مطالعہ کے لیے اچھا وقت' گھریلو ذمہ داریوں کو قبول کرے گا۔ مالی معاملات میں بہتری ایک پرسکون اور محفوظ زمانہ۔

OO جذباتی طور پر دوسروں کے مسائل کی وجہ سے طاقت کا نچڑ جانا۔

P (8 برس): ذہنی مصروفیات کی بیشی' تنہائی میں وقت گزارنے کی ضرورت' اچھے کاروباری ارتعاشات اگر پیش بندی کرلی جائے۔

PP (1 برس): مالی معاملات اچھے' غیرمعمولی کاروباری منصوبوں کے لیے موزوں' عجیب وغریب وقت۔ دوسرے لوگ سمجھنے سے قاصر۔

Q (1 سال) : مالی معاملات اچھے ہیں۔ عجیب وغریب کاروباری منصوبوں کو ترجیح دی جاتی ہے۔ کجروی کا وقت۔ دوسرے غلط فہمی کا شکار ہو سکتے ہیں۔

QQ: دوسرے انتہائی عجیب وغریب سمجھتے ہیں۔

R (2 برس): تخلیقی اور رحمدلی کا زمانہ ترقیاتی عزائم پر توجہ رہے گی۔ جذبات اور الجھاؤ کی بہتات رہے گی۔ کبھی کبھی دیر ہوتی ہے۔

RR: اختتام اور التوا...... ایک مشکل وقت۔

S (3 برس): حالات تبدیل ہوتے ہیں۔ استعجابات' اکثر جذبات عروج پر' ایک فعال اور ترقیاتی عزم کا زمانہ۔

SS دھچکے اور تنزلیات (Reversals) ممکن۔

T (4 برس) گھر کی تبدیلی کا امکان' شراکتیں پنپتی ہیں۔ صحت کی طرف توجہ کی ضرورت ہے معمول کی نسبت زیادہ حساس اور باخبر۔

TT: انتہائی مضطرب۔

U (6 برس) تخلیقی وقت' گروہوں کے ساتھ لطف اندوزی کے تجربات مالی مہارت کم' خود اعتمادی کو بڑھاوا دینے کی ضرورت۔

UU: الجھاؤ۔

V (6 برس): اہم عملی دلیرانہ منصوبے شروع ہوتے ہیں۔ شخصی طاقت اس پیریڈ میں نمایاں ہے۔ سخت محنتی' نمایاں کامیابی کا امکان۔

VV: ترقیاتی عزائم انجاپڑ' کام سے چور۔

W (6برس): بہت سی تبدیلیاں وقوع پذیر ہوتی ہیں، مہم جوئی کا دور، جذبات کو قابو کریں۔ ٹریول کے امکانات' دلچسپیاں جلدی تبدیل ہوتی ہیں۔

WW: توانائی کو بہت سی دلچسپیوں میں بکھیرتا ہے۔

X (5 برس): گھریلو زندگی نمایاں۔ ایک غیر معمولی زمانہ' عوامی مقبولیت ممکن' رومانوی اور محبت کی دلچسپیاں زیادہ۔

XX: قربانیوں کو کسی طریقے سے قبول کریں۔

Y (1 برس) سمت متعین کرنے کی ضرورت۔ زندگی کے فیصلے کرنے کے لیے تنہائی کی ضرورت۔ الجھاؤ کے بعد روحانی باخبری حاصل ہوتی ہے۔

YY: مثبت ایکشن لینے میں ناکامی۔

Z (7 برس): اچھے مالی امکانات' کاروباری اہلیت میں اضافہ غیر معمولی یا روحانی معاملات کی طرف میلان' غیر معمولی گھریلو حالات۔

ZZ: مشکل گھریلو حالات۔

نوٹ: دو یا زیادہ R جو ایک ہی برس میں ٹرانزٹ کر رہے ہوں کافی التواء پیدا کرسکتے ہیں۔ دو یا زیادہ I بھی ویسا ہی اثر رکھتی ہیں۔ اگرچہ اتنا شدید نہیں۔ ان عبوری گزر کے دوران دوسروں سے محبت اور ہمدردی سے پیش آنے سے مشکلات آسان ہو جاتی ہیں۔



## اہم واقعات نمبرز

### واقعات نمبر:

واقعات نمبر جو ہر کو' یا آپ کے تمام عبوری گزر والے حروف کے متحدہ ممکنہ اثرات کو ظاہر کرتے ہیں ان تمام عبوری گزر والے حروف کے اعداد کو جمع کیا جاتا ہے اور پھر بنیادی عدد نکالا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر A (1)' R (2) اور K (2) سے ہمیں ایونٹ نمبر5 حاصل ہوگا۔ H (5) اور X (5) سے ہمیں اہم واقعات نمبر1 حاصل ہوگا۔ ایونٹ نمبر اور ٹرانزٹ کے حروف کا اکٹھے تجزیہ کیا جاتا ہے۔

### اہم واقعات نمبر1:

نئے آغاز' نئی شروعات' تازہ سمت' نئی شروعات کرنے کا موقع۔

### اہم واقعات نمبر2:

تعاون اور شراکتیں' ایک خاموش وقت' دوست بنانے کا موقعہ۔

### اہم واقعات نمبر3:

زندگی خوشگوار ہو جاتی ہے۔ ایک مسرور سوشل زمانہ' تخلیقی صلاحیتوں کو اجاگر کرنے کا موقعہ۔

### اہم واقعات نمبر4:

سخت محنت اور شخصی ڈسپلن' ایک عملی دور۔ استحکام حاصل کرنے یا اپنی جڑیں مضبوط کرنے کا موقعہ۔

### اہم واقعات نمبر5:

حیران کن تبدیلیاں' آزادی کی جستجو کی جاتی ہے۔ تبادلہ خیالات بڑھایا

جاتا ہے' کوئی نیا کام کرنے کا موقعہ۔

**اہم واقعات نمبر6:**

ذمہ داریاں لی جاتی ہیں، تخلیقی صلاحیت کا اظہار کیا جاتا ہے۔ بہتر متوازن زندگی کے حصول کا موقعہ۔

**اہم واقعات نمبر7:**

باطنی علم حاصل کیا جاتا ہے۔ مطالعہ اور غور وفکر بڑھ جاتا ہے۔ اپنا روحانی رستہ ڈھونڈنے کا موقعہ' غیر متوقع فتوحات۔

**اہم واقعات نمبر8:**

ٹارگٹ حاصل کیے جا سکتے ہیں۔ اگر مستحق ہوں تو انعامات حاصل ہوتے ہیں زیادہ خودمختاری حاصل کرنے کا موقعہ۔

**اہم واقعات نمبر9:**

جذباتی زمانہ' کچھ اختتام کو پہنچتا ہے۔ سمجھ بوجھ حاصل کرنے کا موقعہ۔ مثالیت پرستی کا وقت۔





باب 26

# حرف علت (Vowel) نمبر

آپ کا نام' آپ جو کچھ چاہتے ہیں' دوسرے لوگ آپ کو کیسے دیکھتے ہیں۔ اور سب سے اہم یہ کہ آپ کیا کرتے ہیں۔ ان سب پر اثر انداز ہوتا ہے اگر یہ کہا جائے کہ نام کا کوئی اثر ہوتا ہے تو کچھ لوگوں کے لیے یہ ایک احمقانہ بیان ہے لیکن ایک لفظ اور اس کی آواز اگر آپ پر اثر انداز ہوتی ہے۔ اور تمام الفاظ کرتے ہیں۔ یہ اصول آپ کے نام پر بھی لاگو ہونا چاہیے۔ آپ کا نام بھی تو ایک لفظ ہے۔

ذرا غور کیجئے والدین کتنا وقت صرف کرتے ہیں۔ اپنے بچے کے لیے درست لفظ (نام) کے چناؤ کے لیے۔ ایک بچہ پہلے اور دوسرے سال کے درمیان اپنا نام پہچاننے لگتا ہے۔ اپنا آخری نام تیسرے برس کے لگ بھگ۔ یہ نام شخصی علامت بن جاتی ہے۔ یہ آپ کے لیے لازم وملزوم بن جاتا ہے۔ دن کے بعد دن گزرتا ہے اور آپ یہ سنتے رہتے ہیں یہ آپ کی حرکات پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اس شخصی علامت کی آواز آپ کے وجود کا حصہ بن جاتی ہے۔ مندرجہ ذیل تمام ناموں کی آواز مختلف ہے۔ قطع نظر اس بات کے کہ یہ کس جنس سے تعلق رکھتے ہیں۔ Nabeela, Daud, Lilly, Hamza ہر نام ایک خاص آواز رکھتا ہے جو اس

کے مالک پر اثر انداز ہوتی ہے۔ نیومرالوجی کے ذریعہ تجزیہ نام کے اثرات کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن دو افراد جو ایک ہی نام رکھتے ہوں اس کی طرف منفرد ردعمل دکھائیں گے۔

برنارڈ سپنسر لی گیٹ ایک رائٹر نے عبرانی نظام نیومرالوجی پر ایک کتاب Numera (نیومیرا)' میں ایک منفرد مثال کے ذریعے سمجھایا ہے کہ ہمیں نام کیسے متاثر کرتے ہیں۔ وہ تجویز کرتا ہے کہ فرض کریں ہر انسان کو اس کے نام کی بجائے کسی نظم کی پہلی لائن سے پکارا جائے تصور کریں اگر آپ ہر روز اس گیت پر ردعمل دیتے "خاموش رات" متبرک رات" اور کیا آپ مختلف انسان بن جائیں گے اگر آپ کا نام ہوتا "آپ واقعی بہترین ہیں"۔

گیت سے ہٹ کر بھی ہمارے نام مختلف نہیں ہیں۔ ہم تو بس ان کو سننے کے عادی ہو گئے ہیں۔ لیکن ان کی صدا اور تال اب بھی ہمیں متاثر کرتے ہیں۔ آپ کا نام تبدیل کیا جاسکتا ہے لیکن آپ کی تاریخ پیدائش ہمیشہ متعین رہتی ہے۔ آپ کے نام کا انتخاب آپ نے یا آپ کے والدین نے کیا اسے ہمیشہ تبدیل کیا جاسکتا ہے۔ آپ کی تاریخ پیدائش کو نہیں۔

ہمارے معاشرے میں شادی شدہ خواتین روایتی طور پر جب ان کی شادی ہوتی ہے تو نام تبدیل کر لیتی ہیں۔ ان کے نام کے ساتھ والد کے نام کو ہٹا کر شوہر کا پہلا نام لگا دیا جاتا ہے۔ ذات بھی شوہر کی استعمال کرتی ہیں اور اس طرح اپنے رویے میں تبدیلی محسوس کرتی ہیں۔ یہ بہتری کی طرف بھی ہوسکتا ہے اور خرابی کی طرف بھی۔ لیکن اکثر الجھاؤ کا احساس پیدا کرتا ہے۔ مرد اپنا نام برقرار رکھتا ہے اور کم ہی تبدیل کرتا ہے۔ پکارا گیا نام ارتعاشی ڈیزائن بناتا ہے جو ہمیں متاثر کرتا ہے۔ ہمارے نام ہمارے گرد توانائی کی فضا بن جاتے ہیں...... ہماری خوشبو (Aura) ایک بہترین کتاب جو الفاظ کے تجزیے پر تحقیق کرتی ہے "علم الاعداد



کے پیچھے" (Behind Numerology) اس میں مصنف مسٹر لے بلیک ویل لارنس نے ایک مشین (Eidophone) ایڈوفون کا ذکر کیا ہے جو دکھاتی ہے کہ کیسے جب الفاظ پکارے جاتے ہیں۔ تو فضا میں مختلف ارتعاشی پاٹرن بناتے ہیں۔ جن کو ہم دیکھ نہیں سکتے۔

خوبصورت آواز والے الفاظ ہم آہنگ ڈیزائن بناتے ہیں۔ اور کریہہ الصوت یا ناگوار الفاظ بے ترتیب ڈیزائن بناتے ہیں۔ مشین ثابت کرتی ہے کہ نام یا الفاظ فضا کو متاثر کرتے ہیں۔ یہ اس کا ثبوت دیتی ہے جسے ہم دیکھ نہیں سکتے۔ لیکن اکثر محسوس کرتے ہیں۔ نام جو آپ روز سنتے ہیں اور اس پر ردعمل ظاہر کرتے ہیں۔ آپ پر اثر انداز ہوتا ہے۔ ایف۔ سکاٹ فٹز جرالڈ نے لکھا "آپ لوگوں کو الفاظ کے ذریعے تھپکی دیتے" آپ کا نام کیا بھی اثرات نہیں رکھتا؟

جس نام سے آپ پہچانے جاتے ہیں وہی آپ کا اصلی نام ہے۔ اس نام میں وہ آواز ہے جو گزرتے چڑھتے دنوں میں آپ کو متاثر کرتی ہے یہ نام بالکل صحیح تجزیہ فراہم کرتا ہے آپ کا مکمل برتھ سرٹیفکیٹ کا نام وہ ہے جس کے ساتھ آپ نے زندگی کا آغاز کیا۔ اب آپ جس نام سے پکارے جاتے ہیں یہ وہ ظاہر کرتا ہے جو آپ اب بن گئے ہیں۔

اگر آپ کے نام میں نشان الحاق (Hyphen) موجود ہے۔ جیسے Inam-ul-Haq یا اکٹھا پکارا جاتا ہے۔ جیسے Rana Rauf اس کا تجزیہ ایک نام کی حیثیت سے کریں' جب تک Inam نہیں بلکہ آپ کو Inam-ul-haque کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ منجھلا نام اور مخفف نام کو صرف اس صورت میں شامل کریں اگر آپ انہیں ہمیشہ استعمال کرتے ہیں۔

آپ کا مکمل نام جو استعمال میں آتا ہے سب سے اہم ہے حروف علت (Vowels) ظاہر کرتے ہیں کہ آپ کا محرک کیا ہے۔ آپ اپنے آپ کو کیسے

دیکھتے ہیں۔ اور آپ کی شخصیت کا دوسروں پر پہلا تاثر حروف صحیح (Consonants) سے پتہ چلتا ہے۔ ٹوٹل عدد جو حروف علت اور حروف صحیح سے حاصل ہوتا ہے ظاہر کرتا ہے کہ آپ لوگوں کے ساتھ کیسے باہمی عمل (Interact) کرتے ہیں۔

آپ کے نام پر اثرات رکھتے آپ کا لائف پاتھ' برتھ ڈے اور برتھ چارٹ کی ترتیب (Pattern)۔ اگر برتھ چارٹ کی ترتیب مضبوط ہے۔ تین یا زیادہ لکیریں ...... تو آپ کے نام کے اثرات کچھ کم ہو جائیں گے۔ بہ نسبت اس کے کہ اگر آپ کا برتھ چارٹ کمزور ہو۔ ایک اچھا نام۔ ایسا جو لائف پاتھ کا جزو ترکیبی (Complement) ہے' ایک بہتری ہے جس کی خواہش ضروری ہے۔

آپ کا پہلا نام آپ کے ذاتی معاملات پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اور جب آپ اکیلے ہوتے ہیں۔ تو اس وقت آپ پر طاقتور اثر رکھتا ہے۔ آپ کا آخری نام خاندانی نام' خاندانی اور موروثی خصلتوں کی نمائندگی کرتا ہے' اور اگر آپ ہمیشہ اس سے نہیں پکارے جاتے۔ اس کے اثرات کم ہوتے ہیں۔

آپ کا پورا نام' پہلا اور آخری (اور کچھ کے لیے درمیان والا) متحد ہو کر' آپ کی پبلک شخصیت کو متاثر کرتے ہیں۔ اور "مکمل" آپ کی نمائندگی کرتے ہیں۔ یہ پورا نام آپ کے نام کے بہت اہم اعداد سموئے ہوئے ہے۔ یہ آپ کی علامت ہے۔ آپ کے لیے اور دوسروں کے لیے ہم اس علامت کا ہی تجزیہ کریں گے۔

اب ہم آپ کے حروف علت (Vowels) کا تجزیہ کریں گے۔ اس حرف علت کے بہت سے نام ہیں۔ تحریک (Motivation) روحانی خواہش (Soul Urge)' مقصد حیات (Ambition)' دلی آرزو (Heart's Desire) اور دیگر۔ ہم اسے صرف حرف علت نمبر کہیں گے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ زندگی سے کیا طلب جاتا ہے۔ کیا خواہش کی جاتی ہے۔ پرانے وقتوں میں



حروف علت کی صداؤں کو مقدس سمجھا جاتا تھا۔ یہ اب بھی نام کی اندرونی زندگی ہیں۔ چنانچہ یہ اندرونی یا پوشیدہ تحریک کو ظاہر کرتے ہیں۔ جب ایک نام تبدیل کیا جاتا ہے اور حرف علت نمبر تبدیل ہوتا ہے۔ تو متعلقہ شخص فوری طور پر خواہشات کو تبدیل نہیں کر لیتا۔ بلکہ کچھ عرصہ گزرنے کے بعد' جب نئے نام کے ارتعاشات اثر انداز ہونا شروع ہوتے ہیں' تحریک (Motivation) تبدیل ہو جائے گی۔ حرف علت نمبر اہمیت کے لحاظ سے صرف مکمل نام کے نمبر سے کم ہے۔

حرف علت ہیں O,I,E,A اور U کچھ نیومرالوجسٹ Y کو بھی استعمال کرتے ہیں۔ کچھ کبھی نہیں۔ اور کچھ صرف اس صورت میں جبکہ ہجی کے ارکان (Syllable) میں کوئی اور حرف علت نہ ہو: TY میں Y حرف علت ہے۔ Sally میں Y حرف علت ہے' Rodney میں Y حرف علت نہیں ہے۔ آپ محسوس کریں گے کہ یہ گائیڈ لائن درست ہے۔ بدقسمتی سے Y ایک گڈمڈ کرنے والا حرف ہے اور اگر یہ آپ کے نام میں ہے تو آپ دونوں طرف سے شمار کرنے کی کوشش کریں۔ حرف علت کے طور پر بھی اور حرف صحیح کے طور پر بھی۔ آپ پہچان کرلیں گے کہ کونسا طریقہ آپ کے لیے درست ہے Y کا اثر ثابت کرتا ہے کہ آپ کو دو مختلف طریقوں سے تحریک مل رہی ہے یہاں مثال کے طور پر مشہور کرکٹر اور سیاست دان عمران خان کا نام ہے ان کا حرف علت عدد 3 ہے۔

1 1 1

IMRAN KHAN = 3

"حرف علت اعداد"

حرف علت عدد 1:

قیادت کرنا چاہتے ہیں۔ یہ اپنے خیالات اور خواہشات کو ترقی کرتے دیکھنا پسند کرتے ہیں۔ اکیلے کام کرنا پسند کرتے ہیں۔ اور خود ملازمت (Self Employment) کو پسند کرتے

ہیں۔ اور بجنل اور مذہبی معاملات میں آزاد خیال راستہ پسند کرتے ہیں۔ (Unor Thodox) یہ خود مختاری چاہتے ہیں۔ مزاح کی حس برقرار رکھتے ہیں۔ اور اکثر رجائی ہوتے ہیں۔ یہ دوسروں کی خواہشات کو نظر انداز کرسکتے ہیں۔ ایک دفعہ یہ فیصلہ کرلیں تو عمل کرنے کے لیے بے چین ہو جاتے ہیں۔ یہ اپنی مرضی چاہتے ہیں۔

### حرف علت عدد2:

دوسرے کے ساتھ تعاون کرنا چاہتے ہیں اور آسانی کے ساتھ دوسروں سے مل کر کام کرتے ہیں۔ یہ سکوت پسند ہوسکتے ہیں۔ اور پہلا قدم اٹھانے میں جھجک محسوس کرتے ہیں۔

کبھی کبھی یہ کسی دوسرے کے پہلا قدم اٹھانے کو فوقیت دیتے ہیں۔ ان کو پیچھے چلنے میں کوئی دشواری نہیں ہوتی۔ یہ زندگی میں تھوڑی آہستہ لیکن یکساں رفتار کو فوقیت دیتے ہیں اور پسند نہیں کرتے کہ دوسرے ان کو تیز رفتاری سے چلنے پر مجبور کریں۔ 2 میوزک اور سر کی طرف کشش رکھتے ہیں۔ یہ امن چاہتے ہیں اور انتہائی سخت مقابلے کی فضا میں بے آرامی محسوس کرتے ہیں۔ یہ دوسروں کے احساسات کے معاملے میں حساس ہوتے ہیں۔ یہ تخلیقی تحریک حاصل کرنا پسند کرتے ہیں۔

### حرف علت عدد3:

تفریح کرنا چاہتے ہیں۔ یہ خوشگوار حالات کو اور پر رونق فضا کو پسند کرتے ہیں۔ یہ بلند عزائم رکھتے ہیں اور جو کچھ بھی کرتے ہیں اس میں اپنا تخلیقی جوہر استعمال کرنا ضروری سمجھتے ہیں۔ جب کام ختم ہو جائے یہ پارٹیاں کرنے اور لطف اندوز ہونا پسند کرتے ہیں۔ یہ رونق میں رہنا پسند کرتے ہیں اور ان کو مسلسل تحریک کی ضرورت ہوتی ہے۔ ورنہ یہ بور ہو جاتے ہیں۔ 3 زندگی کی چمک دمک میں کشش محسوس کرتے ہیں۔ یہ دوسروں کے مقاصد سمجھنے میں ماہر ہیں۔ گفتگو سے



محظوظ ہوتے ہیں۔ کبھی کبھی حاسد اور مغرور ہو سکتے ہیں۔

### حرف علت عدد4:

زندگی میں ترتیب اور نظم پسند کرتے ہیں۔ پریکٹیکل رائے رکھتے ہیں۔ اور خلاف دستور (Unconventional) کو پسند نہیں کرتے۔ استحکام اور سیکورٹی کو پسند کرتے ہیں۔ 4 سخت محنت سے جی نہیں چراتے۔ لیکن پابندی محسوس کرسکتے ہیں۔ اور یکسانیت کا شکار ہوسکتے ہیں اگر یہ بہت دیر تک بے کیف محسوس کریں تو ڈرامائی طور پر اپنی خواہشات کو تبدیل کر دیتے ہیں۔ زیادہ تر یہ اچانک تبدیلی کو پسند نہیں کرتے۔ حدود کے اندر رہ کر خوش رہتے ہیں۔

### حرف علت عدد5:

آزادی چاہتے ہیں اور پابندیوں سے پاک زندگی۔ یہ دوسروں سے تبادلۂ خیالات ضروری سمجھتے ہیں اور ہمیشہ نئے اور ترقی پسند خیالات میں دلچسپی لیتے ہیں یہ سب کچھ کم از کم ایک دفعہ کرنا یا آزمانا چاہتے ہیں۔ 5 ہمہ گیر صفت ہوتے ہیں اور بدلتے ہوئے حالات کے مطابق فوراً ڈھل جاتے ہیں جب یہ کسی چیز کا تجربہ مکمل کر لیتے ہیں تو اپنی دلچسپیوں کو تبدیل کر لیتے ہیں۔ سفر ہمیشہ کشش رکھتا ہے۔ جنسی معاملات عموماً اہم ہوتے ہیں۔ بے چین ہوں تو لطف اندوزی اور تفریح میں ضرورت سے زیادہ نفس پروری کرتے ہیں۔

### حرف علت عدد6:

مدد کرنا چاہتے ہیں اور آسانی سے ذمہ داریاں قبول کرتے ہیں۔ یہ انصاف ہوتا ہوا دیکھنا ضروری سمجھتے ہیں۔ اور صحیح اور غلط کا طاقتور احساس رکھتے ہیں۔ یہ چاہتے ہیں کہ دوسرے بھی اس ذمہ داری کا مظاہرہ کریں۔ جیسا کہ یہ خود کرتے ہیں۔ عدد6 کو ایک خاموش اور ہم آہنگ گھریلو زندگی کی ضرورت ہوتی

ہے۔ تخلیقی صلاحیت کو استعمال کرنے کی ضرورت ہے وہ محبت چاہتے ہیں اور دیتے بھی ہیں۔ اگر مثالی حالات میں نہ رہ رہے ہوں تو بے چینی محسوس کرتے ہیں۔ یہ تکمیل چاہتے ہیں۔

**حرف علت عدد 7:**

سوچنے کے لیے تخلیہ چاہتے ہیں۔ یہ اپنا فیصلہ خود کرنا چاہتے ہیں۔ اور پسند نہیں کرتے کہ ان کو بتایا جائے کہ کیا کرنا ہے۔ یہ ہر چیز کا تجزیہ کرتے ہیں لیکن وجدان بھی استعمال کرتے ہیں۔ ان کو اپنی انفرادیت کا طاقتور احساس ہوتا ہے۔ 7 اپنے راز ،پنے تک ہی رکھنا چاہتے ہیں۔ یہ فطرت سے لگاؤ رکھتے ہیں۔ اکثر سمندر سے۔ اگر ان کو اپنے خیالات کے ساتھ تنہائی میسر نہ آئے تو غیر متوازن محسوس کرتے ہیں۔ یہ ہر چیز کا تجربہ خود کرنا چاہتے ہیں۔ 7 مشورہ پسند نہیں کرتے۔

**حرف علت عدد 8:**

اپنے مقصد کو حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ یہ اولوالعزم ہیں اور کامیابی کا زور دار عزم رکھتے ہیں۔ یہ خود مختاری کے لیے تگ و دو کرتے ہیں۔ مقاصد میں منطقی اور منظم۔ یہ بے رحمانہ فیصلے کرسکتے ہیں۔ 8 طاقتور خواہشات رکھتے ہیں اور اگر ان کو حاصل نہ کرسکیں تو مایوسی اور شکست خوردگی محسوس کرتے ہیں۔ اپنے آپ کو الزام دیتے ہیں ان کو زیادہ سکون کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر ذاتی ضروریات پوری ہو جائیں تو پھر دوسروں کی مدد کریں گے جو کم خوش قسمت ہیں۔

**حرف علت عدد 9:**

یہ اپنے کامل نظریات کو زندگی میں جیتا جاگتا دیکھنا چاہتے ہیں۔ 9 دوسروں کے لیے رحم محسوس کرتے ہیں۔ یہ صاحب ادراک ہیں اور دلچسپیوں کا وسیع



دائرہ رکھتے ہیں۔ ٹریول کو پسند کرتے ہیں۔ یہ اپنی توانائی کو بہت سے پراجیکٹس پر بانٹ سکتے ہیں۔ 9 رومانوی مزاج کے حامل ہوتے ہیں۔ اور زندگی کے ڈرامائی پہلو سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔ زندگی کا تجربہ بہت بڑے پیمانے پر کرتے ہیں۔ یہ تخلیقی خواہشات رکھتے ہیں اور ان کی تسکین چاہتے ہیں دوسروں پر اندھا اعتماد چاہتے ہیں اور زندگی سے زوردار محبت کرتے ہیں۔

آپ پر آپ کے حروف علت عدد کے اثر کا دارومدار آپ کے لائف پاتھ کے عدد پر ہے۔ اگر دونوں اعداد (حرف علت اور لائف پاتھ) ایک ہوں تو پھر زندگی میں جو کچھ چاہتے ہیں اس میں کوئی تصادم نہیں ہوگا۔ یہ سب سے بہترین میل ہے۔ اگر اعداد مختلف ہیں تو آپ جو کچھ چاہتے ہیں اس میں ٹکراؤ ہوگا۔ اگر دونوں جفت ہیں یا دونوں طاق۔ یہ ٹکراؤ تصادم زیادہ نہیں ہوگا۔ اعداد کی ضرورتوں میں اختلاف ہوسکتا ہے لیکن یہ ایک دوسرے کے تکمیلی جز ہیں اور ایک دوسرے کو تقویت دیتے ہیں۔

اگر ایک عدد طاق ہو اور دوسرا جفت' پھر تصادم ہوگا۔ آپ کا لائف پاتھ آپ کو مواقع میسر کرے گا۔ جو آپ چاہتے نہیں ہوں گے۔ آپ کا حرف علت خواب اور خواہشات کو ختم کردے گا۔ جو آپ کی صلاحیتوں اور قابلیت کے مطابق نہیں ہوگا۔ حرف علت عدد صرف یہی بتاتے ہیں کہ آپ کو کیا تحریک ملتی ہے نہ کہ یہ کہ آپ اصل میں کیا کرتے ہیں۔ جب ہم بعد میں اپنا مکمل نام نمبر دیکھیں گے تو ہم دیکھیں گے کہ ہم زیادہ تر اپنے لائف پاتھ کی طرف ہی چلتے ہیں۔ لائف پاتھ ہمیشہ ہمیں صحیح سمت دکھاتا ہے۔ تاکہ ہم اپنے اعمال کو گائیڈ کرسکیں۔

اگر آپ کا حرف علت عدد بھی وہی ہے جو برتھ ڈے عدد ہے تو احتیاط برتنی چاہیے کہ ہم اپنے برتھ ڈے عدد کی خصوصیات پر لائف پاتھ کی قیمت پر بہت زیادہ زور نہ دیں۔ (یہ صرف اس صورت میں نافذ ہوگا اگر ہمارے برتھ ڈے اور

لائف پاتھ مختلف ہوں)

جیسا کہ آپ قائل ہو گئے ہوں گے۔ آپ کے چارٹ کے میل مشترکہ طور پر امکانات کا زرخیز ڈیزائن بناتے ہیں۔

آپ نے دیکھ لیا ہوگا نام کو بدلنا یا کسی بچے کا نام رکھنا کتنا پیچیدہ کام ہے۔ علاوہ ازیں کچھ نیومرالوجسٹ اس سلسلے میں لائف پاتھ نمبر کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ جیسا کہ آپ نے باب 1 میں پڑھا ہے۔ جبکہ دوسرے نیومرالوجسٹ تاریخ پیدائش کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔

میری ذاتی رائے ہے دونوں طریقے ہی صحیح اور مفید ہیں البتہ میں زیادہ فوقیت اس نام کو دیتا ہوں جو لائف پاتھ سے ہم آہنگ ہو۔ اور اس کا حروف علت عدد بھی لائف پاتھ سے ہم آہنگ ہو۔





باب 27

# حرف صحیح عدد(Consonant Number)

آپ کے نام کے حروف صحیح' اکٹھے جمع کرکے' وہ شبیہ دکھاتے ہیں جو آپ اجنبیوں کو پیش کرتے ہیں۔ یہ وہ پہلا تاثر ہے جو آپ دوسروں پر ڈالتے ہیں۔ یہ حرف صحیح عدد ضروری نہیں کہ وہ ظاہر کرے جو آپ چاہتے ہیں اور نہ یہ کہ آپ آخر کار کیسے عمل کرتے ہیں لیکن یہ ظاہر کرتا ہے کہ آپ اپنے آپ کو پبلک کے سامنے کیسے پیش کرتے ہیں۔ یہ اثر انداز ہوتا ہے اس پر کہ تنہائی میں آپ اپنے آپ کو کیسے دیکھتے ہیں۔ آپ اس سے بے خبر ہوں گے۔ یہ لائف پاتھ کی بجائے برتھ ڈے کے اثرات کے زیادہ قریب تر ہے۔

اس عدد کے بہت سے نام ہیں: شخصیت (The Personality)' باطن (The Inner Self)' تاثر (The Impression)' پوشیدہ یا خاموش ذات (The Latent or Quiescent Self) اور دیگر...... ہم انہیں ''حروف صحیح عدد'' کہیں گے۔ یہ آپ کی پبلک اور پرائیویٹ شبیہ ہے۔ اس کو معلوم کرنے کے لیے ہم الفا بیٹ ٹیبل کو استعمال کریں گے (دیکھیے باب1)۔ ہر حرف صحیح کے نیچے متعلقہ نمبر لکھیں۔ اعداد کو جمع کرکے واحد بنیادی عدد حاصل کریں۔ مندرجہ ذیل میں ایک مثال ہے:

4 3 4 2  2 4 3 1  4  2 25  5

DOCTOR ABDUL QADEER KHAN =41=4+1=5

ڈاکٹر عبدالقدیر خان کا حرف صحیح عدد 5 ہے۔

حرف صحیح عدد کے دیئے گئے پہلے تاثر سے حرف علت سے ظاہر کردہ تحریک مختلف ہوسکتی ہے۔ مثال کے طور پر:

$$N_5A^1Z_7I^1A^1 \; H_5A^1S_3S_3A^1N_5 = 28 = 1$$

نازیہ حسن کا حرف صحیح عدد(1) ایک لیڈر، خود اعتمادی اور پاپولر ہونے کا تصور دیتا ہے۔

حرف علت عدد5 ظاہر کرتا ہے ہمہ گیریت کو اور آزادی کی زبردست تحریک کو۔

کسی بھی نام یا لفظ کے حروف علت اور حروف صحیح کو دیکھنے سے ہم، تحریک اور شبیہ جو سامنے آتی ہیں، ان کا اندازہ لگاسکتے ہیں، جیسا کہ ان دو الفاظ میں ہے:

(نوٹ: یہاں فیثا غورث کی الفابیٹ استعمال کی گئی ہے۔ دیکھئے باب 1)

$W_5R_9I^9T_2E^5R_9$ =14=1+4=5    $A^1C_3T_2O^6R_9 = 7$

25 = 2 + 5 = 7    14 = 1 + 4 =5

دیکھئے رائٹر میں کیسا تجسس اور تبادلہ خیال کی ضرورت ہے جو عدد5 کا خاصہ ہے۔ لیکن حروف صحیح جن کو جمع کرنے پر 7 نمبر حاصل ہوتا ہے۔ پہلا تاثر تنہائی اور راز داری کا دیتا ہے۔ "Actor" کا معاملہ الٹ ہے: 5 ''حرف صحیح عدد'' ملنساری کا پہلا تاثر دیتا ہے۔ برعکس حرف علت عدد7 کے جو رازداری اور



ذاتی خواہشات کو ظاہر کرتا ہے۔ شہر اور ملک، الفاظ اور نام، سب کا تجزیہ ان کے حروف علت اور حروف صحیح سے علم الاعداد کی رو سے کیا جاسکتا ہے۔

ایک لفظ جو کسی دوسری زبان میں مختلف ہجے رکھتا ہے (مگر الفابیٹ سب کا مشترکہ ہے، جیسے فرانسیسی، اطالوی) اپنے اعداد کے ذریعے مختلف تہذیبوں کے مختلف انداز ظاہر کرتا ہے۔ ناموں کا تجزیہ ہمیشہ اپنی الفابیٹ کے ذریعے کرنا چاہیے۔ مندرجہ ذیل نام درست تجزیہ نہیں ہے کیونکہ اوریجنل نام انگلش میں نہیں لکھا گیا، لیکن دیکھئے کیسے حروف علت اور حروف صحیح اعداد ہمارے ادراک پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ یہاں فیثا غورث کی الفابیٹ استعمال کی گئی ہے:

$$S_1A^1D_4D_4A^1M_4 \; H_8U^3S_1S_1E^5I^9N_5$$

= 19=1+9=10=1+0=1

= 28, 2 + 8 = 10 = 1 + 0 + 1

## حروف صحیح اعداد

### حرف صحیح عدد1:

تاثر ایک لیڈر کا ہے۔ جو زندگی کی سٹیج پر اولوالعزمی، اختراعی سوچ اور جدت پسندی سے ڈگ بھرتا ہے۔ ان کی وضع قطع سے یوں لگتا ہے جیسے وہ اپنا خیال رکھ سکتے ہیں۔ ان میں خودمختاری کی جھلک نظر آتی ہے۔ یہ جب محسوس نہیں کر رہے ہوتے ہیں تب بھی ان کی وضع قطع سے خود اعتمادی کی جھلک نظر آتی ہے۔ کبھی کبھی یہ اپنے منصوبوں کو عملی جامہ پہنانے کے جوش میں دشمن بھی بنا لیتے ہیں۔ بظاہر ان کا ٹیم ورک میں اچھے طریقے سے کام کرنا غیر ممکن لگتا ہے۔ خوش باش، اکثر فوراً مقبول، یہ ایسے نظر آتے ہیں جیسے ان کو مدد کی ضرورت نہیں۔

حرف صحیح عدد 2:

وضع قطع ایک بامروت تعاون کار کی ہے۔ جب حکمت عملی اور جوڑ توڑ کی صلاحیتیں درکار ہوں وہاں یہ بہتر طور پر نمٹتے ہیں۔ موقع شناسی اور مشورہ، آرام اور مدد فراہم کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ تخلیقی تحریک مہیا کرنے والے لیکن ہمیشہ خاموشی سے۔ پہلے پہل کسی حد تک شرمیلا پن ہوسکتا ہے۔ یہ اکثر پہلا قدم خود نہیں اٹھاتے۔ منفی طور پر یہ عیار دکھائی دے سکتے ہیں۔ خوش اور بے ساختہ لوگ، اچھے دوست ثابت ہوسکتے ہیں۔

حرف صحیح عدد 3:

پرامید، بذلہ سنج اور خوش باش انسان، اختراعی صلاحیت نمایاں ہے۔ زندگی سے محبت پائی جاتی ہے، تفریح اور لطف اندوزی کے متعلق ولولہ اور جوش، ذہنی طور پر تیز، ہر ایک کو ہنسانے اور خوش کرنے والا۔ یہ بے چین محسوس ہوتے ہیں اور جلد بور ہو جاتے ہیں۔ ملنسار لوگ جو سوشل مواقع پر زندگی سے بھرپور دکھائی دیتے ہیں۔ شائبہ ایسے شخص کا جو بہت خوش بخت ہے۔

حروف صحیح عدد 4:

خاکہ ایک ایسے شخص کا جس میں تنظیمی صلاحیت ہے۔ اور جو کسی بحران کے وقت عملی طریقہ اپناتا ہے۔ ایک شخص جو شخص محنت کرنے والا ہے اور جو جذباتی طور پر مستحکم ہے، جو خود مختار بھی ہے اور ریزرو بھی۔ یہ ظاہری طور پر طاقت ور ضبط نفس رکھتے ہیں۔ تفصیلی کام میں اچھے ہیں، اور آسانی سے روزمرہ کے بور کرنے والے کام کاج سرانجام دیتے ہیں۔ ایک صحیح العقیدہ اور قدامت پسند شخصیت۔ یہ قدرتی کو مصنوعی پر ترجیح دیتے ہیں، مزاجاً مستحکم لیکن ٹھوس۔



حرف صحیح عدد 5:

ہمہ گیر شخصیت کا خاکہ ہے۔ یہ بہت سی صلاحیتوں کے مالک نظر آتے ہیں۔ اور اپنے ہاتھوں کو فوری مطابقت پزیری سے کسی بھی کام پر لگا سکتے ہیں۔ ردعمل میں چست، بصیرت اور جوش و خروش کے حامل۔ یہ ترقی پسند نظر آتے ہیں۔ یہ ہر نئی چیز کو آزمانا چاہتے ہیں۔ ان کو ایک جگہ باندھ کے رکھنا مشکل ہے۔ اور ہر وقت آزادی کے متلاشی رہتے ہیں۔ جنسی کشش موجود ہے اور اکثر پہلی ملاقات میں ظاہر ہوتی ہے۔ یہ جنسی معاملات (شادی کے علاوہ جنسی تعلقات قائم کرنا) میں اتنے زیادہ آزاد خیال نہیں ہوتے جتنے نظر آتے ہیں۔ ایک خیرہ کرنے والی متناقض (Paradox) شخصیت۔

حرف صحیح عدد 6:

امیج تخلیق کاری کا ہے بمعہ ایک احساس ذمہ داری کے۔ ان میں ہم آہنگی ہے اور ان کی شخصیت عمدہ طور پر متوازن ہے۔ خوبصورتی سے محبت کرتے ہیں۔ ٹیم کے ایک فرد کی حیثیت سے بہتر طور پر کام کرتے ہیں یا ایک ذمہ دار پارٹنر ثابت ہوتے ہیں۔ یہ ایسے دکھائی دیتے ہیں جیسے تعلیم دے سکتے ہیں۔ گھر ان کے لیے خوشیوں کی جگہ محسوس ہوتی ہے۔ بسا اوقات انتہائی فکر مند ہو جاتے ہیں۔ بچوں پر فریفتہ ہونے والا/ والی ماں یا باپ۔

حرف صحیح عدد 7:

امیج ٹھنڈے دل و دماغ، خود مختاری اور گہری سوچ کا ہے۔ ان کو پہلے پہل سمجھنا بہت مشکل ہے۔ تنہائی پسند اور اخفائے راز کے دلدادہ، یہ کوئی راز داری والی بات افشاں نہیں کرتے۔ ایک منفرد شخصیت۔ یہ مشورہ قبول نہیں کرتے اور اپنی مرضی پر اصرار کرتے ہیں۔ یہ مغرور محسوس ہوتے ہیں حالانکہ یہ قدرتی حجاب ہے۔

یہ پہلا قدم اٹھانے سے نہیں ڈرتے بلکہ یہ ایسا کرنا نہیں چاہتے۔

### حرف صحیح عدد 8:

امیج ایسے شخص کا ہے جو طاقتور اپنے اوپر اعتماد کرنے والا اور قابل ہے۔ یہ اولوالعزم نظر آتے ہیں اور اپنی زندگیوں کو کامیاب کرنے کا پختہ عزم رکھتے ہیں۔ ان کی منزل واضح اور قدم اسی طرف ہوتے ہیں۔ ان کی زندگیاں ہمیشہ سہل نہیں لگتیں۔ پرسکون سطح کے نیچے سخت جدوجہد یا بدقسمتی کی لہر ہوسکتی ہے۔ ان کی زندگیاں انتہائی کامیابی اور انتہائی ناکامیابی کا نمونہ ہیں۔ یہ بچ جانے والوں میں سے ہیں۔ محکم۔ دوسروں پر مہربان۔ بسا اوقات لالچی اور مادہ پرست۔ یہ معاملات کو اپنے قابو میں رکھنے کی ضرورت محسوس کرتے ہیں۔

### حرف صحیح عدد 9:

امیج ڈرامائی' رومانوی اور مثال پرستی کا ہے (Idealistic)۔ لوگوں سے محبت اور زندگی کے متعلق وسیع النظری کا طرز عمل۔ اس عدد میں کرشماتی خصوصیت ہے۔ یہ ہمدردی رکھنے والے انسان دوست نظر آتے ہیں اور غیر رسمی (Unconventional) طرز عمل رکھتے ہیں۔ خود مختار اور تخلیقی۔ ایک متحرک موجودگی کا احساس جو دوسروں کو اپنی طرف مقناطیسی طاقت کی طرح کھینچتا ہے۔ توانا' بمعہ فوری' دھماکے جیسا برا غصہ' زندگی قطعاً بور محسوس نہیں ہوتی۔

حرف صحیح عدد' حرف علت عدد جتنا اہم نہیں ہے۔ جو کچھ آپ زندگی سے چاہتے ہیں ہمیشہ آپ پر زیادہ طاقت ور اثر رکھے گا بہ نسبت اس پہلو کے کہ آپ کیسے دکھائی دیتے ہیں۔ پھر بھی یہ ایک اہم عدد ہے جس کی آپ کو ضرورت پڑے گی۔ جیسے کہ' حروف علت کے ساتھ' تاکہ آپ لائف پاتھ پر اس کے اثرات جانچ سکیں۔

اگر یہ وہی ہے جیسا کہ لائف پاتھ عدد' تو پہلا تاثر جو آپ دیتے ہیں



وہی ہونے کا امکان ہے۔ جو آپ حقیقت میں ہیں۔ لیکن اس (حرف صحیح عدد) سے یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ آپ بالآخر کیا کرتے ہیں اور نہ ہی وہ جس کی آپ خواہش رکھتے ہیں۔

اگر آپ کا حرف صحیح عدد اور لائف پاتھ عدد دونوں طاق ہیں یا جفت' یہ ایک ہم آہنگ میل ہے۔ آپ کا امیج آپ کی تاریخ پیدائش سے تشویشناک ٹکراؤ نہیں رکھتا۔ اگر ایک عدد طاق ہو اور دوسرا جفت ہے، تو جو تاثر آپ دیتے ہیں وہ آپ کی اصل شخصیت سے مختلف ہے۔ جو مواقع آپ کے راستے میں آئیں گے لوگ آپ کو ان کا صحیح حقدار تصور نہیں کریں گے۔



باب 28

# جنس اور نیومرالوجی

باوجود طلاقوں کی بلند شرح کے' اور لاتعداد لوافیئرز کے منفی انجام کے' پھر بھی کچھ شادیاں ایسی ہیں جن کو جانچ کر احساس ہوتا ہے کہ "جوڑے آسمانوں پر بنتے ہیں"۔ جتنی بھی مثالوں کا میں نے مشاہدہ کیا ہے' خوش قسمت جوڑے کے اعداد جنسی لحاظ سے لازمی طور پر ہم آہنگ ہوتے ہیں۔ میں نے ایسے بھی جوڑے دیکھے ہیں جو ایک دوسرے کے ساتھ مطابقت پیدا کرنے میں مشکلات کا شکار تھے' ایڈجسٹ ہو گئے۔ یہ سمجھ لینے کے بعد کہ ہر ایک کو دوسرے سے جنسی لحاظ سے کیا توقع رکھنا چاہیے اس کے اعداد کے لحاظ سے۔

میں نے دیکھا ہے' جیسا کہ مجھے امید ہے آپ نے بھی دیکھا ہوگا' دو انسان ملتے ہیں' فوراً عشق کا شکار ہو جاتے ہیں اور شادیاں کر لیتے ہیں۔ ان کے دوست پیشگوئی کرتے ہیں کہ شادی زیادہ دیر نہیں رہے گی کیونکہ وہ ایک دوسرے کو اچھی طرح سے نہیں جانتے۔ مگر وہ برقرار رہتی ہے' اور اکثر معاملات میں اس کا جواب جوڑے کے اعداد میں ہوتا ہے جو ہم آہنگ ہوتے ہیں اور مطابقت میں رہتے ہیں۔ یہاں آپ کو اپنی اور آپ کے پارٹنر کی جنسی ضروریات سمجھنے میں مدد دینے کے لیے' اعداد پیدائش اور ان کے جنسی مفہوم دیئے جا رہے ہیں:



## 1

اس عدد میں جیسا کہ آپ کو یاد ہوگا' وہ تمام لوگ شامل ہیں جو کسی بھی ماہ کی کیم' 19,10 یا 28 تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں۔ یہ 1 ایک سنجیدہ جنسی عدد ہے۔ یہ جنسی عدد نہیں ہے لیکن یہ لوگ اپنی جنسی زندگیوں کے بارے میں بہت سنجیدہ ہوتے ہیں۔ یہ کبھی بھی افراط کا شکار نہیں ہوتے' کیونکہ یہ جنسی زندگی میں منطق سے کام لیتے ہیں۔ یہ دوسروں کے جذبات کا احترام کرتے ہیں۔ یہ ہمیشہ درست فعل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ عدد "1" مرد اچھے شوہر ثابت ہوتے ہیں اور عدد "1" خواتین اچھی بیویاں۔ اگر کسی اور عدد کی خاتون عدد "1" سے شادی کرتی ہے' تو اگر وہ سمجھدار ہے تو اس خاتون کو چاہیے کہ شوہر کو راہنمائی کرنے دئے کیونکہ وہ بالحاظ اور رومانٹک ہے اور اسے (خاتون کو) خوش کرنے کی کوشش کرے گا۔ اس کے برخلاف اگر کسی اور عدد کا مرد جس کی بیوی کا عدد "1" سے متعلق ہے تو اسے اپنی بیوی کی ضرورتوں سے آگاہ رہنا چاہیے جنسی اور رومانوی لحاظ سے اور ان کو سیراب کرنا ہوگا۔

## 2

2 ایک متلون مزاج جنسی عدد ہے۔ یہ لوگ اگر شادی شدہ ہوں تو بہت بہتر رہتے ہیں۔ ورنہ یہ بھنورے کی طرح کبھی ایک پھول کا رس چوسیں گے اور کبھی دوسرے کا۔ یہ جنسی لحاظ سے مستحکم' لیکن تبدیلی کو پسند کرتے ہیں اور ان کا رویہ ہوتا ہے کہ زندگی میں ورائٹی اتنی ہی ضروری ہے جیسے ہنڈیا میں قسم قسم کے مرچ مصالحے۔ اگر عدد2 کافی خوش نصیب ہو کہ اسے اچھی قوت متخیلہ والا' بامروت ساتھی مل جائے تو پھر بہرحال وہ (میاں یا بیوی) وفادار ہوسکتا ہے۔ میرے گرد و نواح میں ایک 2 عدد (مرد) تھا۔ وہ ایک طلاق دے چکا تھا اور اس کے کئی لوافیئر بھی تھے۔ پھر وہ ایک خاتون سے ملا جسے اس سے واقعی محبت تھی۔ اس نے اس کی

تلون مزاجی کو جذباتی اچھل اور حیرت سے دیکھا۔ وہ وفادار اس لیے ہوا کہ اسے اس کی نئی بیوی نے گھر پر ہی ورائٹی مہیا کر دی۔ وہ ایک ذہین خاتون تھی...... عدد 1 لیکن اگر عدد 2 کی شادی کامیاب نہ ہو تو وہ لہراتے رہیں گے...... ہمیشہ تلاش کرتے' بدلتے ہوئے۔

3

اس عدد کے لوگ طاقتور ہوتے ہیں۔ یہ ایک بھرپور جنسی عدد ہے۔ لیکن 3 جنسی معاملات کے متعلق سنجیدہ بھی ہے۔ اور یقین رکھتا ہے کہ ہر چیز کے لیے موزوں جگہ اور وقت ہوتا ہے۔ اگر وہ شراب کے زیر اثر ہو تو' بہرکیف' وہ (خاتون یا مرد) زیادہ بھرپور جنسی جذبے کا مظاہرہ کرے گا۔ عدد 3 کو جذبات کا اظہار پسند نہیں ہوتا۔ لیکن محبت اور توجہ کو حاصل کرنا پسند کرتا ہے۔ جن لوگوں کی تاریخ پیدائش جمع کرنے پر عدد 3 حاصل ہوتا ہے' ان کے جذبات کو بہت جلد ٹھیس پہنچتی ہے۔ لیکن اگر ان کا جیون ساتھی ان کے جذبات کو مجروح کرے' یہ بدلہ لینے کے لیے کسی دوسرے بستر کی طرف نہیں بھاگیں گے۔ وہ اپنی جذباتی چوٹ کو سہیں گے لیکن آسانی سے بھول نہیں پائیں گے۔ میرے علاقے میں ایک جوان آدمی تھا وہ آرمی میں چلا گیا' اور پیچھے نئی نویلی دلہن چھوڑ گیا۔ وہ اس سے شدید محبت کرتا تھا اور اس کے ساتھ مکمل طور پر وفادار تھا۔ جب وہ واپس آیا تو اس نے دیکھا کہ اس کی غیر حاضری میں اس کا دل کسی اور سے زیادہ محبت کرنے لگ گیا تھا' اور اس نے طلاق کا مطالبہ کر دیا۔ اگرچہ اس کو ظالمانہ چوٹ لگی اس نے بیوی کو طلاق دے دی۔

خاتون نے اپنے سے محبوب سے شادی کر لی' جبکہ "3" اکیلا چلا گیا۔ وہ اس جذباتی ٹھیس کو کبھی بھول نہیں سکا۔ اور نہ کوئی اور اس کے دل میں محبت کی چنگاری سلگا سکا۔ آخر اس نے شراب کو اپنا ساتھی بنالیا۔ مجھے کوئی شبہ نہیں ہے کہ وہ



ابھی بھی اپنی سابقہ بیوی سے محبت کرتا ہے اور جب تک جیتا ہے کرتا رہے گا۔

لیکن شخصیت عدد 3 کے ساتھ یہ حیران کن نہیں ہے۔ یہ دوسروں کے کارناموں پر ان کو سراہتے ہیں بغیر کسی صلے کی آس میں۔ اور خاموشی سے دکھ جھیلتے ہیں۔ عدد 1 کی طرح یہ بہترین جیون ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔ اگر ان کو موقع فراہم کیا جائے۔ یہ اثر پذیری اور محبت کرنے والے ہیں...... اگر ان کو یقین ہو جائے کہ ان کی محبت کی قدر ہوگی۔

4

عدد 4 انتہائی جنسی' طاقتور عدد ہے۔ جنسی جذبہ ان لوگوں کے لیے سب کچھ ہے۔ عدد 4 کا ساتھی' اگر درست قسم کا ہو' اس کو کبھی بھی بے وفائی کے متعلق پریشان نہیں ہونا پڑے گا۔ اور نہ اس (خاتون) کو جنسی تسکین کے بارے میں پریشان ہونا پڑے گا۔ جنسی تعلقات میں اس کا پورا خیال رکھا جائے گا۔ عدد 4 ایک طاقتور جنسی عدد ہے۔ کیونکہ یہ یورینس کی نمائندگی کرتا ہے۔ (Uranus) جو روحانی اور جنسی جذبے کا سیارہ ہے۔ عدد 4 کا ایک روحانی رخ بھی ہے جو اس کے جنسی طور طریقے سے ظاہر ہوتا ہے۔ عدد 4 کی خواتین نہایت عمدہ ساتھی ہوتی ہیں اور اکثر اپنے مرد کو اتنی تسکین بہم پہنچائیں گی جو کسی دوسرے عدد سے تعلق رکھنے والی دو خواتین سے بھی زیادہ ہوگا۔ لیکن ایسے شخص کو' جس کی شخصیت کا بنیادی عدد 4 ہو کو بہت سی محبت اور توجہ کی ضرورت بھی ہوتی ہے' جنسی تعلقات کے ساتھ ساتھ 4 کو جو کچھ وہ (خاتون' مرد) چاہتا ہے دے دیا جائے تو وہ صحیح راستے سے نہیں بھٹکے گا۔

5

یہ لوگ بھی بہت طاقتور جنسی جذبہ رکھتے ہیں بالکل عدد 4 کی طرح۔
عدد 5 بے چین طبیعت کا مالک ہے اور اسے کسی ایک شخص کی وفاداری مشکل لگتی

ہے۔ یہ بھنورے کی طرح کبھی ایک پھول پر بیٹھتے ہیں اور کبھی دوسرے پر۔ یہ آسانی سے محبت کا شکار نہیں ہوتے اور سمجھتے ہیں کہ جنسی تعلقات تو جنس تک محدود ہیں جو انسان لطف اور تفریح کے لیے کرتا ہے اور جتنی ورائٹی ہو اتنا ہی بہتر ہے۔ یہ جذبات کو جنسی معاملات سے مکمل طور پر علیحدہ رکھنے کے قابل ہیں۔ اور ان کے ساتھی کو اس وجہ سے تکلیف پہنچتی ہے' جو ان سے لگاؤ رکھتے ہیں۔ بہت کم عدد5 کے لوگوں کی شادیاں کامیاب ہوتی ہیں، اور اگر کامیاب ہوں، تو یہ اس وجہ سے ہوتا ہے کہ بہت سے دیگر اعداد بھی ان کے طور طریقے میں کردار ادا کرتے ہیں۔ 5 پارے کی طرح ہے، ہر چیز میں تبدیلی اور مستعدی ہے۔ یہ ہر وقت کسی نئی چیز کی تلاش میں ہوتے ہیں' جو کسی طرح بھی ان کی توقعات پر پوری نہیں اترتی' چنانچہ وہ تلاش جاری رکھتے ہیں' لیکن اگر عدد5 کو صحیح جیون ساتھی مل جائے تو وہ شادی سے مطابقت پیدا کر سکتا ہے اور اپنی آوارگی کو لگام دے سکتا ہے دیگر معروفیات کے ذریعے جن میں اس کو ورائٹی مل جائے۔ یہ قطعاً غیر معمولی بات نہیں ہے کہ عدد5 شادی قائم رکھے اور عقلمندی کے ساتھ اپنے باہر کے معاملات بھی جاری رکھے۔ مگر وہ کم ہی مطمئن ہوتا ہے۔

حال ہی میں میرے علاقے میں ایک شخص نے مجھ سے مشورہ کیا جس کی ایک رکھیل ہے۔ وہ ایک 5 ہے۔ اگرچہ غیر یقینی طور پر' میں نہیں سمجھتا کہ اس کی بیوی کو اپنے شوہر کے خفیہ لوافیئر کا ہلکا سا بھی کوئی شک ہو گا کسی بھی طرح سے وہ اس کو مطمئن رکھنے میں اور اپنی محبت کے بارے میں یقین دلانے میں کامیاب رہتا ہے۔ بہرصورت وہ ایک خوش آدمی نہیں ہے اور شاید کبھی ہوگا بھی نہیں۔ لیکن وہ کامیاب ہے اور اس کی کمیونٹی کے لوگ اس کے بارے میں اچھی رائے رکھتے ہیں' یہی بات اس کے لیے بہت اہم ہے۔

## 6

6 جنسی عدد ہے کیونکہ اس کا ارتعاش زہرہ سیارے سے ہے جس کو محبت



کی دیوی کہا جاتا ہے۔ بہرکیف 6عدد کے افراد کے معاملے میں یہ ہمیشہ درست نہیں ہے۔ میں 6 عدد کے بہت سے افراد کو جانتا ہوں جو بہت سرد ہیں اور ان کو جگانے کے لیے بہت زیادہ توجہ کی ضرورت ہوتی ہے۔ البتہ اگر عدد 6 کو خوش بختی عدد9 سے ملاتی ہے' تو پھر وہ مرد یا خاتون جنت میں پہنچ جاتی ہے۔ نمبر9 مریخ کی ترجمانی کرتا ہے اور زہرہ اور مریخ کی، 6 اور 9، محبت اور جنسی معاملات میں تکمیل کی علامت ہیں۔ 9 عدد6 کی راہنمائی کرتا ہے اور دونوں غیر منفک ہیں' ایک دوسرے سے گہری محبت میں سالہا گرفتار رہتے ہیں جب تک موت نہیں آجاتی۔ میں ایک بوڑھے جوڑے کو جانتا ہوں جو اپنی شادی کی گولڈن سالگرہ منا چکے ہیں' اور وہ اب بھی ایک دوسرے کے لیے وقف ہیں' ہاتھوں کو تھامے ہوئے عاشقوں کی طرح جو وہ اب بھی ہیں۔ ایک ایسی طاقتور زنجیر سے بندھے ہوئے ہیں کہ ہر کوئی اسے محسوس کرسکتا ہے۔

مگر صرف 6 کو سمجھنے کی ضرورت ہے' جذبات کو ابھارا جائے باوجود اس کے کہ یہ زہرہ کا عدد ہے۔

## 7

یہ ایک روحانی جنسی عدد ہے' اور عدد7 کے لوگ اکثر قرآن' مذہب اور مخفی علوم کے طالب علم ہوتے ہیں۔ یہ زندگی کی خوبصورتی کو سراہتے ہیں۔ عدد7 محبت کو پسند کرتے ہیں اور ان کی شادی جب کسی ایسے مرد سے ہو جائے جو ان کو توجہ اور محبت دے' عدد7 ہمیشہ مطمئن کرے گا۔ عدد7 کبھی بھی محبت اور جنسی معاملات سے بور نہیں ہوتا۔ اگر اسے (خاتون یا مرد) کو پتہ ہو کہ دوسرا تاثر پذیر ہے۔ یہ البتہ شرمیلے ثابت ہوسکتے ہیں اور اگر ان کی محبت کو مسترد کر دیا جائے تو یہ مایوس ہو کر کسی کونے کھدرے میں پناہ لے لیں گے۔ یہ جارحیت کے مرتکب نہیں ہوتے اور کھردرا پن پسند نہیں کرتے۔ یہ محبت کے لیے صحیح آرائشگی کو فوقیت دیتے ہیں...... اپنی خواب

گاہوں میں صحیح روشنی اور رنگوں کے انتخاب کی۔

## 8

اس عدد کو غالباً جنسی معاملات میں سمجھنا سب سے مشکل ہے۔ ان کی بیرونی وضع قطع سے یہی لگتا ہے کہ یہ ٹھنڈے لوگ ہیں' لیکن ایسا نہیں ہے یہ گرمجوش ہوتے ہیں اور اکثر لوگ ان کے بارے میں غلط فہمی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ یہ پکی بات ہے کہ عدد8 کے لوگ طاقتور جنسی جذبہ رکھتے ہیں۔ وہ جنسی معاملات کو زندگی کا حصہ سمجھتا ہے اور کسی بھی موقعہ پر یہ زندگی کی دوسری مصروفیات میں اس کی مداخلت کو پسند نہیں کرے گا۔ اگر عدد8 کو ایسا ساتھی ملتا ہے جو ہر وقت جنسی تعلقات کا مطالبہ کرتا ہے' تو بات نہیں بنے گی۔ عدد8 اس بات پر یقین رکھتا ہے کہ ہر کام کا ایک وقت ہوتا ہے اور عدد8 بہت سرد ہو سکتا ہے اگر جنس مخالف کا کوئی شخص بہت جارحیت پر اتر آئے۔ بہرکیف اگر عدد8 کے شخص کو صحیح جیون ساتھی مل جائے' وہ (مرد یا خاتون) آسانی سے بے راہروی کا شکار نہیں ہوتا۔ یہ لوگ اکثر وفادار شوہر اور بیویاں ہوتے ہیں۔ لیکن اگر یہ لوگ غلط ازدواجی بندھن میں بندھ جائیں تو پھر خبردار! ایک دھماکہ ہوگا۔ اور بیچارے جیون ساتھی کو کوئی اندازہ نہیں ہوگا کہ اس سے کیا غلطی سرزد ہوئی۔

## 9

اگر آپ نے اتفاق سے کسی ایسے شخص سے شادی کی ہے جس کا عدد پیدائش 9 ہے' تو جنسی لحاظ سے بہت زیادہ سرگرمی کی امید رکھیے' کیونکہ یہ ایک طاقتور جنسی عدد ہے' اور سیارہ مریخ کے ساتھ ارتعاش رکھتا ہے۔ عدد 9 کے مرد خصوصاً بہت جارح ہوتے ہیں۔ اور طاقتور جنسی جذبہ رکھتے ہیں' اور ان کے اندر زبردست توانائی' زور اور طاقت ہوتی ہے۔ 9 عدد کی عورت بہت زیادہ جنسی سرگرمی کی توقع رکھتی ہے' اور جواباً تسلی بخش طور پر جنسی تسکین پہنچاتی بھی ہے۔ برتھ ڈیٹ



9 رکھنے والی خواتین اپنے شوہر اور بچوں کے لیے اپنے آپ کو وقف کر دیتی ہے اور اس میں بہت توانائی ہوتی ہے۔ وہ ہمیشہ اپنے ساتھی کو محبت اور جنسی تعلقات فراہم کرنے کو تیار ہوتی ہے۔ ہم نے پہلے بھی 9 اور 6 کے میل کا ذکر کیا ہے' کامل' خوبصورت محبت' لیکن 9 دوسرے اعداد کے ساتھ بھی مطابقت پیدا کرسکتا ہے' کچھ دوسرے اعداد سے زیادہ۔

یہ سب ہمیں طلاق کے موضوع پر لے آتا ہے۔ ایسا کیوں ہوتا ہے کہ کئی دفعہ جوڑے جو کئی برس اکٹھے گھومتے رہے ہوں' اور ایک دوسرے کے لیے شدید کشش محسوس کرتے ہوں' شادی کرتے ہیں اور جلد محسوس کرتے ہیں کہ لوسٹوری تباہ کر دی گئی ہے۔ میں نے ایسا بہت زیادہ دفعہ ہوتے دیکھا ہے اور میں نے ہمیشہ دیکھا ہے کہ نام کے اعداد میں خرابی اس کی جڑ ہے۔ شادی سے پہلے وہ ہم آہنگ تھے لیکن جب نئی دلہن کے نام کے ساتھ شوہر کا نام لگتا ہے تو ان کے ناموں میں عدم مطابقت پیدا ہو جاتی ہے اور وہ طلاق کی طرف بڑھنے لگتے اور ان کو سمجھ نہیں آئی تھی کہ ایسا کیوں ہے؟

میرے علاقے میں ایک خاتون تھی جس نے مجھے روتے ہوئے بتایا کہ میرا شوہر مجھے طلاق دینا چاہتا ہے اور میں بھی یہی چاہتی ہوں۔ حالانکہ اب بھی ہم ایک دوسرے کو چاہتے ہیں۔ ہم ہر وقت لڑتے رہتے ہیں۔ ہم ایک دوسرے کو تباہ کر رہے ہیں۔

میں نے ان کے نام چیک کیے اور مجھے فوراً پتہ چل گیا کیا خرابی ہے۔ نہ صرف ان کے نام ہم آہنگ نہیں تھے بلکہ ان کی تواریخ پیدائش بھی نہیں تھیں۔

میں نے اس خاتون کو مشورہ دیا کہ وہ اگلے 3 ماہ اپنے شوہر سے کم آمنے سامنے ہو اور اپنے نام کو ترمیم شدہ حالت میں استعمال کرے۔ اس طرح نام کا عدد اس کے شوہر کے نام سے ہم آہنگ ہوگیا۔ اس نے وہی کیا جو میں نے اسے

بتایا اور تین ماہ بعد ان کے حالات معمول پر آگئے۔ اس وقت جب یہ سطور لکھی جا رہی ہیں وہ ابھی تک اکٹھے ہیں۔ میں یہ نہیں کہوں گا ان کے کوئی مسائل نہیں تھے سلجھانے لائق' ان کو تھے۔ لیکن انہوں نے ان کو منطقی طریقے سے زیر بحث لاکر تکلیف دہ باتوں کو بھلا دیا اور اکٹھے رہے' اس وجہ سے کہ ان کے ناموں کی ہم آہنگی مدد دے رہی تھی۔

## بہترین اعداد برائے

فنون لطیفہ کے متعلقہ امور:3,6,9
خوش بختی کو مائل کرنا: 3
یا آپ کی تاریخ پیدائش
دولت کے لئے کشش رکھنا 3,9
بے طلب کی مدد حاصل کرنا:7
کاروباری ترقی:1,4,8
اثاثے محفوظ کرنا:7
عوامی دلچسپی پیدا کرنا:5
دوستی کو ترقی دینا: 2,6
خودمختاری کی تکمیل کرنا: 1,5,7,8,9
روحانیت کی افزائش کرنا:2,7,9
گھریلو زندگی: 2,6
کام کرنے کے لیے توانائی:4
ہدایات پر عمل کرنا:2
تفریح اور ہنسی' قہقہہ: 3,5
باغبانی: 4

اپنی قسمت بنانا: 1
دولت کو کنٹرول کرنا:4,8
شادی:2,6
موسیقی کے متعلقہ کوششیں:2,3,6,9
نیا گھر: 4,6
اوریجنل منصوبے 1,5
شراکتیں: 2,6
بنیادیں رکھنا یا پلاننگ کرنا:4
وجدانی معاملات: 2,7,9
عوامی شہرت:1,2,3,5,8,9
مذہبی رسومات: 7,9
ریسرچ: 1,5,7
آزادی چاہنا:1,5,7,9
خود روزگاری:1,5,7,9
اشیاء فروخت کرنا:5



وہی حاصل کرنا جس کے آپ مستحق ہیں:8
صحت مند متوازن زندگی:6
مثال پرستی' ڈرامائی یا رومانوی معاملات: 9
ادبی کوششیں: 3,5,6,9
لو (محبت) 2,6
نئے دوست بنانا: 3,5

تنہائی کے امور:7
جنسی اظہار: 3,5
سپورٹس کا انعقاد:4,5,8,9
ذمہ داریاں اٹھانا: 6
کسی چیز کا آغاز کرنا: 1,5
کسی کام کا اختتام کرنا:9
مسافت: 3,5,7,9
ٹیم ورک میں کام کرنا:2,4,6



باب 29

# اعداد شدت(Intensity) اور اسم چارٹ

نام کے اندر جو عدد دیگر تمام اعداد سے زیادہ مرتبہ دہرایا جائے' عدد شدت کہلاتا ہے۔ یہ ایک چھپی ہوئی خواہش کو ظاہر کرتا ہے۔ کبھی کبھی یہ حاکم یا خفیہ جذبہ بھی کہلاتا ہے۔ اگر یہ کثرت رکھتا ہو تو یہ نام' حروف صحیح اور حروف علت کی خصوصیات پر اثر انداز ہوتا ہے۔

یہاں ہم پاکستان ٹیلیویژن کے نامور ترین کمپیئر کا نام دے رہے ہیں:



$$T_4A^1R_2I^1Q^1\ A^1Z_7I^1Z_7$$

1 کو دوسرے تمام اعداد سے زیادہ مرتبہ دہرایا گیا ہے۔ چنانچہ طارق عزیز صاحب کا عدد شدت 1 ہے۔ نام' حروف علت اور حروف صحیح کے اعداد پھر بھی سب سے زیادہ اہم ہیں' شدت مزید معلومات فراہم کرتی ہے۔ طارق عزیز صاحب اپنی قسمت کے خود معمار ہیں اور انہوں نے غالبًا دو دہائی سے زیادہ پاکستان ٹیلیویژن پر پروگرام "نیلام گھر" کے ذریعے اپنی قائدانہ صلاحیتوں کا لوہا منوایا۔ بعد میں وہ سیاست میں وارد ہوئے اور پہلے الیکشن میں ہی ممبر قومی اسمبلی منتخب ہوگئے۔ اور 1 حاکمیت کا عدد ہے۔



واحد عدد شدت زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ اگر آپ کے پاس دو اعداد موجود ہیں' تو طاقت کمزور ہو جاتی ہے۔ تین یا تین سے زیادہ اعداد شدت کی موجودگی میں اثرات منتشر ہو جاتے ہیں۔ اور ان کو زیادہ توجہ دینے کی ضرورت نہیں رہتی۔

جب کوئی بھی عدد شدت نہ ہو' تو نام اپنے اعداد کے لحاظ سے اچھے طریقے سے متوازن ہوگا۔

### اعداد شدت

1 خود آگاہی کو تقویت دیتا ہے۔ قوت ارادی طاقتور ہے اور نام خود اعتمادی' قوت تخلیق (Originality) اور اپنی رائے پر اصرار کرنے کو تقویت دیتا ہے۔ یہ نام کے عدد میں لیڈر شپ اور دلیرانہ آغاز کی صلاحیت (Initiative) کے اثرات پیدا کرتا ہے۔

-2 دوسرے لوگوں کے ساتھ قرابت داری کے احساس کو تقویت دیتا ہے۔ حکمت عملی' موقع شناسی اور تعاون کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔ یہ نام کے عدد کو قیادت کرنے کی بجائے تقلید کرنے کی صلاحیت کے اثرات پیدا کرتا ہے۔

-3 زندگی کے متعلق پرمسرت اور خوش باش طرز عمل کو تقویت دیتا ہے۔ یہ دوسروں کی تواضع اور دل لگی کی صلاحیت کو فروغ دیتا ہے۔ تخلیق کاری کو ترقی دیتا ہے۔ یہ نام کے عدد میں ملنساری کے فن کا رنگ لاتا ہے۔ ملنساری کی صلاحیت' غول پسندی میں مددگار۔

-4 زندگی میں عملی اور صحیح العقیدہ رجحان میں شدت پیدا کرتا ہے۔ تفصیلی کام سے نمٹنے اور جس کام کا آغاز کیا گیا ہے اس کو اختتام تک پہنچانے کا صبر و استقامت۔ نام کے عدد میں کام کے معاملے میں مکمل یکسوئی کے رویے کے اثرات پیدا کرتا ہے۔ کسی حد تک کام کا جنون (Workaholism) موجود ہے

5- آزادی اور تبدیلی کی ضرورت میں شدت پیدا کرتا ہے۔ یہ ہمہ گیریت پیدا کرتا ہے' جنسی ضروریات کا شعور اور تیزی سے بدلتے ہوئے حالات سے مطابقت پیدا کرنے کی صلاحیت پیدا کرتا ہے۔ یہ نام کے عدد میں تبادلہ خیالات کی قابلیت اور دوسروں کو تحریک دینے کی اہلیت کے اثرات لاتا ہے۔

6- ذمہ داری کے احساس اور انصاف کی ضرورت میں شدت پیدا کرتا ہے۔ یہ تخلیقی اور گلوکاری کے کاموں میں مددگار ہے۔ یہ بسیارخوری کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ تعلیم دینے کی صلاحیت کو اجاگر کرتا ہے۔ نام کے عدد میں توازن اور ہم آہنگی کے احساس کا رنگ بھرتا ہے۔

7- تخلیہ کی ضرورت میں شدت پیدا کرتا ہے۔ تجزیہ اور وجدان کے استعمال کی حوصلہ افزائی کرتا ہے۔ ذاتی تجربے کی ضرورت ہے...... غلطیاں کرکے سبق سیکھنا۔ دوسروں کی راہنمائی کو پسند نہیں کرتے۔ مابعدالطبیعات سے دلچسپی کے امکانات ہیں۔ یہ نام کے عدد میں پراسراریت کا رنگ بھرتا ہے۔

8- یہ منتظمانہ صلاحیت اور عمدہ کارگزاری کی تعمیر میں شدت پیدا کرتا ہے۔ تنظیم اور قابل اعتماد ہونے کو بڑھوتری ملتی ہے۔ مالی سوجھ بوجھ طاقت ور ہے۔ جسمانی مشقت' سپورٹس وغیرہ سے دلچسپی کی حوصلہ افزائی ہوسکتی ہے۔ یہ نام کے عدد میں پاور اور کامیابی کی ضرورت کے اثرات پیدا کرتا ہے۔

9- ہمدردانہ اور برداشت کرنے کے رویے کی تعمیر میں شدت پیدا کرتا ہے۔ اس نمبر کے ساتھ ڈرامائی شدت اور جذباتی مقناطیسیت منسلک ہے۔ بنی نوع انسان سے ہمدردی کی قدریں اجاگر ہوتی ہیں۔ سفر کا شوق' رومانس اور مثالیت پرست آراء سب کو تقویت حاصل ہوگی۔ وسیع النظری پر مبنی



رویہ نام کے عدد پر اثرات رکھتا ہے۔

**اعداد جو موجود نہیں:**

کوئی بھی عدد' 1 سے لے کر 9 تک جو آپ کے نام میں موجود نہیں' ایک نابود صلاحیت کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر یہ عدد کہیں اور بھی موجود نہیں تو پھر آپ کو شعوری طور پر اس کو پیدا کرنا ہوگا۔

جو ماہرین علم الاعداد برتھ سرٹیفکیٹ پر لکھے نام کو اہم ترین گردانتے ہیں وہ نابود عدد کو تناسخ کی اہمیت دیتے ہیں۔ عدد اس سبق کی نمائندگی کرتا ہے جو ہمیں اس زندگی میں سیکھنا ہے' جس کو پچھلے جنم میں یا تو نظر انداز کر دیا گیا یا جس کا غلط استعمال کیا گیا۔ نابود عدد تناسخ کا عدد بن جاتا ہے۔

آپ یقین کریں یا نہ کریں' ایک عدد جو اس نام میں موجود نہیں جو آپ استعمال کرتے ہیں کسی کمی کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر یہ عدد کہیں اور بھی نہیں ہے (عدد پیدائش' حرف علت' حرف صحیح' نام یا پہلا نام) تو آپ کو اس کی پرورش کرنا ہوگی۔

عدد 1 اور 9 ان تمام بچوں کے برتھ چارٹ میں موجود ہوگا جو 31.12.1999 تک پیدا ہوں گے' نمبر 2 ان تمام برتھ چارٹ پر جو 1.1.2000 اور اس کے بعد پیدا ہوں گے۔

مندرجہ ذیل میں ایک نام جو کافی عام ہے' اس میں اعداد 7,6,5 اور 8 موجود نہیں ہیں۔ اگر یہ کہیں اور بھی موجود نہ ہوں تو' اس نام کو استعمال کرنے والے شخص کو زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔

BARKAT ALI

212214 131

**نابود اعداد کے معنی:**

1- قوت تخلیق (Originality) موجود نہیں ہے۔ ایسے شخص کو اپنے اندر اولوالعزمی' قیادت کی صلاحیت' خود اعتمادی' جیتنے کا جذبہ' خود کو منوانے کی صلاحیت' مضبوط قوت ارادی اور عزم کو ترقی دینا ہوگی۔

2- حساسیت مفقود ہے۔ متعلقہ شخص کو اپنے اندر دوسرے کے ساتھ تعاون کرنے کی صلاحیت کو ترقی دینا ہوگا' اور ٹیم کی صورت میں کام کرنے کی اہلیت' ہدایات پر عمل کرنا' محبت کا اظہار' مہربانی اور دوسروں کے احساسات کا شعور۔

3- تخلیق کاری مفقود ہے۔ متعلقہ شخص کو زندگی کے متعلق کم سنجیدہ نظریے کو ترقی دینا ہوگا' زندگی سے لطف اندوزی' غول پسندی کا اظہار کرنا' مزاح کی حس رکھنا' رجائی ہونا' ملنسار ہونا اور قوت متخیلہ رکھنا۔

4- صبر مفقود ہے۔ متعلقہ شخص کو توازن' عمل پسندی' ارادے سے مضبوطی سے چمٹے رہنا' تفصیل کی طرف توجہ' دیر تک اور سخت کام کرنے کی صلاحیت' تعمیری نظریہ' کسی حد تک تزکیہ نفس پیدا کرنا ہوگا۔

5- تنوع کی کمی ہے۔ متعلقہ شخص کو ترقی دینا ہوگی اپنے اندر لچک کو' نئی چیزوں کو آزمانے کی آمادگی' ترقی سے نہ گھبرانا' تبادلہ خیالات کا فن سیکھنا' جوش وخروش دکھانا' دوسروں کو متحرک کرنا اور مہم جو ہونا۔

6- ذمہ داری نابود ہے۔ متعلقہ شخص کو متوازن نظریہ کو ترقی دینا ہوگی' خوبصورتی اور آرٹ کی قدر کرنا' تخلیق کاری' مزاح کی حس' زندگی کے متنوع پہلوؤں میں ہم آہنگی پیدا کرنے کی اہلیت بڑھانے کی صلاحیت پیدا کرنا۔

7- خود شناسی نابود ہے۔ متعلقہ شخص کو روحانی ادراک پیدا کرنا ہوگا' تنہائی



سے خوف زدہ نہ ہونا' خودمختاری حاصل کرنا' وجدان اور تجزیے کو استعمال کرنا' تجربے سے سیکھنا' اپنی اندرونی طاقت کو بڑھانا۔

8- مالی فراست مفقود ہے۔ متعلقہ شخص کو اپنے اندر اچھی کارکردگی' تنظیم کی اہلیت' قابل اعتماد ہونا' قابل حصول مقاصد متعین کرنا' ضرورت مند لوگوں کی مدد کرنا' جسمانی قوت برداشت پیدا کرنا' اور طاقت کو دانائی سے استعمال کرنے کے قابل ہونا۔

9- فراخ دلی مفقود ہے۔ متعلقہ شخص کو بلند نصب العین' انسان دوست جبلت' ہمدردی' وسیع النظری اور رواداری رکھنا' تخلیق کاری کو استعمال کرنا' رومانوی اور ڈرامائی معاملات سے نہ گھبرانا' دوسروں سے بغیر کوئی انعام چاہتے ہوئے محبت کرنا۔ سیکھنا ہوگا۔

## نام کا چارٹ

آپ کے نام کے اعداد کو بالکل اسی طرح استعمال کیا جاسکتا ہے' جیسے آپ کے پیدائش کے اعداد کو' ان کو متعلقہ جگہ پر لکھ کر۔ یہ ہمیں دکھاتا ہے (بالکل آپ کے برتھ چارٹ کی طرح) آپ کے مضبوط اور کمزور پہلوؤں کا ڈیزائن...... اس دفعہ آپ کے نام سے۔ اعداد کو اسی جگہ پر لکھا جاتا ہے جیسا کہ برتھ چارٹ میں (دیکھئے باب 21) ۔ دونوں کا موازنہ کرنا آپ کے لیے دلچسپی کا باعث ہوگا۔ اگر آپ کا برتھ چارٹ کمزور ہے' کیونکہ بہت سے اعداد مفقود ہیں (ایسا خاص طور پر 2000ء کے آغاز کے بعد ہوگا' چنانچہ یہ ضروری ہوگا کہ جو لوگ نئے میلینیم Millennium کے شروع میں پیدا ہوں گے کہ وہ شعوری طور پر ترقی کریں۔ اور نشوونما حاصل کریں۔) ایک اچھا نام کا چارٹ آپ کو اضافی طاقت فراہم کرے گا۔ برتھ چارٹ پر مفقود اعداد سے پیدا ہونے والا عدم توازن کسی حد تک زائل ہو جاتا ہے۔ اگر یہ اعداد نام کے چارٹ میں شامل ہوں۔

اگر آپ کا برتھ چارٹ طاقتور ہے' جس میں بہت سے اعداد اور لکیریں ہیں' تو آپ کے نام کا چارٹ' اگر اس کے اعداد برتھ چارٹ میں بھی موجود ہیں' ضرورت سے زیادہ طاقت فراہم کرسکتا ہے۔ اس صورت میں یہ متوازن نہیں کہلائے گا' لیکن یہ ایک کرشماتی اور طاقتور قسم کا انسان پیدا کرسکتا ہے۔

یہ ہمیشہ بہتر ہوتا ہے کہ برتھ چارٹ کے مفقود اعداد نام کے چارٹ میں موجود ہوں۔ یہ زندگی کو آسان بناتا ہے۔

**MOEEN**

| | | |
|---|---|---|
| | | |
| | 55<br>5 | |
| | 4 | 7 |

**WOODROW**

| | | |
|---|---|---|
| | 6 6 | |
| 2 | | |
| | 4 | 77<br>7 |

چارٹ 6: نام کے چارٹ برائے Woodrow اور Moeen

اپنے پہلے نام کے اعداد کو نام کے چارٹ پر پہلے درج کریں۔ یہ آپ کا سب سے اہم منفرد نام ہے' چنانچہ اس کے اثرات حیرت انگیز ہیں۔ چارٹ 6 میں' ہم پاکستانی کمپیئر معین اختر اور امریکی صدر Woodrow Wilson کے پہلے نام دیکھتے ہیں۔ Moeen اور Woodrow پہلے نام کی حیثیت سے نام کے چارٹ میں ڈرامائی طور پر شدت پیدا کرتے ہیں۔

یہ نام اپنے مالکوں کو مخصوص صفات کا مظاہرہ کرنے کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔ یہ کسی دوسرے کو شہرت کی ضمانت نہیں دیں گے۔ لیکن نام کے اثرات ویسے ہی ہوں گے۔ Moeen کے نام میں ان تمام 5وں کا ارتعاش (5 میں سے 3 حروف) تبادلہ خیالات' شہوانیت...... تمام پانچ حسیں بڑھی ہوئیں۔ نام Woodrow میں عدد 7 پر شدید ارتکاز ہے 7 حروف کے نام میں سے 3)۔



حوصلہ افزائی ہوئی ہے طاقتور انفرادیت اور تنہائی میں کچھ وقت لازمی غور و فکر کے لیے ضرورت کی۔ تجزیئے اور وجدان کا پرزور استعمال اور اس کے ساتھ ساتھ دو 6 کی وجہ سے ذمہ داری کا احساس اور انصاف کی ضرورت۔

اپنے پہلے نام کے تجزیئے کے بعد' اپنا آخری یا اور نام بھی چارٹ پر درج کریں۔ اپنے مکمل نام کا تجزیہ اپنے برتھ چارٹ سے کیجئے۔ کیا یہ کچھ اعداد کو ضرورت سے زیادہ تقویت دیتا ہے کیا یہ کسی لکیر کو دہراتا ہے۔ یہ اس امکان کو بڑھاتا ہے کہ آپ کا نام بہت زیادہ طاقت پیدا کرلے گا جس کو سنبھالنا مشکل ہوگا۔

چارٹ 7 ڈرامہ نویس Eugene O'neil کا برتھ اور نام کا چارٹ دکھاتا ہے: اس کے نام کا چارٹ اور برتھ چارٹ ایک دوسرے کی کمی کو پورا کرتے ہیں۔ جب ان کو اکٹھا کریں تو صرف 2 اور 4 عدد مفقود رہ جاتے ہیں۔

**نام کا چارٹ:Eugene O'neil**

| | | |
|---|---|---|
| 33<br>3 | 6 | 9 |
| | 555<br>555 | |
| | | 7 |

**برتھ چارٹ:16.10.1888**

| | | |
|---|---|---|
| | 6 | |
| | | 88<br>8 |
| 11<br>1 | | |

چارٹ 7: Eugene O'neil کا برتھ چارٹ اور نام چارٹ

ہمیشہ یاد رکھیں' نام ایک بیرونی اثر ہے اور کبھی بھی وہ طاقت پیدا نہیں کرسکتا جس کی نمائندگی آپ کی تاریخ پیدائش یا لائف پاتھ کرتے ہیں۔

نوٹ: مندرجہ بالا چارٹ نمبر 7 میں فیثا غورث کا الفا بیٹ استعمال کیا گیا ہے۔

## غرقاب خصوصیت (The Submerged Characteristic)

غرقاب خصوصیت نسبتاً ایک کم اہم عدد ہے۔ زیادہ تر یہ اوجھل رہتا ہے۔ کبھی کبھی اس کو عادت یا عادت کا چیلنج کہا جاتا ہے۔ اس کی پوشیدہ طاقت آپ کے شعور میں ہوتی ہے لیکن آپ اسے کبھی کبھار ہی استعمال کریں گے۔ اس کو اس وقت استعمال کیا جاتا ہے جب مسائل آسانی سے حل نہ ہوسکیں۔

غرقاب خصوصیت کو معلوم کرنے کے لیے آپ کے مکمل نام کے تمام حروف کو جمع کیا جاتا ہے۔ حروف کی قیمت کو نہیں بلکہ ان کی تعداد کو۔ بعد میں ان کی تعداد کا بنیادی عدد حاصل کیا جاتا ہے۔ چیف ایگزیکٹو Pervez Musharraf کے نام کے حروف 15 ہیں...... 5+1 = 6 ان کی غرقاب خصوصیت 6 ہے۔ پاکستانی سیاسی لیڈر Ghulam Mustafa Khar کے نام میں 17 حروف ہیں...... 17 , 7+1 = 8 ان کی غرقاب خصوصیت 8 ہے۔

### غرقاب خصوصیت کے معنی

-1 اوریجنل طرزعمل پایا جاتا ہے یہ دوسروں کے لیے حیرت کا باعث ہوگا۔ پہل کرنے کا پختہ عزم تیز رفتاری سے نتائج لائے گا۔

-2 دوسروں کو قیادت کا موقع دینے کی اہلیت۔ جب ضرورت ہو احکامات کی تعمیل کرنا یا ان کے مطابق چلنا۔ اشتراک کامیاب ہوسکتا ہے۔ زمانہ شناسی اور حکمت۔

-3 جب مسائل کا حل ناممکن نظر آئے تخیل اور تخلیق کاری کو استعمال کیا جاتا ہے۔ فنکارانہ طرزعمل اختیار کیا جائے گا۔ مشکلات کو ہمیشہ سنجیدگی سے نہیں لیا جائے گا۔

-4 حقائق پر مبنی مقاصد کے حصول کے لیے منطقی طرزعمل اختیار کیا جائے گا۔ تفصیلی تجزیہ استعمال کیا جائے گا۔ قابل اعتماد اور صحیح العقیدہ حل کو ترجیح



دی جائے گی۔ جذباتی طور پر ملوث نہیں۔

-5 تبدیلی کو قبول کرنے کی صلاحیت۔ ایک نیا غیر آزمودہ حل کامیاب ہوسکتا ہے۔

-6 ذمہ دارانہ فیصلے جس میں تمام متعلقات کا خیال رکھا جائے گا اختیار کیے جائیں گے۔ خاندانی زندگی پر اثرات کا خیال رکھا جائے گا۔ ایک ہمدردانہ طرزعمل۔

-7 حل اپنے اندر سے ہی مل جاتے ہیں۔ مشورہ لینے کی طرف مزاجاً مائل نہیں۔ متعلقہ شخص اس وقت تک ایکشن نہیں لے گا جب تک حالات مثالی نہ ہو جائیں مائل بہ غور وفکر۔

-8 قابلیت کو ظالمانہ طریقے سے استعمال کیا جائے گا۔ مسائل کو حل کرتے وقت یقینی نتائج اور مقاصد کو مدنظر رکھا جائے گا۔

-9 وسیع النظری پر مبنی رویہ اپنایا جائے گا۔ دوسروں کے ساتھ فراخدلانہ رویہ اپنایا جائے گا۔ اگر مخالفت کی جائے تو ردعمل خلاف توقع اور ڈرامائی ہوسکتا ہے۔

باب 30

# دہشتناک عدد 13

میں تو چاہتا تھا کہ لفظ "قیافے سے ماورئی" اس باب کے عنوان میں شامل کروں؛ کیونکہ یہ عدد دونوں طرف اثرات رکھتا ہے...... بہترین قسمت کی طرف اور تباہی کی طرف بھی۔ مجھے دوسرے تمام اعداد یا حقائق کے مقابلے میں 13 عدد کے متعلق سب سے زیادہ سوالات موصول ہوتے ہیں چاہے بذریعہ ڈاک' بذریعہ ٹیلیفون یا بالمشافہ۔

قرونِ اولٰی کے زمانے کے ریکارڈ سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے کہ 13 عدد کے متعلق خوف پایا جاتا تھا، خاص طور پر جب یہ تاریخ کسی جمعہ کے دن پڑتی تھی۔ اگرچہ توہمات اور 13 میں چولی دامن کا ساتھ ہے' 13 دراصل ایک انتہائی روحانی عدد ہے۔ اور جس شخص سے متعلق یہ عدد ہو اس کو اپنا زیادہ سے زیادہ وقت اچھے کاموں کے لیے وقف کرنا چاہیے۔ اس طرح وہ اس عدد کے بھرپور فوائد حاصل کر سکے گا۔ بائبل کا عدد بھی 13 ہے۔ علاوہ ازیں' اس کو پہلی دفعہ 13 مارچ 1462ء میں پرنٹ کیا گیا تھا۔ شاید' کیونکہ جس سن میں بائبل کو پہلی دفعہ پرنٹ کیا گیا' اس کا حاصل جمع 13 ہے اور مہینے کی تاریخ بھی 13 تھی' شاید اس لیے بائبل پر تاریخ میں اتنی زیادہ مرتبہ



BIBLE 1462 = 13

21235 = 13

حملہ کیا گیا۔ لیکن کیونکہ یہ ایک مقدس لفظ ہے' چنانچہ 13 والے چار کے اونچے روحانی تقاضوں کو پورا کرنے کی وجہ سے' یہ بدستور قائم ہے۔

مندرجہ ذیل میں ہم قرآن حکیم کے اعداد کا بھی انگریزی میں تجزیہ کرتے ہیں:

5731 16215
HOLY QURAN
= 16 =15 = 7+ 6 = 13

چنانچہ قرآن حکیم میں بھی عدد4 کی انقلابی خصوصیات موجود ہیں اور چونکہ 13 کا ہندسہ سب سے زیادہ طاقتور ہے چنانچہ قرآن مجید وقت نزول سے 1500 برس سے زائد بیت جانے کے باوجود زمین پر اصل حالت میں بغیر تغیر و تبدل موجود ہے اور قیامت تک رہے گا۔ لاکھوں کروڑوں حفاظ کرام نے اپنے سینوں میں بھی اس کو محفوظ رکھا ہوا ہے۔

میرے ایک سائل کی چھوٹی خالہ ڈاکٹر ہیں۔ ان کی تاریخ پیدائش 13 مارچ ہے۔ چنانچہ ان کا مزاج بھی انقلابی ہے۔ اور انہوں نے گمنامی کے خلاف بغاوت کی۔ چنانچہ وہ اپنی برادری میں پہلی ورکنگ وومن بنیں۔ ڈاکٹر بننے کے بعد ان کے لیے بہت سے رشتے آئے لیکن انہوں نے سب کو رد کر دیا۔ آخر کار جب ان کے لیے ڈاکٹر کا رشتہ آیا تو انہوں نے رضامندی ظاہر کر دی۔ اس طرح انہوں نے ہمارے معاشرے کے طے شدہ اصولوں کے خلاف بغاوت کر دی۔ کیونکہ اگر ان کی شادی طب کے پیشے کے علاوہ اور کسی پیشے سے وابستہ شخص سے طے کر دی جاتی تو شاید وہ صاحب ان کو پریکٹس کرنے یا ملازمت کرنے کی اجازت نہ دیتے۔

اگرچہ میں پہلا شخص ہوں گا جو اقرار کرے گا کہ 13 میں جتنی قوت اور

طاقت ہے وہ کسی اور عدد میں نہیں' اس سے خوفزدہ نہیں ہونا چاہیے۔ تا آنکہ یہ آپ کی زندگی کے دوسرے اعداد سے ہم آہنگ نہ ہو۔

مرکب عدد13 دو بنیادی اعداد 1 اور 3 پر مشتمل ہے جو دو طاقتور اور مفید اعداد ہیں۔ چونکہ دونوں ہی حاکم ہیں' چنانچہ یہ مستقل طور پر ایک دوسرے سے متصادم رہتے ہیں۔ میں نے دیکھا ہے جب بھی عدد 1 اور 3 لوگ قریب آتے ہیں اختلاف رائے پیدا ہوتا ہے۔ یہ ایسے ہی ہے جیسے ایک جہاز پر دو کپتان ہوں۔ دونوں ہی یہ چاہیں گے کہ جہاز کو چلائیں۔

جب 13 کو جمع کیا جائے تو 4 حاصل ہوتا ہے' ایسا عدد جو یورینس کی نمائندگی کرتا ہے۔ ایسا سیارہ جو بغاوت تبدیلی' انقلاب' سائنس اور سب کے لیے انصاف سے متعلق ہے۔ دنیا کے سب سے طاقتور ملک امریکہ کا یوم آزادی 4 جولائی ہے۔ یہ اس عدد کی طاقت کی اچھی مثال ہے۔

13 حاکم عدد کی ضروریات کو پورا کرنا واقعی ایک مشکل امر ہے۔ یہ اپنے آپ کو مذہب کے لیے وقف کرنے کا تقاضہ کرتا ہے چاہے وہ مسلمان ہو' یہودی یا عیسائی ہو یا جو بھی ہو' یا صرف اپنے اوپر اعتماد۔ ایک پرانی کہاوت جو پشت در پشت چلتی آئی ہے اس کے مطابق جو کوئی بھی 13 عدد کی حقیقت جان لے گا' اس کو طاقت عطا ہوگی۔ لیکن لوگ پھر بھی اس سے خوفزدہ ہیں۔

مغربی ممالک میں جہاں زیادہ تر کرسچین آباد ہیں وہاں بھی جو لوگ عام طور پر توہمات پر یقین نہیں رکھتے وہ بھی کھانے کی میز پر 13 ہواں آدمی بننا پسند نہیں کریں گے۔ یہ خاص خوف Last Supper (حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے مریدوں کا آخری رات کا کھانا جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمانوں پر اٹھائے جانے سے قبل کھایا گیا) سے پیدا ہوا جب 13 آدمی اکٹھے کھانے کے لیے بیٹھے۔ ان میں سے دو کا انتقال فوری طور پر ہوگیا...... ایک کا غداری کی وجہ سے اور



دوسرے کا اپنے ہی ہاتھ۔ قدیم ٹیرٹ کارڈز (Tarrot Cards) جن پر 13 کا ہندسہ ہوتا تھا اس پر ایک ڈھانچہ اور درانتی بنی ہوتی تھی جو اپنے آگے آنے والی ہر چیز کو کاٹ دیتی تھی۔ صرف چند لوگوں کو اس کا اصلی مطلب پتہ تھا۔ تبدیلی اور حکومتوں میں معاشرتی اصلاحات اکثریت نے یہ سمجھا کہ یہ موت کی نمائندگی کرتی ہے اور اس طرح یہ تواہم شروع ہوا۔

مغرب میں اب بھی زیادہ تر ہوٹل تیرھویں منزل اور 13 نمبر کمرہ چھوڑ دیتے ہیں۔ سرکاری دفاتر کی بلڈنگز اور اپارٹ منٹ ہاوسز میں بھی یہی کچھ ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ جب فونیکس (ایریزونا۔ امریکہ) کے ایک ٹھیکیدار نے ہمت کر کے اپنے پلازہ میں تیرھویں منزل بنائی اور کاروباری فرموں نے اپنے دفاتر اُدھر منتقل کیے تو شام کی خبروں میں اس کا ذکر کیا گیا۔

اگرچہ عدد13 غیر معمولی واقعات سے منسلک نظر آتا ہے' یہ صرف تواہمات یا اتفاقیہ طور پر ایسا ہوا ہو سکتا ہے۔ میرا ایک دوست اس عدد سے اس وجہ سے خوفزدہ ہے کہ اس کی بیوی 13 جولائی کو وفات پا گئی اور اس لیے کہ وہ 13 جون کو ہونے والے ایکسیڈنٹ میں زخمی ہوگئی تھی۔ یہ بات مشکوک ہے کہ وہ اس تاریخ کو اتنے غور سے دیکھتا اگر وہ 15 ویں' 10ویں یا کوئی اور کم مشتبہ تاریخ ہوتی۔

بہت سی مشہور ہستیاں نام نمبر یا پیدائش نمبر13 کی مالک ہیں اور اسی وجہ سے سیارہ یورینس کے ماتحت ہیں' سائنس اور موسیقی کا عدد۔ مزید برآں یہ شخصیات جو 13 چار کو اپنے لیے کام میں لاتی ہیں' انہوں نے گمنامی کے خلاف بغاوت کی' اپنی زندگی میں بہتری کے لیے کام کیا' ثابت قدمی سے کام کیا اور کامیاب ہوئے۔ مندرجہ میں کچھ 13 چار والے لوگ ہیں:

SABEHA KHANUM - ROONA LAILA
3 1 2 5 5 1 2 5 1 5 6 4 2 7 7 5 1 3 1 1 3 1
17 = 8+23 = 5 = 13 22 = 4 9 = 13

SULTAN RAHI - MUHAMMAD ALI BOGRA
3 6 3 4 1 2 1 5 1 46514414 131 27321
22 = 4 9 = 13 29+5+15 = 13

FAIZ AHMAD FAIZ - MOEEN QURESHI
13.2.1911 47555 + 1625351 = 13
26 23

NUSRAT FATEH ALI - ADEEL BURKI
13.10.1948 14553 26221
18 = 9 13 = 4 = 13

BANO QUDSIA - TARA MASIH
2 1 5 7 1 6 4 3 1 1 4 1 2 1 4 1 3 1 5
15 = 6 16 = 7 = 13 8 + 5 = 13

AZMAT ALI - MICHAEL KEAMEY
1 7 4 1 4 1 3 1 4 1 3 5 1 5 3 2 5 1 4 5 1
17 = 8 5 = 13 22 = 4 18 = 9 = 13

(دنیا کا سب سے کم عمر گریجویٹ)

یہ تمام لوگ اپنے اپنے شعبے میں مشہور ہیں۔ لیکن مجھے متوجہ کرنے دیجئے کہ ان میں سے Sabeha Khanum کے مرکب اعداد بہترین ہیں۔ ان کا پہلا نام 17 آٹھ ہے' علم الاعداد کے بہترین اعداد میں سے ایک' اور ان کا دوسرا نام 23 پانچ ہے۔ یہ ایک موافق 13 چار ہے کیونکہ دونوں مرکب اعداد موافق



ہیں۔ عدد17 تفریح کے شعبے پر حاکم ہے اور اس بات کی گارنٹی دیتا ہے کہ Sabeha Khanum کی شہرت اس کی موت کے بعد بھی برقرار رہے گی۔ Azmat Ali کے مرکب اعداد بھی اچھے ہیں جیسا کہ Bano Qudsia کے بھی ہیں۔ Sultan Rahi کو کون نہیں جانتا۔ پنجابی فلموں کا عظیم ہیرو۔ ان کا نام گنز بک آف ورلڈ ریکارڈز میں شامل ہے۔ سلطان راہی مرحوم نے دنیا بھر میں سب سے زیادہ فلموں میں کام کیا۔

Tara Masih نے پاکستان میں سزائے موت پانے والے مجرموں کو ان کے کیفر دار تک پہنچانے کی وجہ سے شہرت حاصل کی۔ یاد رہے کہ "انصاف" پر بھی عدد4 کی حکمرانی ہے۔

لیکن 13 والا چار منفی سمت میں بھی جاسکتا ہے۔ مشہور نیومرالوجسٹ جیرن مور اپنی کتاب Numbers Will Tell میں لکھتا ہے کہ "بہت سال پہلے، یعنی 7نومبر 1968ء کو وہ یونیورسل سٹوڈیوز گیا تاکہ اورن بورسٹن کے ساتھ لنچ کرسکے جو پبلسٹی ڈپارٹمنٹ میں ان کی ایک اہم شخصیت تھی۔ انہوں نے سٹوڈیو کے ریسٹورنٹ میں کھانا کھایا جہاں بہت سارے سٹارز نے انہیں گھیرا ہوا تھا۔ Peter Deuel ان کے پاس بات چیت کے لیے آیا۔ جیرن مور اسے بہت پسند کرتا تھا۔ اور چونکہ پیٹر علم الاعداد میں دلچسپی رکھتا تھا' مور نے اس کے لیے ایک نام تجویز کیا۔ مور نے دیکھا کہ اس کے دونوں نام اچھے مرکب اعداد بناتے تھے۔ مگر حاکم عدد11 دو تھا جو کہ غیر موافق تھا۔ لیکن پر بھی مور پریشان نہیں تھا۔ پیٹر نے پھر کہا کہ میں اپنے خاندانی نام میں سے ایک "E" نکالنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ جس کی وجہ سے خاندانی نام Duel بن جائے گا۔ Gerun Moore نے اسے بتایا کہ یہ ایک اچھی تبدیلی ہے کیونکہ اس کی تاریخ پیدائش 24 فروری ہے۔ اگر آپ Peter Duel نام کو جمع کریں' تو آپ دیکھیں گے کہ حاصل جمع 15 چھ آتا ہے

جو اس کی تاریخ پیدائش 24 چھ سے مکمل طور پر ہم آہنگ تھا۔ میں نے پھر اس کو مشورہ دیا کہ اب کبھی اس نام کو تبدیل نہ کرنا، اور یہ کہ اسے کامیابی اور خوشیاں حاصل ہونگی اور وہ ایک سٹار بن جائے گا۔

مجھے نہیں معلوم اس نے اپنا پہلا نام Peter سے Pete کیوں کرلیا۔ لیکن جب مجھے پتہ چلا اس نے تبدیلی کرلی ہے' میں نے اس کے ساتھ رابطہ کرنے کی کوشش کی۔ مجھے معلوم تھا کہ اس معاملے میں 13 والا چار تباہی کو ظاہر کرتا تھا۔ میں یہ بات واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ اگر مجھے اس تک رسائی ہو جاتی میں نے اسے وہ نہیں بتانا تھا جو میں دیکھ رہا تھا۔ میں نے صرف اسے زور دے کر اصرار کرنا تھا کہ اپنا نام واپس Peter کرلے' یا کم از کم کوئی اور موافق عدد۔ میرے ایک دوست نے اس کے ساتھ سرسری بات بھی کی اور اسے بتایا کہ میں اس کے بارے میں پریشان ہوں۔ Peter نے اسے بتایا کہ وہ جلد ہی اس کے پاس آئے گا' لیکن وہ کبھی نہیں آیا' اور 31 دسمبر 1971ء کو علی الصبح اس نے اپنی زندگی کا خاتمہ بلٹ (بندوق کی گولی) سے کرلیا۔ اس کی عمر 31 برس تھی۔ یہ واقعی واحد موقع تھا جب میں نے دل سے چاہا کہ اعداد اور میں غلط ہوتے۔"

24 اگست 1985ء کو میری ایک سائل کی پھوپھی جو 12-D سٹلائٹ ٹاؤن راولپنڈی رہتی تھیں' سخت بو آنے کی وجہ سے ساتھ والے گھر 11-D میں گئیں۔ یہ گھر بھی انہیں کی ملکیت تھا۔ ان کے شوہر طفیل بھٹی نو دن سے لاپتہ تھے۔ خیال یہی تھا کہ حکومت کی کسی خفیہ ایجنسی نے انہیں کسٹم ڈیوٹی کی ادائیگی میں بے ضابطگی کی وجہ سے گرفتار کر رکھا ہے۔ چنانچہ مسز طفیل بہت زیادہ پریشان نہیں تھیں۔

TUFAIL BHATTI

468113 251441

(23 = 5 17 = 8 = 13)



یہ گھر ان کے آفس کے سٹور کے طور پر استعمال ہوتا تھا۔ جب مسز طفیل گھر کے اندر داخل ہوئیں تو شدید بو کی وجہ سے وہ اندر زیادہ آگے نہ جاسکیں۔ چنانچہ ملازم کو اندر بھیجا گیا۔ ملازم نے باہر آ کر جو کچھ بتایا وہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا۔ باتھ روم میں طفیل صاحب کی متعفن لاش تھی۔ انہوں نے خودکشی کرلی تھی۔ مرحوم طفیل گروپ آف انڈسٹریز کے مالک تھے۔

اس واقعے نے مجھے پاکستان کی شوبز کی ایک معروف شخصیت کے متعلق یاد دلا دی۔ ہمارے ملک میں فن اور حسن کے لحاظ سے ایک منفرد گلوکارہ ہیں ناہید اختر۔ ان کے نام کے اعداد دیکھئے:

NAHEED AKHTAR

515554 125412

25 = 7 15 = 6 = 13

اپنی فنی زندگی کے عین عروج کے دنوں میں ایک سابق کرکٹر پر فریفتہ ہو گئیں۔ کیونکہ ان کی محبت یک طرفہ ثابت ہوئی چنانچہ ناہید اختر ڈپریشن کا شکار ہوگئیں اور تقریباً 10 برس مکمل طور پر گمنامی کی زندگی گزاری۔ اس دوران انہوں نے دو دفعہ خودکشی کی ناکام کوشش کی۔ لیکن پھر رفتہ رفتہ انہوں نے اپنے ڈپریشن پر قابو پالیا اور پھر مشہور رائٹر آصف علی پوتا سے شادی کرلی۔ اب ان کا ایک بیٹا بھی ہے۔

بہت سے بائبل کے ماہرین دلیل پیش کرتے ہیں کہ طوفان نوح جمعہ کے دن 13 تاریخ کو شروع ہوا' اماں حوا نے حضرت آدم کو جمعۃ المبارک کے دن ترغیب دی۔ پرانے وقتوں میں مجرموں کو جمعہ کے دن کو "پھانسی کا دن" قرار دیا گیا۔ ناروے کی دیومالائی داستان کے مطابق Friday پر Freya نامی شیطان صفت دیوی حکمران تھی جو جادوگرنی تھی۔ روایتی داستان سے پتہ چلتا ہے کہ 12

جادوگرنیاں ہر ہفتے Freya سے ملتی تھیں اور کالی بلیاں حاصل کرتی تھیں' چنانچہ جمعہ جادوگرنیوں کا Sabbath (کام سے منا ہی کا دن) تھا۔ میکسیکو میں پرانے وقتوں میں ایک فرقہ 13 خدائی سانپوں کو پوجتا تھا۔ انڈین مندر میں بدھا کے 13 مجسموں کو پوجا جاتا تھا۔ اور جمعہ کے دن 13 تاریخ کو 13 ساتھیوں کی موجودگی میں شادی کرنا نیک فال تصور کیا جاتا تھا۔ تیرہ واقعی ایک تغیر پذیر عدد ہے۔





باب 31

# شہروں کے نام اور ان کے اعداد

کیا آپ جس گاؤں یا قصبے میں رہتے ہیں' اس سے ناخوش ہیں؟ کیا آپ حال ہی میں کسی دوسرے شہر گئے ہیں اور ادھر اپنے آپ کو بہت اچھا محسوس کیا اور آپ اس شہر کی طرف لوٹنے پر مائل ہیں۔ یہ کوئی انہونی بات نہیں۔ کیونکہ ہوسکتا ہے آپ کسی ایسے شہر میں رہ رہے ہوں جو علم الاعداد کی رو سے آپ کے لیے بالکل ہم آہنگ نہ ہو۔ اور جس دوسرے شہر آپ گئے ہوں اس کے اعداد آپ کی تاریخ پیدائش یا نام سے خوشگوار طور پر ہم آہنگ ہوں۔ کیا آپ نے کسی کو یہ کہتے نہیں سنا کہ "اگر میں یہ شہر کبھی نہ دیکھوں تو یہ بھی جلدی ہوگا۔" یا لوگ آپ کو بتائیں گے کہ وہ کسی خاص قصبے یا شہر میں رہنا پسند کریں گے اور ادھر رہائش اختیار کرنے کا منصوبہ بنا رہے ہیں یا ادھر منتقل ہو رہے ہیں۔ کیا آپ نے کسی علاقے کے لوگوں کو' جہاں آپ گئے ہیں' انتہائی مہربان پایا ہو جبکہ کسی اور کو اسی علاقے کے لوگوں کے بارے میں یہ کہتا سنا ہو کہ وہ بہت سرد مہر اور بے مروت ہیں۔ آپ نے لوگوں کو یہ کہتے سنا ہوگا کہ وہ فلاں قصبے یا شہر میں لکی ہیں' اور آپ نے انہیں جگہوں کے بارے میں دوسروں کو یہ کہتے سنا ہوگا انہیں وہاں بدقسمتی سے سامنا رہا۔

یہ کوئی غیر معمولی بات نہیں ہے۔ جو چیز ایک کے لیے تریاق ہے

دوسرے کے لیے زہر ہو سکتی ہے۔ عموماً اس کو لوگوں کی پسند کے کھاتے میں ڈالا جاتا ہے۔ لیکن اس کی بھی ایک وجہ نہیں ہے۔ اگلی مرتبہ جب آپ کسی کو یہ کہتے ہوئے سنیں، ''کسی دن میں یہ شہر چھوڑ دوں گا۔ مجھے اس سے نفرت ہے۔'' اس سے اس کی تاریخ پیدائش معلوم کریں اور اس کے نام کے اعداد جمع کریں۔ آپ کو یقیناً اس کا جواب ادھر ملے گا۔ اگر تاریخ پیدائش یا نام کے عدد اس شہر یا قصبے کے مطابق ارتعاش نہیں کرتے تو وہ شخص اس جگہ خوش نہیں رہ سکے گا۔

مثالی ہم آہنگی کے لیے جس شہر یا قصبے میں ہم رہ رہے ہیں اس کی ارتعاش اور ہمارے نام یا برتھ ڈیٹ کی ارتعاش میں مطابقت ہونا چاہیے۔ پاکستان کے رہنے والے اپنے شہر یا قصبے کا عدد عربی الفابیٹ کے ذریعے معلوم کریں۔ پاکستانی شہروں اور قصبوں پر کلدانی الفابیٹ لاگو نہیں ہوگی۔ البتہ ان ممالک میں جہاں انگریزی بولی جاتی ہے، مثلاً امریکہ، ان ممالک کے شہروں اور قصبوں کی ارتعاش معلوم کرنے کے لیے ہم کلدانی (Chaldean) الفابیٹ ہی استعمال کریں گے۔ الفابیٹ میں مختلف حروف کی قدر معلوم کرنے کے لیے دیکھئے باب 1-

یاد رکھئے جب شہر یا قصبے کے ناموں کو جمع کرتے ہیں تو ہندسوں کو سیدھا افقی رخ جمع کیجئے، چاہے کسی شہر یا قصبے میں دو علیحدہ الفاظ ہوں۔ پھر ہم اس مرکب عدد کو جمع کریں گے۔ تاکہ ہم واحد ہندسہ حاصل کرلیں۔

مندرجہ ذیل میں ایک مثال ہے:

New York

556 1622 =28 = 10 = 1

چنانچہ اگر آپ کسی بھی ماہ کی یکم 19,10 یا 28 کو پیدا ہوئے ہوں، یا اگر آپ کے نام کا عدد 1 ہے تو آپ محسوس کریں گے کہ New York یا کوئی بھی عدد 1 والا شہر آپ کی رہائش کے لیے موافق رہے گا۔



مندرجہ ذیل میں چند پاکستانی شہر ہیں جن پر عدد 1 حکمران ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| چنیوٹ | 469 | 1 |
| لاڑکانہ | 370 | 1 |
| مانسہرہ | 361 | 1 |
| رائیونڈ | 271 | 1 |
| راہوالی | 253 | 1 |

امریکی شہر:

| | | |
|---|---|---|
| Boston | 28 | 1 |
| Reno | 19 | 1 |
| Atlanta | 19 | 1 |
| Huston | 37 | 1 |
| Desmoines | 37 | 1 |
| Duluth | 28 | 1 |

جو لوگ 19,10,1 یا 28 کو پیدا ہوئے ہوں وہ اپنے موافق اعداد مثلاً 4,2 اور 7 کا انتخاب، اگر وہ چاہیں تو کر سکتے ہیں کیونکہ یہ شہر اور قصبے بھی عدد 1 کے ساتھ موافق ارتعاش رکھتے ہیں، لیکن عدد 1 والے شہر یا قصبے کو انتخاب میں فوقیت دیں۔

آپ نے دیکھا ہوگا کہ یہاں میں نے صوبوں (پاکستان کے معاملے میں) اور ریاستوں (امریکہ کے معاملے میں) کے اعداد وشمار نہیں کیے۔ یہاں شہر اور قصبے زیادہ اہم ہیں۔ علاوہ ازیں شہروں اور قصبوں کے اعداد جمع کرتے وقت مرکب اعداد کو نظر انداز کر دیں۔ مرکب عدد موافق ہے یا غیر موافق یہ بات غیر اہم ہے۔ مثال کے طور پر New York کے اعداد جمع کرنے پر غیر موافق عدد 28

حاصل ہوتا ہے' لیکن یہ اہم چیز نہیں ہے۔ اصل اہم چیز یہ ہے کہ 28 بن جاتا ہے 10 اور پھر 1' اور یہی واحد ہندسہ ہم استعمال کرتے ہیں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 20,11,2 یا 29 کو پیدا ہوئے ہیں' یا اگر آپ کے نام کا عدد 2 ہے' تو آپ مندرجہ ذیل میں سے کسی شہر میں رہ سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| فیصل آباد | 218 | 2 |
| دینا | 65 | 2 |
| لالہ موسیٰ | 182 | 2 |
| سوہاوہ | 83 | 2 |
| Cincinnati | 29 | 2 |
| Los Angeles | 38 | 2 |
| Miami | 11 | 2 |

آپ رہائش کے لیے اپنے موافق اعداد 1 اور 7 میں سے شہر یا قصبے کا انتخاب بھی کر سکتے ہیں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 21,12,3 یا 30 کو پیدا ہوئے ہیں یا آپ کے نام کا عدد 3 ہے' تو ان میں سے کسی شہر میں رہ سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| چارسدہ | 273 | 3 |
| گجرات | 624 | 3 |
| چمن | 93 | 3 |
| کاموکی | 147 | 3 |
| حسن ابدال | 156 | 3 |
| Memphis | 30 | 3 |
| Newark | 21 | 3 |



| | | |
|---|---|---|
| Okla Homa City | 39 | 3 |
| San Antonio | 39 | 3 |
| Toledo | 30 | 3 |

آپ اپنی رہائش کے لیے موافق اعداد 8,6 اور 9 کا انتخاب بھی کر سکتے ہیں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 22,13,4 یا 31 کو پیدا ہوئے ہیں یا آپ کے نام کا عدد 4 بنتا ہے تو مندرجہ ذیل شہر یا قصبے آپ کے لیے کشش کا باعث بنیں گے:

| | | |
|---|---|---|
| شیخوپورہ | 1129 | 4 |
| میانوالی | 148 | 4 |
| مظفر آباد | 1228 | 4 |
| سمندری | 364 | 4 |
| سیدو شریف | 670 | 4 |
| Dayton | 22 | 4 |
| Indianapolis | 40 | 4 |
| Albany | 13 | 4 |
| Salt Lake City | 31 | 4 |
| Richmond | 31 | 4 |

اگر آپ اپنی رہائش کے لیے موافق عدد 1 اور 7 کے شہروں کا انتخاب کریں تو پھر بھی آپ بہتر رہیں گے۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 14,5 یا 23 کو پیدا ہوئے ہیں' یا اگر آپ کے نام کے اعداد کا شمار 5 بنتا ہے تو آپ مندرجہ ذیل شہروں میں سے کسی میں بھی رہ

سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| خانیوال | 698 | 5 |
| ساہیوال | 113 | 5 |
| سیالکوٹ | 527 | 5 |
| حیدرآباد | 230 | 5 |
| اسلام آباد | 140 | 5 |

**امریکی شہر:**

| | | |
|---|---|---|
| Chicago | 23 | 5 |
| Oakland | 23 | 5 |
| Nashville | 32 | 5 |
| Trenton | 32 | 5 |
| South Bend | 41 | 5 |

آپ اپنے موافق اعداد 6،1،9 یا 7 کا انتخاب بھی رہائش کے لیے کر سکتے ہیں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 15,6 یا 24 کو پیدا ہوئے ہیں' یا اگر آپ کے نام کا عدد 6 بنتا ہے' تو آپ ان میں سے کسی بھی شہر میں رہائش اختیار کر سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| منڈی بہاؤالدین | 213 | 6 |
| راولپنڈی | 303 | 6 |
| سکھر | 285 | 6 |
| وزیرآباد | 281 | 6 |

**امریکی شہر:**

| | | |
|---|---|---|
| Dallas | 15 | 6 |
| Kansas City | 24 | 6 |



| | | |
|---|---|---|
| Milkwaukee | 33 | 6 |
| San Francisco | 42 | 6 |

علاوہ ازیں آپ ایسا قصبہ یا شہر بھی چن سکتے ہیں جو آپ کے اعداد سے مطابقت رکھتا ہو مثلاً 5,3 یا 9۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 16,7 یا 25 کو پیدا ہوئے ہیں' یا آپ کے نام کا عدد 7 بنتا ہے تو آپ مندرجہ ذیل میں سے کسی ایک شہر میں پھل پھول سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| گوجرانوالہ | 322 | 7 |
| مردان | 295 | 7 |
| گوجر خان | 880 | 7 |
| ایبٹ آباد | 421 | 7 |
| Columbus | 34 | 7 |
| Minnea Polis | 43 | 7 |
| Norfolk | 34 | 7 |
| Seattle | 25 | 7 |

یا آپ اپنے موافق اعداد میں سے کسی قصبہ یا شہر کو چننا پسند کریں گے یعنی 4,2,1 یا 5۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 17,8 یا 26 کو پیدا ہوئے ہیں' یا آپ کے نام کا عدد 8 بنتا ہے تو' آپ مندرجہ ذیل شہروں کی طرف مائل ہوں گے:

| | | |
|---|---|---|
| ڈسکہ | 89 | 8 |
| کھاریاں | 287 | 8 |
| سرگودھا | 296 | 8 |
| میرپور | 458 | 8 |

| | | |
|---|---|---|
| ملتان | | 521 | 8 |

| | | |
|---|---|---|
| Akron | 17 | 8 |
| Cleveland | 35 | 8 |
| Tulsa | 17 | 8 |
| Buffalo | 35 | 8 |
| Sacramento | 35 | 8 |

برائے مہربانی نوٹ کیجئے کہ میں نے کہا ہے کہ آپ 8 عدد کے شہروں کی طرف مائل ہوں گے' لیکن اس بات کا لازمی مطلب یہ نہیں ہے کہ آپ کو ان میں رہنا چاہیے۔ کسی بھی وجہ سے' نیومرالوجی کے اسرار میں گم ہو جانے کی وجہ سے' یہ 4 اور 8 عدد کے لوگوں کے لیے مفید نہیں ہوتا کہ عدد8 کو رہائش گاہ بنائیں۔ اگر آپ کسی موافق عدد3 یا 9 کا انتخاب کریں گے تو آپ کے لیے بہتر رہے گا۔ آپ نیم نمبر چارٹ میں بھی چیک کرسکتے ہیں تاکہ مناسب عدد شہر یا قصبے میں رہائش کے لیے حاصل کرسکیں۔

اگر آپ کسی بھی ماہ کی 18,9 یا27 کو پیدا ہوئے ہیں یا آپ کے نام کا عدد9 ہے' تو آپ مندرجہ ذیل میں سے کسی شہر میں رہ سکتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| کراچی | 234 | 9 |
| کوہاٹ | 432 | 9 |
| خوشاب | 909 | 9 |
| ہری پور | 423 | 9 |
| بہاولپور | 252 | 9 |

9عدد کے چند امریکی شہر کلدانی الفابیٹ کی رو سے:

| | | |
|---|---|---|
| Denver | 27 | 9 |



| | | |
|---|---|---|
| Detroit | 27 | 9 |
| Philadelphia | 45 | 9 |
| St. Louis | 27 | 9 |
| Phoenix | 36 | 9 |

آپ اپنے موافق اعداد یعنی 3 اور 6 کا انتخاب بھی اپنی رہائش کے لیے کرسکتے ہیں۔

میرا ایک سائل تھا جس کو شہر کے معاملے میں واقعی مسئلہ تھا۔ اس کا باپ بہت بڑا بزنس مین تھا جس نے اس کو کسی دوسرے شہر میں اس علاقے میں فرم۔ کا بزنس سنجالنے کے لیے بھیجا۔ میرا گاہک ہمیشہ بزنس میں زبردست تھا۔ لیکن نئے شہر میں کسی وجہ سے اس کو ناکامی ہو رہی تھی۔

اس نے مجھے بتایا' "معلوم نہیں یہاں مجھے بے سکونی کیوں محسوس ہوتی ہے۔ کچھ خرابی ہے جس کا مجھے پتہ نہیں چل رہا۔" اس نے مزید بتایا کہ اسے اور اس کی بیوی کو موسم پسند ہے اور جو گھر انہوں نے چنا ہے دونوں کو پسند ہے لیکن وہ ذاتی طور پر کاروبار ٹھیک نہیں کر پا رہا اور' قدرتی طور پر' وہ پریشان تھا۔

جو خرابی تھی وہ مجھ پر بالکل عیاں تھی۔ قصبے کا عدد اس کی تاریخ پیدائش یا اس کے نام کے عدد دونوں کے ساتھ مطابقت نہیں رکھتا تھا۔ وہ اپنا خاندانی نام تبدیل نہیں کرسکتا تھا...... یہ اس کی فرم کا نام تھا' لیکن اس نے اپنا پہلا نام تبدیل کرلیا۔ یہ مکمل تبدیلی نہیں تھی بلکہ صرف حروف کا رد و بدل تھا اور نام اسی طریقے سے پکارا جاتا تھا۔ تین ماہ میں ہی اس کے لیے سب کچھ ٹھیک تھا۔ نام میں جو تبدیلی کی گئی اس کی وجہ سے اس کا ارتعاش شہر کے موافق ہوگیا بجائے یہ کہ اس کے خلاف۔ یہی تمام فساد کی جڑ تھی۔

نیم نمبر چارٹ کو اچھی طرح چیک کریں اور دیکھیں کہ آپ کن شہروں اور

قصبوں میں پنپ سکتے ہیں۔ اگر آپ جہاں ہیں اس سے بالکل مطمئن ہیں پھر بھی اسے دیکھیں۔

آپ لازمی طور پر جان لیں گے کہ آپ نے بے خیالی میں صحیح شہر کا انتخاب کیا ہے۔

آپ دیکھیں گے کہ میں نے اس مضمون میں شہروں کے انتخاب کے سلسلے میں تاریخ پیدائش عدد یا نیم نمبر کو فوقیت دی ہے۔ آپ اپنے لائف پاتھ عدد کے مطابق بھی شہر کا انتخاب کر سکتے ہیں۔ لیکن میں تاریخ پیدائش عدد یا اسم عدد کو اس معاملے میں زیادہ اہمیت دیتا ہوں۔





باب 32

# جواہرات...... روائتی قصے

## استعمال اور اعداد

وَمَا ذَرَاَلَکُمْ فِی الْاَرْضِ مُخْتَلِفًا اَلْوَانُہٗ اِنَّ فِی ذَالِکَ لَاٰیَۃً لِقَوْمٍ یَذَّکَّرُوْنَ (القرآن سورۃ النحل آیت 12)

"اور چیزیں تمہارے فائدے کے لیے زمین میں پیدا کی گئی ہیں۔ ان کی مختلف رنگتیں اور ان میں بھی اللہ کی قدرت کی بڑی نشانیاں ہیں۔ جو غور و فکر کرتے ہیں۔"

انسانی تاریخ کے زمانہ بعید سے قیمتی پتھروں کو بہت اہمیت حاصل رہی ہے۔ ہمیں قبل از تاریخ کے فرعونی اور پرو (Peru) کے بادشاہوں کی یادگاروں میں ان کے حوالے نظر آتے ہیں۔ ماہرین علم نجوم، اہل بصیرت، میگی (Magi) (ایران کی ایک قدیم مذہبی ذات) ماہرین علم الاعداد اور دیگر دانشمند لوگ، جواہرات کے متعلق کافی زیادہ اور اس کے انسان کے ساتھ تعلق کی بات چیت کرتے رہے ہیں۔

بد قسمتی سے ان کی اہمیت اور خاصیتوں کے متعلق زیادہ معلومات گم ہو چکی

ہیں۔ لیکن ہم جانتے ہیں کہ بہت سے عالم لوگ جیم (Gem) کے انسانوں پر اثرات پر یقین رکھتے تھے۔ مثال کے طور پر وہ یقین رکھتے تھے کہ ایک بچے کو اس دنیا کی خرابیوں سے آلودہ ہونے سے کیسے بچایا جاسکتا ہے۔ اگر بچہ اپنے برج کے مطابق صحیح تعویذ یا پتھر پہنے بائبل میں قیمتی پتھروں کے متعلق بہت سے حوالے ہیں۔ Exodus 39:10-14 (بنی اسرائیل کا مصر سے خروج) میں ہم یہودیوں کے بڑے مذہبی پیشواؤں کی بریسٹ پلیٹ (Breast Plate) کا حوالہ دیکھتے ہیں۔ اور انہوں نے چار قطاروں میں پتھر ترتیب دیئے ہیں۔ پہلی قطار میں ایک پکھراج اور ایک یاقوت۔ یہ پہلی قطار تھی۔ اور دوسری قطار میں ایک زمرد' ایک نیلم اور ایک ہیرا۔ اور تیسری قطار میں ایک Ligure' ایک عقیق اور ایک ایمیتھائسٹ اور چوتھی قطار میں ایک زبرجد ایک اونکس اور ایک سنگ یشب۔ اور یہ سونے کے جڑاؤ بکس میں بند تھے۔ اور پتھر بنی اسرائیل کے بچوں کے ناموں کے مطابق تھے۔

قیمتی پتھروں کی طرف ایک اور حوالہ Revelation 21:18:21 (انجیل کے آخری حصہ) میں دیا گیا ہے۔ اور اس شہر کی دیوار کی بنیادیں سنگ یشب کی تھیں۔ اور شہر خالص سونے کا تھا۔ اور اس شہر کی دیواروں کی بنیادیں ہر قسم کے قیمتی پتھروں سے سجائی گئی تھیں۔ پہلی بنیاد سنگ یشب کی تھی۔ دوسری نیلم کی' تیسری کالسڈونی کی' چوتھی زمرد کی' پانچویں عقیق سلیمانی (Sardonyx) کی' چھٹی سرخ عقیق کی' ساتویں کاریلنک کی' آٹھویں زبرجد کی' نویں پکھراج' دسویں سنگ ستارہ کی' گیارہویں نارنجی رنگ کے قیمتی پتھر کی (Jacinth) بارہویں ایمے تھیسٹ کی' اور بارہ دروازے بارہ موتی تھے۔ ہر چند گیٹ کے بعد ایک موتیوں کا گیٹ تھا اور شہر کی سڑک خالص سونے کی تھی۔ اور بالکل شفاف شیشے کی طرح تھی۔ آپ دیکھ سکتے ہیں کہ حمد گانے والے کو کہاں سے ''موتیوں۔ گیٹ'' ملے کیونکہ انجیل کا



مندرجہ بالا اقتباس جنت کی طرف اشارہ ہے' یا نئے یروشلم کا' جو سینٹ جان کی بصیرت کی تخلیق تھا۔

پرانے زمانے میں عام طور پر یہ سمجھا جاتا تھا کہ جیم (Gem) کی زندگی ہوتی ہے اور وہ بوڑھے بھی ہو جاتے ہیں۔ اور مر جاتے ہیں۔ یہ اعتقاد بھی عام تھا کہ قیمتی اور نیم قیمتی پتھروں کے بطور تعویذ اور طلسم کے استعمال متعلقہ انسان کی کشش کے لیے جادوئی اثرات رکھتا تھا۔

ان کو یقین تھا کہ سفید مائل سرخ کالسڈونی' سنگ یشب اور ہیماٹائٹ کو جسم کے متاثرہ حصے پر لگانے سے خون بہنا رک جاتا ہے۔ مشرق کے سمجھدار لوگ یقین رکھتے تھے کہ لہسنیا اور سٹار نیلم سے خوش بختی حاصل ہوتی ہے۔ ھکیم کے معاملے میں بہت سی روائتی کہانیاں ہیں۔ اور اس کے تحریک پیدا کرنے والے اثرات کے بارے میں۔ جب یہ کسی سوئے ہوئے انسان کے ہاتھوں کو لگایا جاتا ہے تو وہ آدمی ایک دم اٹھ جاتا ہے۔

قصے کہانیاں بے حساب ہیں۔ کچھ پتھر حامل کی صحت اور خیالات سے متاثر ہوتے ہیں۔ اور یہ کہ اگر کوئی موت کے قریب ہو تو پتھر کی چمک ماند پڑ جاتی ہے۔ یا اس کا رنگ گہرا ہو جاتا ہے۔ قدیم لوگ یقین رکھتے تھے کہ اپنا مبارک پتھر پہننے سے انسان مکمل طور پر اپنے سیارے یا عدد سے ہم آہنگ ہو جاتا ہے۔ وہ اس بات پر بھی یقین رکھتے تھے کہ فیروزہ' ہیرا اور روبی پر' پہننے والے کی جلد کے اثرات مرتب ہوتے تھے۔ اور دیگر قیمتی پتھر مخفی اور عارفانہ قوت رکھتے تھے۔ اور یہ بھی کہ روحیں پتھروں کے اندر رہتی ہیں۔ اور ان پر حکمرانی کرتی ہیں۔ وہ یہاں تک یقین رکھتے تھے کہ پتھر احساسات رکھتے ہیں۔ اور اچھائی یا بھلائی کو محسوس کر سکتے ہیں۔

پہلے وقتوں کے یہودیوں کا ایک روائتی قصہ ہمیں بتاتا ہے کہ ایک پتھر حضرت نوح کی کشتی میں رکھا گیا تھا اور یہ دن کو زیادہ چمکتا تھا۔ بہ نسبت رات کے۔ اور

کیسے طوفان کے دنوں میں جب سورج اور چاند کو دیکھنا مشکل ہوگیا تھا۔ تو پتھر ہی حضرت نوح کی راہنمائی کرتا تھا۔

بائبل کے مطالعہ سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ نے اپنے بیٹوں کے لیے ایک شہر بنایا جس کے گرد دیوار تھی جو سورج کی روشنی کو اندر داخل ہونے سے روکتی تھی۔ موتی اور دیگر پتھر ان کے بیٹوں کو دیئے گئے تھے تاکہ اس کا سدباب کرسکیں۔

ایک اور رپورٹ (جو صحیح بھی ہوسکتی ہے اور غلط بھی) کہتی ہے کہ سترہویں صدی کے دوران ایک صلیب جو سینٹ سٹیفن کی چرچ میں تھی۔ اس بیسن سے بنائی گئی تھی جس میں حضرت عیسیٰ اپنے حواریوں کے پاؤں دھویا کرتے تھے۔ صلیب سفید پتھر کی بنائی گئی تھی۔ اور اگر اس کو کسی بیمار شخص کے جسم پر رکھا جاتا' تو اگر اس شخص نے مر جانا ہوتا تو صلیب کالی ہو جاتی۔ اس شخص کی وفات کے بعد صلیب پھر ٹھیک ہو جاتی۔

پرانے زمانے میں ہسپانویوں کا عقیدہ تھا کہ سنگ سیم میں موجود معدنیات سے گردے کی بیماریوں کو ٹھیک کیا جاسکتا تھا۔ اور علاوہ ازیں سنگ سیم کو اگر جسم پر پہنا جائے۔ تو خطرے اور نقصان سے حفاظت کرتا تھا۔ وہ سنگ سیم کو تھیلیوں میں حفاظت سے سی کر ان کو کمر یا رانوں پر پہنتے تھے۔

روائتی کہانی میں آیا ہے کہ بلڈ سٹون میں سرخ دھبے حضرت عیسیٰؑ کے خون کی ترجمانی کرتے ہیں (مسلمانوں کے عقیدے کے مطابق حضرت عیسیٰ کو اللہ تعالیٰ نے آسمانوں پر اٹھالیا تھا اور ان کی جگہ کوئی اور صلیب پر چڑھا تھا)۔ اور کہانی اس نہج پر آگے بڑھتی ہے۔ حضرت عیسیٰ کو جب صلیب سے اتارا گیا اور زمین پر لٹایا گیا ان کے تاج کی نوکوں سے کچھ پتھروں میں سوراخ ہو گئے اور پھر ان کے خون کے قطرے ان میں بہہ گئے اور یہ پہلے عقیق بنے۔ کئی برس بعد صرف وہی



لوگ جو اس کہانی پر جس میں عقیق کی بنیاد بتائی گئی تھی کو تسلیم کرتے تھے۔ انہیں کو عقیق پہننے کی اجازت تھی۔

اسلامی روائتی کہانیوں کے مطابق مختلف بہشتیں مختلف قیمتی پتھروں سے بنی ہیں۔ آج بھی لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ قیمتی اور نیم قیمتی پتھروں کا استعمال بطور تعویذ انسان کے لیے زیادہ اہمیت رکھتا ہے بہ نسبت سنگھار کے۔ قدیم زمانے کے لوگ سمجھتے تھے کہ قیمتی پتھر صوفیانہ اور عجیب خصوصیات رکھتے تھے۔ اور یہ خصوصیات پہننے والے کی صحت اور تقدیر پر اثر انداز ہوتی تھیں۔

امریکی ریاست ورجینیا میں بلور کے منبع کے متعلق ایک روائتی کہانی ہے۔ یہ کہانی بلور کی اولڈ ویل (Oldwell) کے نزدیک مشہور دریافت سے حیران کن طور پر فٹ بیٹھتی ہے۔ کہانی کے مطابق تقریباً دو ہزار برس قبل کچھ پریاں خوشی سے گا رہی تھیں اور ڈانس کر رہی تھیں۔ اچانک ایک ٹھگنا بھوت آسمان سے نمودار ہوا اور سیدھا نیچے اترا' اس نے بتایا کہ حضرت عیسیٰؑ کو صلیب پر لٹکا دیا گیا ہے۔ دور بہت دور۔ پریاں رونے لگیں اور ان کے رونے سے ان کے آنسو زمین پر گرنے سے بلور کی چھوٹی چھوٹی صلیبیں بن گئیں۔ ان کی بنیاد کچھ بھی ہو یہ چھوٹی صلیبیں موجود ہیں۔ اور اب بھی ان کو بہت سے لوگ تعویذ کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

یونانی فلاسفر افلاطون 427 سے 347 ق۔م یقین رکھتا تھا کہ لوڈسٹون مقناطیسی کشش رکھتا تھا۔ اور پلینی (Pliny) ایک رومن ماہر علم طبعیات اور رائٹر جو 23ء سے 79ء تک زندہ رہا نے ایک گڈریے کے متعلق بتایا جس نے اس معدنیات کو کوہ اڈا (Mount Ida) پر دریافت کیا جبکہ وہ اپنے گلے کی نگہبانی کر رہا تھا کیونکہ اس کے جوتے کے کیل اس کے ساتھ چپک گئے تھے۔

اور پھر ایک کہانی پٹولیمی فلاڈیلفس (Plotemyphiladelphus)

کے متعلق جس نے 309 ق۔م میں اپنی بیوی اور بہن کی یاد میں ایک گرجا بنانے کا ارادہ کیا۔ اس نے اسکندریہ سے ایک ماہر تعمیرات کی خدمات حاصل کیں تاکہ ایک مجسمہ تعمیر کیا جاسکے جو ہوا میں بغیر کسی سہارے کے معلق نظر آئے۔ Ptolemy اور ماہر تعمیرات دونوں ڈیزائن پر عمل درآمد سے قبل ہی جہان فانی سے کوچ کر گئے۔ لیکن پرانے لکھنے والوں کے پاس ریکارڈ ہے جو بتاتے ہیں ایک مجسمے کے بارے میں جو طاقتور مقناطیسوں کی وجہ سے ہوا میں معلق تھا۔ مقناطیس زمین' چھت اور گرجے کی دیواروں میں سیٹ کیے گئے تھے۔

چوتھی صدی عیسوی میں یہ اعتقاد تھا کہ اگر لوڈ سٹون کا ایک ٹکڑا بیوی کے تکیے کے نیچے جب وہ سو رہی ہو رکھ دیا جائے تو اس کے اندر پاکدامنی کی صلاحیتیں پیدا ہوں گی۔ ایک اور روائتی قصے سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ جب لوڈ سٹون گھر کے چاروں کونوں میں رکھ دیا جائے تو گھر والے یہ محسوس کرتے ہیں کہ گھر حرکت کر رہا ہے یا گر رہا ہے۔

ایک اسلامی روائتی قصے کے مطابق سکندر اعظم نے اپنے فوجیوں کو لوڈ سٹون دیئے تاکہ ان کا جادو اور بد روحوں سے تحفظ ہو سکے۔ ایسٹ انڈیز میں کچھ پتھر طاقت' تحائف اور مہربانی کی کشش رکھتے ہیں۔ چنانچہ اس لیے بادشاہ کو اپنی تاجپوشی کے وقت لوڈ سٹون کی بنی ہوئی سیٹ پر بیٹھنا چاہیے۔

آج لوڈ سٹون کا ایک ٹکڑا جس کا وزن 92 پاؤنڈ ہے۔ گرفتھ آبزرویٹری' ہالی وڈ ہلز' لاس اینجلز کیلیفونیا میں موجود ہے۔

بلاشبہ خوبصورت اور قیمتی جواہر آج کی خواتین کو خوش کرتے ہیں اور انسان تعجب کے بغیر نہیں رہتا کہ اس میں سے کتنی باتیں روائتی کہانیوں کے ذریعے پہنچی ہیں۔

قیمتی پتھروں کا استعمال شفا بخشنے والوں' جادوگر ڈاکٹروں اور اطباء کے



ذریعے انسان کی ابتدائی تاریخ سے ملتا ہے۔ مصری کچھ خشک کرنے والے مادے خاص طور پر لاجورد کو آنکھوں کی مرہم کے لیے تجویز کرتے تھے۔ ہیماٹائٹ (Hematite) اور لوہے کا آکسائیڈ خون بہنے اور سوجن کو کم کرنے کے لیے استعمال ہوتا تھا۔ مصری قیمتی پتھروں کے رنگوں اور ان کی کوالٹی کے متعلق کچھ خصوصیات پر یقین رکھتے تھے اور وہ سمجھتے تھے کہ اگر ان پتھروں پر ان کے دیوی دیوتاؤں کی شبیہہ کندہ کردیں تو پھر ان پتھروں کی خصوصیات میں اضافہ ہو جاتا تھا۔

علم الاعداد کی سائنس اہل بابل اور Assyria میں ترقی یافتہ تھی اور نیومرالوجسٹ مختلف قسم کے پتھر استعمال کرتے تھے۔ بیماریوں کے خلاف استعمال میں پتھروں کا رنگ بہت اہم کردار ادا کرتا تھا۔ عقیق' گارنٹ' رود راکھ' لعل رمانی اور روبی کے متعلق یہ خیال کیا جاتا تھا کہ یہ غصہ اور نااتفاقی رفع کرتی ہیں۔ اور جسم سے خون کے بہنے کو روکتی ہیں۔

جگر کی خرابی اور یرقان کے لیے پیلے پتھر تجویز کیے جاتے ہیں۔ زمرد کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ یہ آنکھوں کے لیے مفید ہے۔ نیلے پتھر' لاجورد اور نیلم کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ وہ ٹانک کے اثرات رکھتے ہیں اور خیال تھا کہ وہ بصارت اور دانائی کے جذبے کی مدد اور حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔

جامنی رنگ کے پتھر خصوصاً ایمےتھیسٹ کے متعلق مشہور تھا کہ یہ شراب کے استعمال میں محتاط کرتا ہے۔ یہ شراب کی تحریک دینے والے اثرات کو دور کرتا تھا۔ مندرجہ ذیل میں کچھ قیمتی پتھر ہیں اور جس میڈیکل استعمال میں وہ قدیم زمانے میں لائے جاتے تھے۔

ہیرا (The Diamond):

شفا بخشنے کی خصوصیات ہیرے سے منسلک کی جاتی ہیں۔ یہ زہر کے لیے تریاق تسلیم کیا جاتا تھا۔ پرانے زمانے کے پتھروں کے ماہرین ہیرے کو مٹانے کی

بیماریوں کے لیے تجویز کرتے تھے۔ بہت سے قدیم لوگ اس بات پر بھی یقین رکھتے تھے کہ ہیرا انسان کو وبائی امراض اور طاعون سے محفوظ رکھتا ہے۔ حضرت ابراہیمؑ اپنے گلے کے گرد ہیرا پہنتے تھے اور کہا جاتا ہے کہ جب کوئی بیمار آدمی اس کی طرف دیکھتا تھا تو وہ ٹھیک ہو جاتا تھا گھٹیا کوالٹی کے ہیروں کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ ان سے شفا حاصل نہیں ہوتی تھی۔ لیکن اچھی کوالٹی کے ہیرے کو اگر جلد سے لگایا جاتا تو شفا ہو جاتی۔ علاوہ ازیں اس سے لوگوں کو کامیابی' طاقت' صبر اور جرأت حاصل ہوتی۔

زمرد (The Emerald):

زمرد جب گلے کے گرد پہنا جائے تو مرگی اور بخار کے خلاف باعث شفا سمجھا جاتا تھا۔ تیسری صدی ق۔م میں بطور حقیقت لکھا گیا تھا کہ اگر اس کا پاؤڈر کسی ایسے شخص کو دیا جائے جو زہر سے مر رہا ہو تو اس سے اس کی جان بچ جائے گی۔

بہت بعد میں ایک ہسپانوی فزیشن نے دعویٰ کیا کہ اس نے شدید پیچش کا علاج اس طرح کیا کہ ایک زمرد مریض کے منہ میں رکھا اور دوسرا گردن کے گرد تاکہ وہ اس طرح لٹکے کہ مریض کے پیٹ کو چھوئے۔

تیرہویں صدی کے ہندو فزیشن زمرد کو ایک اچھا دافع قبض سمجھتے تھے اس کے متعلق خیال کیا جاتا تھا۔ یا پرانے وقتوں کے لوگ یہی دعویٰ کرتے ہیں کہ زمرد بد اثرات کو دور کرتا تھا۔ اور اچھی صحت کو ترقی دیتا تھا۔ اگر کوئی پتھر کی طرف گھورتا تھا تو اس کی آنکھوں کو تقویت ملتی تھی۔ پتھروں پر نقاشی کرنے والے ان کو اپنی کام کرنے والی میزوں پر رکھتے تھے۔ اور ان کی طرف اکثر دیکھتے تھے۔ تاکہ ان کی آنکھوں کی تھکن دور ہو سکے۔ ہندو بھی یقین رکھتے تھے کہ زمرد مرگی کو دور رکھتی ہے۔ اور بچوں کے لیے وہ تعویذ تجویز کرتے تھے جو گردن کے گرد لٹکائے جا سکیں



تاکہ بچاؤ ہو سکے۔

سنگ یشم (The Jade):

پرانے وقتوں میں سنگ یشم کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ یہ بچے کی پیدائش میں بڑی معاون ہے۔ تاتاری جنگجو عورتیں اس پتھر کو مختلف بیماریوں کے علاج کے لیے استعمال کرتی تھیں۔

اٹھارہویں صدی میں سنگم یشم کو مثانے کی بیماریوں کے علاج کے لیے پہچانا جاتا تھا۔ چینی اس پتھر کے معتقد تھے۔ اور یقین رکھتے تھے کہ اس پتھر سے زندگی میں اضافہ ہوتا ہے۔ پھیپھڑوں' دل اور صوتی تاروں (Vocal Chords) کو تقویت دیتا ہے سنگ یشم اب بھی چین میں رتبے اور حکومت کی علامت سمجھا جاتا ہے۔ سنگ یشم کا تعویذ بہت ہر دلعزیز تھا۔ جیڈ کی تتلی محبت کی علامت سمجھی جاتی تھی۔ اگر ایک بچہ سنگ یشم کا تعویذ گردن کے گرد پہنتا تو وہ بیماری میں خطرے سے محفوظ رہتا تھا۔

یاقوت (The Ruby):

پرانے زمانے میں ہندوؤں کا مقبول گوہر روبی تھا اس پتھر کے متعلق وہ خیال کرتے تھے کہ لوگوں کو جسمانی اور ذہنی بیماری سے بچائے گا۔ یہ ذہن سے برے خیال کو نکال باہر کرتا ہے۔ اور بحث و تمحیص کو طے کرنے میں مدد دیتا ہے۔

حضرت عیسیٰؑ نے روبی ایرون (Aaron) کی گردن کے گرد حمائل کی۔

براہموں کے پاس اگر یاقوت ہوں تو انہیں دشمنوں کا کوئی خوف نہیں رہتا تھا۔

یونانی فلسفی ارسطو نے کہا (384-322ق۔م) کہ ایک چمکدار اور روشن روبی رات میں تیز روشنی سے چمکتا ہے۔ اگر کوئی اپنی گردن کے گرد روبی پہن لے تو وہ کئی دن اور رات گہری نیند سے سوئے گا۔

تیرہویں صدی میں یاقوت کے متعلق یہ خیال کیا جاتا تھا کہ یہ جوانی کی

خصوصیات رکھتا ہے۔

**پکھراج (The Topaz):**

پندرہویں صدی کے ایک رومن فزیشن کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس نے طاعون کے شکار بہت سارے مریضوں کا علاج کیا اور وہ پھوڑے کو پکھراج سے چھوتا تھا۔ سینٹ ہلڈ گارڈ نے نظر کی کمزوری کے علاج کے لیے پکھراج استعمال کیا۔ قدیم لوگ اس گوہر کو Chrysolite کہتے تھے۔ (بائبل میں اس پتھر کے بہت سے حوالے اسی نام کے ہیں)

ایک روایتی کہانی ہے کہ اس پتھر کو اپنا نام جزیرہ ٹو پازس سے ملا جو بحر اسود میں ہے۔

**مون سٹون (The Moonstone):**

بھارت میں مون سٹون کو ایک متبرک گوہر کے طور پر جانا جاتا تھا' یہ پتھر زرد کپڑوں پر رکھے جاتے تھے اور پبلک مارکیٹوں میں فروخت کیے جاتے تھے۔ ہندوؤں کے بقول زرد رنگ متبرک تھا۔ مون سٹون محبت کرنے والوں کا پتھر بھی تھا۔ یہ جذبات میں تلاطم پیدا کرتا تھا۔ مستقبل میں دیکھنے اور برے اور اچھے فال نکالنے کے لیے تھا۔ حجر القمر کی چاندی جیسی سفید روشنی بدلتی ہے جیسے جیسے روشنی بدلتی ہے۔ قدیم وقتوں میں سیامی اس کو سوموار کے دن پہنتے تھے اور اس کی وجہ بھی وہی جانتے تھے۔

**ایمےتھیسٹ (The amethyst):**

پندرہویں صدی میں ایمےتھیسٹ شراب نوشی کے علاج کے لیے استعمال ہوتا تھا۔ اس دور کے بہت سے عالم فاضل لوگوں کا خیال تھا اس میں برے خیالات کو روکنے کی طاقت ہے اور انسانوں کو بزنس کے معاملات میں ہوشیار کرنے



کی صلاحیت ہے۔ پتھر کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ اس میں شراب نوشی سے نجات حاصل کرنے کے اثرات تھے ان لوگوں کے لیے جو لوگ اسے پہنتے تھے۔ اس کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ فوجیوں کو دشمنوں پر فتح دیتا تھا اور ان کو خطرے سے محفوظ رکھتا تھا۔ یہ مرض کے خلاف بچاؤ فراہم کرتا تھا۔ مصری ایمےتھیسٹ کو تعویذوں کے طور پر بھی استعمال کرتے تھے۔ یہ پتھر شام اور سعودی عرب سے آتا تھا۔ جہاں یہ خیال کیا جاتا تھا کہ کوئی شخص یہ پتھر پہن لے تو اسے قابل فہم خواب اور بصیرت حاصل ہوتی تھی۔

**نیلم (The Sapphire):**

قدیم زمانے میں بادشاہ نیلم کے ہار اور کڑے پہنتے تھے تاکہ ان کو خطرے سے بچایا جاسکے۔ اس کے علاوہ یہ ان کو حسد اور دھوکے سے بھی بچاتا تھا۔ بہت سے لوگ یقین رکھتے ہیں کہ حضرت موسیٰ کو جو قانون دیا گیا وہ نیلم کی تختیوں پر کندہ تھا اس پتھر کو زہر کے تریاق کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا تھا۔ بعد کے دور میں یہ جرمنوں کے لیے فتح کا پتھر تھا۔ یہ امید' یقین اور مقدر کی علامت تھا۔

**فیروزہ (The Turquoize):**

مصری فیروزے کے متعلق تھوڑا بہت جانتے تھے۔ لیکن یہ پتھر تیرہویں صدی سے پہلے پوری طرح مقبول نہیں ہوا۔ یہ گھڑ سوار پہنتے تھے تاکہ اگر گھوڑے سے گر جائیں تو محفوظ رہیں۔

چودھویں صدی میں فیروزہ ان گھوڑوں کو محفوظ رکھتا تھا جو گرم گرم جسم کے ساتھ ٹھنڈا پانی پی لیتے تھے۔ ترک اپنی کاٹھیوں کو فیروزے سے مرصع کرواتے تھے اور اس پتھر کو تعویذوں میں استعمال کرتے تھے۔ آج کے دور میں فیروزہ کے پتھر کو سیڈلوں میں لگوانے کی روایت غالباً 500 برس قبل کے واقعات جو ہم کو پہنچائے گئے اس کا حصہ ہے۔ ہندوستانی اس کو تعویذ کے طور پر استعمال کیا کرتے تھے۔

طب کے شعبے سے تعلق رکھنے والے لوگ اگر ان کے پاس فیروزہ نہ ہوتا تو اپنی طاقت سے تہی دست تصور کیے جاتے تھے۔ شکاری اور سپاہی اپنی نشانے بازی کی مہارت کو بہتر کرنے کے لیے یہ گوہر پہنتے تھے۔ آج بھی یہ تو اہم کچھ لوگوں میں برقرار ہے کہ فیروزے سے پوری طاقت حاصل کرنے کے لیے اسے تحفے میں دینا چاہیے۔

لہسنیا (The Cats-Eye):

سری لنکا میں اس پتھر کو بدروحوں کو دفع کرنے کے لیے بطور تعویذ استعمال کیا جاتا تھا۔ اس پتھر کی بہترین قسم سری لنکا سے آتی تھی۔ اس کو بھارت میں بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ اس کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ یہ دشمن کے خلاف جنگ میں تحفظ فراہم کرتا ہے۔ اور پہننے والے کو جنگ میں فتح نصیب کرتا تھا۔ یہ بھی خیال کیا جاتا تھا کہ لہسنیا فہم وفراست عطا کرتا ہے اور اپنے پہننے والے کو سستی سے بچاتا ہے۔ یہ شادی شدہ جوڑوں کی محبت کو پرجوش رکھتا تھا۔ روسی اس کو اچھی قسمت کا پتھر کہتے تھے۔

موتی۔مروارید (The Pearl):

سمندر سے برآمد ہوتا ہے۔ کہتے ہیں کہ جب ابر نیساں برستا ہے تو خالی سیپ اس کی ایک بوند اپنے اندر لے کر بند ہو جاتا ہے اور سمندر کی گہرائی میں چلا جاتا ہے۔ اور اس کے اندر پانی کی اس بوند سے موتی تیار ہوتا تھا۔

نقلی موتی مختلف طریقے سے بنتے ہیں۔ تجربہ کار لوگ فوراً پہچان لیتے ہیں۔ ان کی پہچان یہ ہے کہ قدرتی موتی کی نسبت نقلی موتی ہلکے ہوتے ہیں اور ان میں سوراخ بھی فراخ ہوتے ہیں۔

ہندو اس پتھر یعنی موتی کو بہت اہم سمجھتے ہیں۔ قدیم زمانے میں یہ خواتین کی خوبصورتی کی علامت تھا۔ خالص اور دیکھنے میں خوبصورت یہ حیا اور



پاکیزگی کی علامت تھا۔ نسبتاً جدید دور میں لوگ اس بات پر یقین کرتے ہیں کہ موتی آنسوؤں کی علامت ہیں۔

عقیق (The Bloodstone):

1514ء میں یہ ریکارڈ کیا گیا تھا کہ عقیق جریان خون کو روکنے میں موثر تھا۔ ہسپانویوں اور ہندوستانیوں نے اس پتھر کو شفا بخشنے کے لیے استعمال کیا۔

ایک مبلغ نے 1576 میں بتایا کہ اس نے بہت سے لوگوں کو جریان خون کی وجہ سے عین موت کے منہ سے بچایا' عقیق کو ان کے ہاتھوں میں رکھ کر' جب اسے گلے کے گرد پہنا گیا تو یہ نکسیر پھوٹنے کے خلاف ایک شافی علاج ثابت ہوا۔ عقیق کے متعلق یہ خیال کیا جاتا تھا کہ جو لوگ اسے پہنتے ہیں ان کی صحت محفوظ رہتی تھی۔

گارنٹ (The Garnet):

گارنٹ میں عقیق کی بہت ساری خوبیاں تھی۔ یہ جریان خون کو روکنے کے لیے استعمال ہوتا تھا۔ یہ بھی دعویٰ کیا جاتا تھا کہ یہ مسافر کو نقصان سے محفوظ رکھتا تھا۔ گارنٹ کے متعلق کہا جاتا تھا کہ یہ پرسکون کرتا تھا اور غصے کی وجہ سے جو نااتفاقی پیدا ہوتی تھی اس کو دور کرتا تھا۔

کہربا عنبر (The Amber):

پرانے لوگ یقین رکھتے تھے کہ اگر کوئی کہربا کو اس طرح پہنے کہ جلد سے مس کرے تو یہ ایسے امراض کو شفا بخشتا تھا جو سر اور گلے کو متاثر کرتے تھے۔ عنبر کو گردوں اور جگر کے لیے تجویز کیا جاتا تھا۔ وہ اس بات پر بھی یقین رکھتے کہ عنبر کو پیس کر استعمال کرنے سے بینائی ٹھیک ہو جاتی ہے۔ اور اگر عرق گلاب شامل کیا جائے تو کان کا درد دور ہوتا ہے۔

ہم ان تمام کہانیوں کی حقانیت پر جو ہمیں زمانہ قدیم سے ملی ہیں یقین نہیں کر سکتے۔ جو قیمتی پتھروں کے استعمال کے متعلق ہیں۔ لیکن ہمیں معلوم ہے کہ پتھر طاقتور ارتعاش رکھتے ہیں۔

میں نے سالہاسال ان پتھروں کے متعلق اپنے کام سے معلوم کیا ہے کیا صحیح جیم (Gem) کے استعمال سے ہم اپنی زندگی میں ہم آہنگی لا سکتے ہیں۔ اپنا موافق جیم (Gem) معلوم کرنے کے لیے' نیم نمبر چارٹ کو اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق چیک کریں۔

فرض کریں آپ 8 فروری کو پیدا ہوئے تھے اور آپ نیم نمبر چارٹ کو چیک کرتے ہیں تو آپ دیکھیں گے کہ آپ کے اعداد 3 اور 2 ہیں چونکہ 3 پہلے انتخاب کے طور پر دیا گیا ہے۔ جو جوہر 3 عدد سے ہم آہنگ ارتعاش رکھتے ہیں آپ کے لیے بہترین ثابت ہوں گے۔ لیکن جو پتھر 2 کے مطابق ارتعاش رکھتے ہیں آپ کا دوسرا بہترین انتخاب ہیں۔

بہرکیف آگاہ رہیں کہ یہ جیم (Gem) آپ کے برج کے پتھر نہیں ہیں۔ یہ وہ قیمتی پتھر ہیں جو آپ کی تاریخ پیدائش کے مطابق مقرر کیے گئے ہیں۔ جو زیادہ اہم ہے۔ اگرچہ بہت سے لوگ ایک ہی برج کے تحت پیدا ہوئے ہوں گے لیکن زیادہ امکانات ہیں کہ وہ مختلف تواریخ کو پیدا ہوئے ہوں گے۔ چنانچہ ان کے پتھر ایک جیسے نہیں ہوں گے۔

1- پکھراج اور عنبر موافق پتھر ہیں۔ پکھراج کو انگوٹھی میں پہنیں اور عنبر کو گلے کے گرد لاکٹ میں حمائل کریں۔ پتھر کا جلد کے ساتھ مس کرنا بہتر ہے۔

2- حجر القمر' موتی اور سنگ سیم۔ حجر القمر کو انگوٹھی میں پہنا جا سکتا ہے۔ سنگ سیم اور موتی کو ہار یا لٹکن (آویزہ) کے طور پر پہنیں۔

3- ایمے تھیسٹ اور دیگر تمام بنفشی اور موورنگ کے پتھر بہترین ہیں۔ دوسرا



انتخاب فیروزہ اور زمرد ہیں۔

4- آپ کے موافق پتھر نیلم اور پکھراج ہیں۔ نیلم آپ کا پہلا انتخاب ہونا چاہیے۔

5- ہیرا آپ کا پتھر ہے۔ اور فیروزہ اور زمرد آپ کا دوسرا انتخاب ہیں۔

6- زمرد اور فیروزہ۔ زمرد کو انگوٹھی میں پہننا چاہیے اور فیروزہ گلے کے گرد لاکٹ میں۔ اس طرح پہنیں کہ پتھر جلد کے ساتھ مس کرے۔

7- عین الہریرہ' حجر القمر' موس اگیٹ' سنگ سیم یا موتی۔ عین الہریرہ اور حجر القمر کو انگوٹھی میں پہنیں۔ اور حجر القمر کو دوسری چوائس رکھیں۔ موس اگیٹ کو گردن کے گرد لاکٹ میں پہنیں اور پتھر جلد کے ساتھ مس کرے۔ یا سنگ سیم کو استعمال کریں۔ پہلی چوائس لاکٹ کے لیے موس اگیٹ ہے اور دوسری چوائس سنگ سیم۔

8- سیاہ ہیرا اور سیاہ موتی آپ کے بہترین جیم ہیں۔

9- روبی' گارنٹ اور عقیق' گارنٹ اور عقیق کو گردن کے گرد لاکٹ کے طور پر پہنیں اور جیم جلد سے مس کرے۔

میں آپ کو نقلی پتھر خریدنے کا مشورہ نہیں دوں گا۔ انسانی ہاتھ کے بنے ہونے کی وجہ سے ان کا آپ کی زندگی پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔

جیم (Gem) جو کانوں سے حاصل کیے جاتے ہیں قیمتی ہوں یا نسبتاً کم قیمت کے۔ اگر وہ چھوٹے بھی ہوں تو آپ کے لیے مفید ہوں گے۔ اس صورت میں کہ آپ نے انہیں اپنے اعداد کے مطابق منتخب کیا ہو۔ مصنوعی پتھر آرائش کے طور پر پہنیں اگر آپ خواہش رکھتے ہیں مگر ان سے مدد کی امید نہ رکھیں۔

......◆......

باب 33

# حضرت محمد ﷺ کی حیات مبارکہ
# اور عدد 2/7 کی تکرار

حضرت محمد ﷺ کی پیدائش کی تاریخ 20 (20.4.571) ہے اور 20 کا مفہوم اگر آپ کسی بھی علم الاعداد کی کتاب میں دیکھیں تو مندرجہ ذیل ہوگا۔

یہ ایک روحانی عدد ہے۔ مادی خیالات سے احتراز کرنا چاہیے اگر آپ کا عدد 20 ہے تو آپ کو اپنے مزاج کے روحانی پہلوؤں کو اجاگر کرنا ہوگا۔ اور اس طرح آپ کے لیے مفید ہوگا۔ یہ خصوصی طور پر پبلک مصروفیات اور ہسپتال کے متعلق کام کے لیے موزوں ہے۔ یہ جنس مخالف سے مفاد حاصل کرنے کو ظاہر کرتا ہے۔

چنانچہ یہ باتیں کافی زیادہ آپ کی حیات مبارکہ پر صادق آتی ہیں۔

حضرت محمد ﷺ کی حیات مبارکہ پر میری ریسرچ کے مطابق ہندسے 2 اور 7 غالب ہیں۔ مندرجہ ذیل میں اس کی مثالیں پیش کر رہا ہوں۔

☆..... آپ کے 2 اسماء زیادہ معروف ہیں "محمد ﷺ" اور "احمد ﷺ"۔



☆..... آپ کی حیات مبارکہ میں 2 شہروں مکہ اور مدینہ کو زیادہ اہمیت حاصل ہے۔

☆..... آپ کے زیادہ پکارے جانے والے نام محمد ﷺ کا عدد 2 ہے۔

اب مثال کے طور پر ہم نے محمد کی عددی قیمت معلوم کرنا ہے تو اس طریقے سے کریں۔

محمد: م ح م د

40 8 40 4

اب اگر ہم ان کو جمع کر کے مفرد حاصل کریں تو

2 = 1+1 = 11 = 9 + 2 = 92 = 4 + 40 + 8 + 40

چنانچہ اسم محمد کی عددی قیمت 2 ہوئی۔

☆..... آپ کی جائے پیدائش مکہ کا عدد 2 ہے۔

☆..... آپ کی کل اولاد 7 ہے (4 صاحبزادیاں اور 3 صاحبزادے)

☆..... آپ کی حیات مبارکہ کے 2 مختلف دور ہیں ایک وحی سے پہلے اور دوسرا وحی کے بعد کا۔

☆..... آپ کے 2 لقب "صادق" و "امین" زیادہ مقبول ہوئے۔

☆..... جنگ بدر 2 ہجری میں لڑی گئی۔

☆..... آپ کی ازواج مطہرات کی کل تعداد 11 ہے اور 11 کو جمع کریں تو 2 حاصل ہوتا ہے (2 = 1 + 1 = 11)

☆..... آپ کی تاریخ پیدائش 20 ہے۔ اگر اس کا مفرد نکالیں تو 2 حاصل ہوتا ہے۔ 2 = 2 + 0 = 20

☆..... آپ کی دو ازواج مطہرات کے متعلق زیادہ (حضرت خدیجہؓ الکبریٰ اور حضرت عائشہ صدیقہؓ) لکھا اور پڑھا گیا۔

☆...... آپ کا تعلق قبیلہ قریش سے تھا اور قریش کا عدد 7 ہے۔

☆...... آپ کے 2 نواسے تھے حضرت امام حسین اور حضرت امام حسن

☆...... حضرت امام حسین کے متعلق زیادہ لکھا اور پڑھا گیا ان کے نام کا عدد 2 ہے۔

☆...... 2 غار آپ کی زندگی میں زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ غار حرا اور غار ثور۔

☆...... قرآن مجید کی مدت نزول 22 برس' 2 ماہ اور 22 دن ہے۔

غور فرمایئے! عدد 2 کی تکرار

☆...... پہلی وحی کے بعد حضرت خدیجہؓ آپ کو اپنے ایک عزیز ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں۔ ورقہ بن نوفل کے نام کا عدد 7 ہے۔

☆...... جنگ بدر میں 313 مسلمانوں نے شرکت کی 313=3+1+3 = 7۔

☆...... حضرت محمد ﷺ کا انتقال 8.6.632 کو ہوا۔ اگر اس تاریخ کو جمع کریں۔ (8 + 6 + 6 + 3 + 2 = 25 = 5 + 2 = 7) تو 7 حاصل ہوتا ہے۔

☆...... مسلمانوں نے کفار مکہ کے استبداد سے بچنے کے لیے 2 دفعہ ہجرت کی۔ ایک دفعہ حبشہ اور دوسری دفعہ مدینہ۔

☆...... قریش کعبہ کے متولی تھے کعبہ کا عدد 7 ہے۔

☆...... حضرت محمد ﷺ رحمت اللعالمین ہیں یعنی 2 جہانوں میں رحمت کا باعث

چنانچہ ثابت ہوا کہ حضرت محمد ﷺ کی حیات مبارکہ میں اعداد 2 اور 7 کی تکرار موجود ہے۔





باب 34

# پاکستان اور اس کے اعداد

اعداد 6،3 اور 9 آپس میں مطابقت رکھتے ہیں۔ اور جب میں نے پاکستان کے متعلق تاریخ کی کتب کا مطالعہ کیا تو میں نے محسوس کیا کہ اعداد 6،3 اور 9 بار بار امڈ پڑتے ہیں۔ 6،3 اور 9 اعداد کی باہمی مطابقت کا اندازہ اس طرح لگایا جاسکتا ہے۔

3 x 3 = 9 , 3 x 2 = 6 , 3 x 1 = 3

عدد 3 جو اس مطالعہ میں زیادہ دیکھنے کو ملتا ہے۔ ایک روحانی عدد ہے۔ چنانچہ پاکستانی عوام بھی مذہب اور روحانیت کی طرف مائل ہیں۔

رحم دل اور مشفق ہیں۔ آرمی کے کارکن (Personnel) اسی عدد کے تحت آتے ہیں۔ چنانچہ ہماری آرمی کا حجم آبادی کے لحاظ سے زیادہ ہے۔ اور ہمارے جوان اور افسران حالت جنگ میں بڑی بے جگری سے لڑتے ہیں۔ عدد 3 سے تعلق رکھنے والے لوگ بڑے اولوالعزم ہوتے ہیں۔ اور اگر آپ دیکھیں گے تو جان جائیں گے کہ 1998ء میں پاکستان نے ایٹمی دھماکے کیے اور ایٹمی کلب کا ساتواں رکن بننے کا اعزاز حاصل کیا۔ پاکستان ہمیشہ اپنے برادر ممالک خصوصاً اسلامی ممالک کی اپنی استطاعت سے زیادہ مدد کرتا ہے اور یہ بھی عدد 3 کی خصلت

ہے۔

منفی طور پر مال و دولت اور وقت کے معاملے میں اسراف بھی عدد 3 کے تحت آتا ہے۔ آپ دیکھ سکتے ہیں کہ ہمارے عوام وقت کو کتنی بے دردی سے ضائع کرتے ہیں اور صاحب اقتدار لوگ روپے پیسے کو کیسے فضول خرچیوں پر اجاڑ دیتے ہیں۔

اب ہم بانی پاکستان محمد علی جناح کے نام کا عدد نکالتے ہیں۔

م ح م د ع ل ی ج ن ا ح

8 1 50 3 10 30 70 4 40 8 40

اب ان کو جمع کریں۔

$$8 + 1 + 50 + 3 + 10 + 30 + 70 + 4 + 40 + 8 + 40$$

$$3 = 1 + 2 = 12 = 2 + 6 + 4 = 264 =$$

عدد نکالنے کے طریقے کو مزید واضح کرنے کے لیے اب ہم مشہور پاکستانی کرکٹر شاہد آفریدی کے نام کا عدد نکالتے ہیں۔

ش ا ہ د   ا ف ر ی د ی

10 4 10 200 80 1   4 5 1 300

$$8 = 30 = 5 + 4 + 10 + 200 + 80 + 1 + 4 + 5 + 1 + 300 = 310$$

$$3 = 1 + 2 = 12 = 6 + 1 + 5 = 615$$

$$3 = 615 = 310 + 305$$

اب ہم پاکستان کے اہم اعداد میں 6،3 اور 9 کی تکرار دیکھتے ہیں۔

☆...... 30 دسمبر 1906ء کو ڈھاکہ میں مسلم لیگ کا قیام عمل میں لایا گیا۔

☆...... 9 = 19.10.1951 کو خواجہ ناظم الدین پاکستان کے دوسرے وزیراعظم بنے۔

تاریخ پیدائش کو جمع کریں: 19 + 10 + 1951



$9 = 1 + 8 = 18 = 1 + 9 + 8 + 0 = 1980$ (مفرد 9 حاصل ہوا)

☆...... 15 اگست 1947ء کو لیاقت علی خاں پاکستان کے پہلے وزیراعظم بنے۔

☆...... 3 = 17.4.1953 کو محمد علی بوگرہ پاکستان کے تیسرے وزیراعظم بنے۔ عدد 3 ہمیں حاصل ہوا ہے۔ سن، مہینے اور تاریخ کو جمع کرنے سے اور مفرد حاصل کرکے۔

$$3 = 2 + 1 = 21 = 1 + 9 + 7 + 4 = 1974 = 17 + 4 + 1953$$

☆...... 11.8.1955=3 کو چوہدری محمد علی پاکستان کے چوتھے وزیراعظم بنے۔

☆...... 12 ستمبر 1956ء کو حسین شہید سہروردی پاکستان کے پانچویں وزیراعظم بنے۔

☆...... 3-اسمٰعیل ابراہیم چندریگر پاکستان کے چھٹے وزیراعظم بنے ان کے نام کا عدد 3 ہے۔

☆...... 24.10.1958-3 کو فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں پاکستان کے آٹھویں وزیراعظم بنے۔

☆...... 14.8.1973=6 کو ذوالفقار علی بھٹو پاکستان کے نویں وزیراعظم بنے۔

☆...... 9 = 21.6.1953 تاریخ پیدائش ہے پاکستان کی دسویں وزیراعظم بے نظیر بھٹو کی۔

☆...... 6 اگست 1990ء کو غلام مصطفیٰ جتوئی پاکستان کے بارہویں وزیراعظم بنے۔

☆...... 6 نومبر 1990ء کو نواز شریف پاکستان کے تیرہویں وزیراعظم بنے۔

☆...... 6 = 19.10.1993 کو بے نظیر بھٹو پاکستان کی سولہویں وزیراعظم بنیں۔

☆...... 9 = 17.2.1997 کو نواز شریف پاکستان کے اٹھارہویں وزیراعظم بنے۔

☆...... 12 اکتوبر 1999ء کو جنرل پرویز مشرف نے چیف ایگزیکٹو کی حیثیت سے پاکستان کا اقتدار سنبھالا۔

نوٹ: مندرجہ بالا میں نگران وزراءِ اعظم کے اعداد و شمار کو چھوڑ دیا گیا ہے۔ سوائے غلام مصطفیٰ جتوئی کے۔

☆...... 6 = 1.4.1936 کو پاکستان کے نامور سائنسدان ڈاکٹر عبدالقدیر خان پیدا ہوئے۔

☆...... واحد نوبل انعام یافتہ پاکستانی سائنسدان ڈاکٹر عبدالسلام کے نام کا عدد 9 ہے۔

☆...... پاکستان کے مایہ ناز کرکٹر عمران خان کے نام کا عدد 4 بنتا ہے۔ اس میں ان کی تاریخ پیدائش 25.11.1952 کو جمع کیا جائے تو 3 حاصل ہوتا ہے۔

3 = 3 + 0 = 30 = 2 + 5 + 1 + 1 + 1 + 9 + 5 + 2 + 4

☆...... عظیم پاکستانی سوشل ورکر عبدالستار ایدھی کے نام کا عدد 6 ہے۔

☆...... عالم چنا (مرحوم) جو دنیا کے طویل ترین انسان ہونے کا شرف حاصل کر چکے ہیں۔ ان کے نام کا عدد 6 ہے۔

☆...... 6 ستمبر 1965ء کو پہلی پاک بھارت جنگ شروع ہوئی۔

☆...... علامہ محمد اقبال کے نام کا عدد 3 ہے۔

☆...... (ملکہ ترنم) نور جہاں کے نام کا عدد جمع کرنے پر 9 آتا ہے۔

☆...... پاکستان کا سب سے بڑا مسئلہ کشمیر کا ہے جس کی وجہ سے کھربوں روپیہ ہر سال مسلح افواج کو برقرار رکھنے پر خرچ ہوتا ہے۔ کشمیر کا عدد بھی 3 ہے۔



☆...... 9 = 13.10.1948 تاریخ پیدائش ہے شہرۂ آفاق گلوکار نصرت فتح علی خاں کی تاریخ پیدائش کو جمع کرنے پر 9 آتا ہے۔

☆...... سب سے بڑھ کر یہ کہ پاکستان کے اعداد جمع کرنے پر 3 عدد حاصل ہوتا ہے۔

☆...... 3 = 1947 وہ سن جب پاکستان آزاد ہوا اس کو جمع کرنے پر بھی 3 آتا ہے۔

3 = 2 + 1 = 21 = 19 + 4 + 7 = 1947

☆...... مئی 1998ء میں پاکستان نے کل 6 ایٹمی دھماکے کیے۔

☆...... 6 = 28.5.1998 کو پاکستان کا پہلا ایٹمی دھماکہ کیا گیا۔

☆...... 30.5.1998 کو پاکستان کا چھٹا (6) ایٹمی دھماکہ کیا گیا۔

☆...... 3 بجے سہ پہر پاکستان کا پہلا ایٹمی دھماکہ کرنے والی ٹیم کے سربراہ ڈاکٹر ثمر مبارک مند ہیں۔ جن کے نام کو جمع کرنے پر حاصل جمع 3 آتا ہے۔

☆...... سر سیّد احمد خاں کے نام کا عدد 3 ہے۔



باب 35

# انگریزی الفابیٹ میں R کا اعزاز

انگریزی الفابیٹ میں "R" ایک انوکھا حرف ہے۔ اس کو دیکھنے سے یوں محسوس ہوتا ہے کہ جیسے کوئی شخص بڑے پراعتماد طریقے سے کھڑا ہے۔ یہ تمام الفابیٹ میں سب سے خوبصورت بھی ہے۔ جب ہم اس حرف کو پکارتے ہیں یا کوئی ایسا نام یا لفظ بولتے ہیں جس میں R ہو تو زبان بڑی قوت سے تھرکتی ہے۔ اور فضا میں بہت خوبصورت اور طاقتور ارتعاش پیدا ہوتا ہے۔

فیثا غورث کے الفابیٹ میں اس کو 9 عدد دیا گیا ہے جبکہ اہل بابل کے الفابیٹ میں اس کے 2 عدد ہیں۔ جیسا کہ میں نے پہلے بھی بتایا میں اہل بابل کے الفابیٹ کو ہی معتبر جانتا ہوں۔ یہ ایک جذباتی حرف ہے۔ اردو میں اس کا متبادل ''ر'' ہے جس کا عدد 2 ہے۔ یہ خاکی عنصر سے تعلق رکھتا ہے یعنی مادی حرف ہے اور اس کا برج میزان ہے۔ برج میزان میں اس کے ساتھ ذہنی صلاحیتیں منصوب کی گئی ہیں اور ملنسار مزاج بتایا گیا ہے۔

اس کے علاوہ مزید تفصیل آپ باب ''الفابیٹ'' میں دیکھ سکتے ہیں۔

## قرآن مجید اور ''ر'' یعنی "R" کی طاقت:

ایک دن دو خواتین رخسانہ نام پر بحث و تمحیص کر رہی تھیں۔ ایک کہہ رہی



تھی کہ رخسانہ نام کی خواتین بہت خوش قسمت ہوتی ہیں۔ جبکہ دوسری کہہ رہی تھی کہ یہ صرف تمہارا وہم ہے۔ میں نے ان کی بحث میں شامل ہوتے ہوئے بتایا کہ R بہت طاقتور ارتعاشات رکھتا ہے۔ یہ حرف اتنا طاقتور ہے کہ اگر آپ کے نام میں کثرت سے شامل ہو تو یہ آپ کے اندر طاقتور برقی توانائی پیدا کرتا ہے۔ یہ علامت ہے مخفی امکانات کی اور اس میں تباہی کی طاقتیں بھی ہیں۔ بجلی کے پاور ہاؤس کی طرح اس میں تعمیری اور تخریبی دونوں طرح کے امکانات ہیں۔ چنانچہ جس شخص کے نام میں R نمایاں ہو اس کو یہ سبق سیکھنا چاہیے کہ وہ بھلے اور برے میں تمیز کرے۔ وہ انتہائی زبردست' طاقتور سوئچ کے کنٹرول پر ہے اور اس کو پتہ ہونا چاہیے کہ کب اسے اس طاقت کو تباہ کرنے کے لیے استعمال کرنا چاہیے اور کب تعمیر کے لیے۔

ہمارے ملک کے موجودہ سربراہ کے نام میں چار R ہیں چنانچہ انہوں نے سابق وزیراعظم کی تمام چالوں کو ناکام بنا کر اقتدار سنبھالا (General Pervez Musharraf)۔ سابق وزیراعظم کے نام میں صرف ایک R تھا (Nawaz Sharif)۔

اگر ہم قرآن مجید سے راہنمائی لیں تو ہم دیکھیں گے کہ سب سے پہلی سورۃ فاتحہ کے آغاز میں اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کے لیے ''رحمٰن'' اور رحیم کی صفات کا استعمال کیا ہے۔ پھر پہلی آیت میں ''رب العالمین'' کی صفت کا استعمال ہوا ہے۔ اور دوسری آیت میں دوبارہ ''رحمٰن'' اور ''رحیم'' کی صفات کا تذکرہ کیا گیا۔

علاوہ ازیں ہمیں حکم دیا گیا ہے کہ ہر کام کو شروع کرنے سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ لیا کریں تاکہ اس کام میں برکت پڑ جائے۔ اس میں بھی اللہ تعالیٰ کی دونوں صفات ''ر'' یا R سے شروع ہوتی ہیں۔ نبی آخرالزماں محمد ﷺ کے

دو نام محمد اور احمد رکھے گئے۔ لیکن پہلے کلمہ طیب میں لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد کے لیے رسول اللہ کے الفاظ استعمال کر دیئے اور یہ کلمہ صرف طہارت کے لیے ہر مسلمان روزانہ بیسیوں مرتبہ پڑھتا ہے۔ چنانچہ "ر" یا "R" میں اللہ تعالیٰ نے جو برکت رکھی ہے وہ قرآن مجید سے بھی ثابت ہوگئی ہے۔ اور پہلے کلمے سے بھی ثابت ہوگئی۔

## عام استعمال کی اشیاء اور اعداد:

عام استعمال کی چیزیں اگر اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق خریدی اور استعمال کی جائیں تو دیرپا ثابت ہوتی ہیں اور استعمال کا مقصد زیادہ احسن طریقے سے پورا کرتی ہیں۔ مثلاً میری تاریخ پیدائش 19.4.1953 ہے چنانچہ میں بلیڈ

Gillette Blue II استعمال کرتا ہوں۔

31335445 2365

1 = 28 16 2

صابن Liril مجھے بہت لطف

31213

=10=1

دیتا ہے۔ میرے ایک مؤکل کی تاریخ پیدائش 15 ستمبر ہے۔ وہ

Life Buoy صابن بہت شوق سے استعمال کرتے ہیں۔

3185 2671 = 6

میرے ایک کزن کے لیے

Prozac Cipram

28 = 827713 جو ڈپریشن کے لیے 318214=19

استعمال کی جاتی ہیں بہت مفید ثابت ہوئی تھیں۔ اس کی تاریخ پیدائش 10 اگست ہے۔

ایک دفعہ مجھے بہت پھوڑے نکلتے تھے تو ڈاکٹر نے



Septran -DS کی گولیاں تجویز کیں جو میرے لیے بہت مفید ثابت

28 = 3584215 ہوئیں ایک خاتون جن کی تاریخ پیدائش

23.5.1962 ہے ان کو طاقت کی دوا کے طور پر

Surbex - z بہت موافق رہتی ہے۔

23 = 362255

سوزوکی کار اور موٹر سائیکل میرے ایک سائل کے زیر استعمال رہی ہیں اور اس کے لیے بہت مفید ثابت ہوئیں۔ سائل کی تاریخ پیدائش 1.6.1957 ہے۔ لیجئے سوزوکی کے اعداد نکالتے ہیں:

س و ز و ک ی

10 20 6 7 6 60

= 1 + 9 = 19 = 109 = 10 + 20 + 6 + 7 + 6 + 60

1 = 1 + 0 = 10

چونکہ سائل کی تاریخ پیدائش یکم جون ہے چنانچہ سوزوکی کار ہو یا موٹر سائیکل اس کے لیے موافق ہیں۔

میرے ایک بزرگ دوست جن کی تاریخ پیدائش 8.3.1927 ہے بلڈ پریشر کے لیے دوا استعمال کرتے ہیں۔

NATERLIX

51452315

= 26 = 8

اور دستوں کے لیے Metodine استعمال کرتے ہیں۔ یہ دونوں دوائیں

45474155

35 = 8

ان کے لیے موافق ہیں۔

میرے ایک موکل جن کی تاریخ پیدائش 24.3.1956 ہے۔ جب ان کا گلا خراب ہوتا ہے تو Surficol (Syrup) استعمال کرتے ہیں۔

36281373

33 = 3 +3 + 6

ایک موکلہ جس کی تاریخ پیدائش 23.10.1945 ہے ان کو جو شیمپو سب سے زیادہ پسند ہے وہ ہے:

**SUNSILK**

3653132 = 23 = 5

اور جو صابن وہ بہت زیادہ پسند کرتی ہے وہ ہے:

**LUX**

365 = 14 = 5

میری ایک کزن ہیں ان کی تاریخ پیدائش 20 اپریل ہے اور ان کا پسندیدہ پرفیوم DUNE ہے اور کریم جو پسند ہے وہ Fair And Lovely

8112 154 376531

ہے۔ 3 + 1 + 7 = 11 = 2    2 = 20 = 4655

چنانچہ پرفیوم اور کریم دونوں کا عدد ان کی تاریخ پیدائش سے مطابقت رکھتے ہیں۔

چنانچہ اب آپ جب بھی بازار جائیں تو یہ خیال رکھیں کہ اپنی روزمرہ استعمال کی قیمتی اشیاء خریدتے وقت آپ کی تاریخ پیدائش کا عدد اور ان اشیاء کے برانڈ ناموں میں مطابقت ہونا چاہیے۔ اسی طرح آپ کی ضرورت بہتر طور پر پوری ہوسکے گی۔ اور آپ کو زیادہ سے زیادہ تسکین حاصل ہوسکے گی۔ اس معاملے میں مزید ریسرچ کی ضرورت ہے۔



باب 36

# آتشی، بادی، آبی اور خاکی عناصر

درج ذیل میں ہم عالمی شہرت یافتہ (لیکن کسی حد تک متنازعہ) پاکستانی سیاست دان "ذوالفقار علی بھٹو" کے نام کے اعداد نکالتے ہیں:

ذ و ا ل ف ق ا ر ع ل ی

110= 10 30 70 - 1118 = 200 1 100 80 30 1 6 700

ب ھ ٹ و

1 7 = 6 4 5 2

اب استحقاق کریں = 2 + 2 + 8 = 3

چنانچہ ذوالفقار علی بھٹو مرحوم کے نام کا عدد 3 ہے۔ اور پاکستان یعنی جس ملک کے وہ وزیراعظم رہے اس کا عدد' عدد 3 ہے۔ چنانچہ ملک کے نام سے اپنے نام کی مطابقت کی وجہ سے بھٹو صاحب بہت مقبول ہوئے۔ لیکن چونکہ عوام الناس ان کو صرف بھٹو کے نام سے پکارتے تھے چنانچہ ان کے لیے عروج کے بعد زوال کے خدشات تھے۔ بھٹو کا عدد 8 ہے اور یہ عدد بعض اوقات انتہائی خطرناک اثرات رکھتا ہے۔ اس کے زیر اثر انسان تقدیر کے ہاتھوں بے بس کھلونا بن جاتا ہے۔ عدد "8" کو قدیم زمانے سے ہی اٹل تقدیر سے منسوب کیا گیا ہے۔ سابق

وزیراعظم کو اخیر وقت تک یقین تھا کہ ان کو پھانسی نہیں دی جائے گی۔ لیکن 4.4.1979 کو انہیں سزائے موت دے دی گئی۔ سن کے اعداد جمع کریں تو (8 = 9 + 7 + 9 + 1) وہ بھی 8 بنتے ہیں۔ تاریخ اور مہینے کے اعداد بھی 4 ہیں۔ عدد 4 غیر متوقع واقعات کے لیے مشہور ہے۔

## عناصر اور حروف ابجد

### 500 قبل مسیح تا 430 قبل مسیح

یونانی فلسفی ایمپی ڈوسلز نے (Empedocles) زمین پر چار عناصر کا نظریہ پیش کیا۔ یہ عناصر آگ، ہوا، خاک اور پانی ہیں۔ ماہرین علم الاعداد نے ان سے ہر عنصر سے کچھ انسانی خصلتیں وابستہ کی ہیں۔ کیونکہ ان کے خیال میں روئے زمین پر موجود ہر انسان ان چار عناصر میں سے کسی نہ کسی کے زیر اثر ہے۔

کسی شخص پر کون سے عنصر کے اثرات ہیں اس کو معلوم کرنے کے لیے حروف ابجد کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ مندرجہ ذیل میں نوٹ فرمالیں:

| عصار | عنصر سے متعلق حروف |
|---|---|
| آتشی | ا ہ ط م ف ش ذ |
| بادی | ب و ی ن ص ت ض |
| آبی | ج ز ک س ق ث ظ |
| خاکی | د ح ل ع ر خ غ |

اس طریقے کے مطابق آتشی عنصر کے سامنے درج حروف سے شروع ہونے والے ناموں کے حامل افراد کا مزاج یا عنصر آتشی ہوگا اور خاکی حروف سے آغاز کرنے والے اسماء کے مالکوں کا عنصر خاکی ہوگا اور یونہی آبی اور بادی۔

مثلاً میاں محمد اکرام کے پکارے جانے والے نام اکرام کا پہلا حرف ''ا''



ہے۔ اس کا عنصر یا مزاج نام کے حوالے سے آتشی ہوگا۔

لیکن اگر میاں محمد اکرام کی عرفیت یعنی Nickname ''کاما'' ہے تو پھر اس پر تمام عمر اس کی عرفیت کے بھی طاقتور اثرات ہوں گے۔

عناصر کے چارٹ پر دیکھنے سے پتہ چلے گا کہ ''ک'' کا عنصر آبی ہے۔

چنانچہ نام کے لحاظ سے میاں محمد اکرام کی زندگی ''آتشی'' اور ''آبی'' عناصر کے زیر اثر رہے گی۔

### آتشی عنصر یا مزاج

آتشی مزاج کے لوگ ذہین، توانائی سے بھرپور، متحرک اور جاندار ہوتے ہیں۔ یہ تفریح اور شوخی سے محبت کرنے والے، مقصدیت اور جوش و خروش سے بھرپور لوگ دوسروں کو اپنی جذباتی ہلچل اور اعلیٰ درجے کی رجائیت سے متاثر کرتے ہیں۔ یہ لوگ سپاٹ لائٹ (Spotlight) کی آنکھوں کو خیرہ کرنے والی چمک میں بہترین کارکردگی دکھاتے ہیں، اور ہجوم کی تعریف اور خوشامد سے دمکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی اکثریت اپنی قابلیت کے مظاہرے کے لیے قدرتی شعبہ شوبز کو سمجھتی ہے اور عمومی طور پر تفریح طبع کی دنیا کو۔

اپنی لامحدود توانائی کی وجہ سے آتشی عنصر سے تعلق رکھنے والے بہترین سپورٹس مین بنتے ہیں۔ یہ دلی طور پر کسی کام کی داغ بیل ڈالنا پسند کرتے ہیں۔ چنانچہ جب تک یہ ایکشن کی صف اوّل میں نہ ہوں یہ کبھی خوش نہیں ہوتے۔ تمام شعبوں میں یہ بہترین لیڈر ثابت ہوتے ہیں اور اپنے ماتحتوں کو تحریک دیتے ہیں۔ یہ طاقتور اور مثبت رجحانات رکھنے والے لوگ ہیں۔ پارہ صفت اور جلد برانگیختہ ہونے والے، ان میں زندگی تیز رفتار سے گزارنے کا رجحان پایا جاتا ہے۔ لیکن ان کو اپنی تیز رفتار زندگی کی وجہ سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ کیونکہ اس طرح یہ اپنی تمام توانائیاں صرف کرکے بیمار پڑ سکتے ہیں۔ لہٰذا ان کو دانائی سے کام لیتے ہوئے

زندگی معقول رفتار سے بسر کرنا چاہیے۔

### آبی مزاج یا عنصر:

آبی مزاج کے افراد زود حس' جذباتی اور جلد نروس ہونے والے ہوتے ہیں۔ اس عنصر کے زیر اثر لوگ غور و فکر کرنے والے اور مستغرق ہوتے ہیں۔ بنابریں یہ لوگ شاعر' مفکر اور اوہام پرست ہوتے ہیں۔ بیشک آبی مزاج کے لوگ باقی تمام عناصر سے کم پریکٹیکل اور مادہ پرست ہوتے ہیں۔ یہ نرم خو' اطاعت گزار اور روحانی لوگ ہوتے ہیں اور ان کی عمر خیالی پلاؤ پکاتے گزرتی ہے۔

تخلیقی اور انتہائی فنکارانہ صلاحیتوں کے حامل' ان میں سے بہت لوگ موسیقی اور فنونِ لطیفہ کی طرف کشش رکھتے ہیں۔ عمومی طور پر یہ لوگ مہذب اور خوش خلق ہوتے ہیں اور ذوق لطیف کے حامل ہوتے ہیں۔ ان کی جمالیاتی حس طاقتور ہوتی ہے۔ یہ کئی گھنٹے باریک تفصیلات اور جزئیات میں مگن رہ سکتے ہیں۔ لیکن اگر یہ آرٹس سے منسلک نہ ہوں تو ان میں سے بہت سے ایسے پیشوں میں جائیں گے جہاں یہ دکھی انسانیت کی تکالیف کا مداوا کرسکیں اور اپنی ہمدردانہ فطرت کے لیے نکاس حاصل کرسکیں۔

آبی مزاج کے لوگوں میں ذہنی دباؤ اور پریشر کو برداشت کرنے کی اہلیت سب سے کم ہے۔ گھر پر اور کام کرنے کی جگہ میں ان کو پرسکون ماحول کی ضرورت ہوتی ہے۔ آسودگی اور ہم آہنگی ان کی خیر و عافیت کے لیے لازمی ہے۔ ان کی غیر حقیقی اور ناقابل عمل فطرت کی وجہ سے آبی عنصر کے لوگوں کی اکثریت روزمرہ کی مادی ضروریات اور تقاضوں سے مطابقت نہیں رکھتے۔ علاوہ ازیں ان کی زود اثر پزیری اور دوسروں سے متاثر ہونے کے رجحان کی وجہ سے' اس بات کا خیال رکھنا چاہیے کہ یہ زیادہ مضبوط اور طاقتور شخصیات کے زیر اثر آکر ان کی پیروی پر مجبور نہ ہو جائیں۔



### خاکی عنصر یا مزاج:

خاکی عنصر سے تعلق رکھنے والے لوگ مکمل طور پر عملی اور پریکٹیکل ہوتے ہیں۔ مستحکم' قابل اعتبار اور پتھر کی طرح ٹھوس۔ یہ حیرت انگیز طور پر سخت محنت کرتے ہیں۔ اور چونکہ یہ لوگ کٹھن کام کرتے ہیں اور باضابطہ ہوتے ہیں۔ چنانچہ اپنی قوت متخیلہ کی کمی کو اپنی عملی مہارت سے پورا کرتے ہیں۔ یہ صاف گو لوگ ہیں اور بغیر ہچکچاہٹ کے اصل بات کہہ دیتے ہیں۔ اپنے ذہن کی بات بغیر رکھ رکھاؤ کے سچ کہہ دینے کی ان کی عادت اکثر ناشائستہ اور غیر مہذب محسوس ہوسکتی ہے۔ دستور العمل یعنی روٹین خاکی مزاج والوں کے لیے بہت اہم ہے۔ اس حد تک کہ اگر ان کا انتہائی احتیاط سے تیار کردہ شیڈول اچانک درہم برہم ہو جائے تو یہ بہت پریشان ہو جاتے ہیں۔ عمومی طور پر یہ ٹھنڈے مزاج کے' کھرے اور معقول لوگ ہیں جن میں روزمرہ کے امور نمٹانے کی وافر عقل سلیم (Common Sense) ہو۔ یہ سراسر مادی سوچ رکھتے ہیں اور ان کے پاؤں سختی سے زمین پر دھرے رہتے ہیں یعنی تخیلات کی دنیا میں کھو جانا ان کا شیوہ نہیں۔ قانون کا احترام کرنے والے اور معزز' یہ ڈسپلن اور اتھارٹی کو بہت اہم گردانتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ کاشتکاری کے علاوہ بہت سے خاکی عنصر سے تعلق رکھنے والے لوگ محکمہ پولیس اور مسلح افواج میں ملازمت اختیار کرتے ہیں۔

ان میں سے بہت سے لوگ گھر سے باہر نکل کر کھلی فضا میں جتنی دیر ممکن ہو گھومنا چاہتے ہیں۔ اگر انہیں زیادہ دیر آفس کی تنگ فضا میں بند رہنا پڑے (جیسا کہ انہیں سخت ناپسند ہے)' تو کام ختم ہوتے ہی اپنے باغوں کو لوٹتے ہیں یا اپنی ٹانگوں کی تھکان دور کرنے کے لیے لمبی سیر کو نکلتے ہیں۔

### بادی عنصر یا مزاج:

بادی مزاج کے لوگ گفت و شنید کی بہترین صلاحیت رکھتے ہیں۔ یہ جو

کچھ کہنا چاہتے ہیں نہایت عمدہ اور پر اثر طریقے سے دوسروں تک پہنچاتے ہیں۔ یہ جاندار اور تیز فہم ذہن رکھتے ہیں۔ ناقابل تشفی تجسس رکھتے ہیں۔ جس کی وجہ سے یہ اپنے اردگرد کی ہر چیز میں دلچسپی لیتے ہیں۔ اپنی بھرپور توجہ اور بے چین ذہنیت کی وجہ سے یہ پررونق ماحول میں' جہاں خوب سرگرمی ہوتی ہے' خوب پنپتے ہیں۔ چیلنجوں کا مقابلہ کرنا اور ایسی ملازمت اختیار کرنا جس کا تقاضہ دوسرے لوگوں سے ایک قدم آگے رہنا ہو' ان لوگوں کے لیے بہترین ہے۔ ورائٹی اور تغیر ان لوگوں کو بے حد راحت پہنچاتی ہے۔ لیکن روزانہ 5 تا9 کی ڈیوٹی کی پابندی ان کے تخلیقی تخیل کو مکمل طور پر تباہ کر دیتی ہے۔

## نام اور تاریخ پیدائش میں مطابقت پیدا کرنا:

ایک شخص کا نام راشد لطیف ہے اور اس کی تاریخ پیدائش 28 دسمبر ہے۔ راشد لطیف کی خواہش ہے کہ اس کا نام تاریخ پیدائش کے مطابق ہو۔ انگریزی الفا بیٹ کے مطابق ہم باب 12 میں نام اور تاریخ پیدائش میں مطابقت کر چکے ہیں۔ یہاں ہم عربی حروف ابجد کو استعمال کرتے ہوئے اردو میں لکھے گئے نام کے ذریعے مطابقت پیدا کریں گے۔ چنانچہ سب سے پہلے ہم نام کا بنیادی عدد نکالیں گے:

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ر | ا | ش | د | ل | ط | ع | ف |
| 200 | 1 | 300 | 4 | 30 | 9 | 10 | 80 |

505 =     129 =

4 = 3 + 1 =

چنانچہ راشد لطیف کے نام کا مفرد 4 ہے۔ جبکہ تاریخ پیدائش 28 دسمبر ہے۔ ہم نے باب12 میں انگریزی ابجد کو استعمال کیا تھا۔ انگریزی ابجد میں نام کو تاریخ پیدائش کے مطابق کرنے کے لیے ہجوں میں تبدیلی بھی کر لی جاتی ہے اور



حروف کی کمی بیشی بھی کر لی جاتی ہے۔ لیکن اردو میں ہجوں میں رد و بدل یا حروف کی کمی بیشی نہیں کی جاتی۔ البتہ یا تو نام تبدیل کر دیا جاتا ہے یا ایک نام مزید شامل کیا جا سکتا ہے۔

راشد لطیف کا مفرد 4 ہے۔ اگر ہم اس میں ایک ایسا نام شامل کریں جس کا مفرد "6" ہو تو ہمارا مقصد حل ہو جائے گا۔

اب ہم جاوید نام کا بنیادی عدد چیک کرتے ہیں:

جاوید

ج ا و ی د

4 10 6 1 3

6 = 24 =

چنانچہ جاوید نام کے الحاق کے بعد ہمیں "6" حاصل ہوتا ہے۔ راشد لطیف کا نیا نام اب راشد جاوید لطیف ہوگا۔ اس نئے نام کا مفرد 1 ہے۔ اور جیسا کہ ہم جانتے ہیں تاریخ پیدائش کے 28 کو جمع کرنے پر بھی "1" حاصل ہوتا ہے۔ دیکھئے:

1 = 10 = 2 + 8 = 28

چنانچہ نیا نام راشد جاوید لطیف تاریخ پیدائش 28 دسمبر سے مکمل مطابقت رکھتا ہے۔

فرض کریں راشد لطیف اپنا نام مکمل طور پر تبدیل کرنا چاہتا ہے۔ اس صورت میں مندرجہ ذیل ناموں پر غور فرمائیے:

امجد: ا م ج د

3 = 48 = 4 3 40 1

افضال: ا ف ض ا ل

3 = 912 = 30 1 800 80 1

عظیم: ع ظ ی م

3 = 1020 = 40 10 900 70

اب چند مزید ناموں پر غور فرمائیے:

الحق: ا س ح ق

7 = 169 = 100 8 60 1

غالب: غ ا ل ب

7 = 1033 = 2 30 1 1000

زوار: ز و ا ر

7 = 214 = 200 1 6 7

چنانچہ اب اگر ہم کوئی ایک نام پہلے گروپ میں سے لیں اور دوسرا نام دوسرے گروپ میں سے لیں تو ہم اپنا مطلوبہ مقصد حاصل کر سکتے ہیں۔ مثلاً:

امجد الحق

ہم اس کی ترتیب الٹ بھی سکتے ہیں۔ یعنی الحق امجد

چنانچہ راشد لطیف اگر اپنا نام مکمل طور پر تبدیل کرنا چاہتا ہے تو وہ اپنا نیا نام الحق امجد اختیار کر سکتا ہے۔ یہ نام اس کی تاریخ پیدائش سے مکمل مطابقت رکھتا ہے۔

